باذوق مردوں اور باوقار خواتین کے لئے جسے بچے بھی پڑھ سکتے ہیں

ماہنامہ عبقری لاہور 131

مئی 2017ء شعبان المعظم 1438 ہجری

گھر گھر کی جسمانی بیماریوں، ذہنی الجھنوں اور روحانی مسائل کا حل

قیمت فی شمارہ 50 روپے

# آمد رمضان! رحمت برکت کے دروازہ کی چابی لے لیں

گھریلو مشکلات الجھنوں سے چھٹکارے اور ولایت کے راز پانے کیلئے حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے تمام درس اعلیٰ کوالٹی میموری کارڈ میں دفتر ماہنامہ عبقری میں دستیاب ہیں۔

# شہنشاہ اہل بیت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کی تین کرامتیں

- ★ قبر میں ہندو کی لاش اور آگ میں مسلمان! ماجرا کیا ہے؟
- ★ جن بولا: غیر شرعی منتر چھوڑ، کالی دنیا کالا جادو کتاب خریدو
- ★ اس رمضان! شفاء کیلئے پڑھیے سورۂ تغابن اور رحمٰن
- ★ کان چالیس سال سے دوبارہ خراب نہیں ہوئے
- ★ میرے بچوں کا قد کیسے بڑھا؟ آپ بھی جانیے
- ★ گمشدہ سامان کی ایسی حفاظت! پہلے کبھی نہ سنی
- ★ لگتا ہے آج میری آخری رات ہے! نسخہ لکھ لو!
- ★ تین مرتبہ لفظ پڑھا انگلی اور درد ختم
- ★ دیسی انڈوں کے چھلکے اور بیماری ختم






# تربوز فالسے اور مینگو شیک سے رمضان مزیدار



# رمضان گزاریئے عبقری کے ساتھ

**گزشتہ رمضان سے بالکل منفرد اور پہلے سے زیادہ بہترین سکون وراحت کے نبوی ﷺ پیکیج پائیے مئی اور جون 2017ء میں**

رمضان کی آمد آمد ہے۔ رحمتوں کی برسات نیکیوں کی بہار ایمان ویقین اور اللہ کے خزانوں سے جھولیاں بھرنے جنت کی بکنگ کروانے اور جہنم سے چھٹکارے کیلئے اللہ کریم ایک بار پھر رمضان کی صورت میں موقع دے رہے ہیں۔ رمضان کا مہینہ جب بھی آتا ہے ایمان والوں پر بہار آجاتی ہے اور ان کے چہرے رحمت الٰہی سے کھل اٹھتے ہیں۔ ماہنامہ عبقری کا ہمیشہ سے یہ منشور رہا ہے کہ امت محمدیہ ﷺ کو فلاح سہولت بیماریوں اور دکھوں سے نجات اور دنیا وآخرت کا سکون وراحت کے نبوی پیکیج پیش کیے جائیں۔ ماہنامہ عبقری کی پسندیدگی اور مقبولیت کی وجہ بھی یہی ہے کہ اس میں بخل شکنی کی جاتی ہے اور ہر وہ چیز دینے کی کوشش کی جاتی ہے جس سے کسی کا بھلا ہو۔ خصوصاً رمضان المبارک کے ہر سال کے شمارے کو قارئین بے پناہ پسند کرتے ہیں اس میں موجود آزمودہ طبی اور روحانی ٹوٹکوں اور مجربات سے جسمانی اور ایمانی صحت پاتے ہیں۔ بلاشبہ ہر رمضان کا خاص نمبر منفرد اور پہلے سے زیادہ بہترین ہوتا ہے اسی وجہ سے معمول کی اشاعت سے کہیں زیادہ شائع کیا جاتا ہے۔ مئی اور جون 2017ء کا شمارہ رمضان کے بہترین ٹوٹکوں گرمی اور لو میں روزے کی شدت سے بچاؤ اور نجات کیلئے آزمودہ طبی تحریریں اور ایسے روحانی اجروثواب سے بھرپور اولیاء وصالحین سے منقول شدہ روحانی و اصلاحی تحریریں جو روح کو غلاظتوں اور کثافتوں سے پاک کرکے ایمانی تازگی عطا کریں۔ تحریروں کا ایسا حسین مجموعہ جو گھر بھر کی روحانی وجسمانی صحت کے ساتھ امن و سکون اور معرفت الٰہی کا ذریعہ بھی بنے گا۔ انشاء اللہ یہ شمارہ بھی پہلے کی طرح آپ کی امیدوں سے بڑھ کر ہوگا اور تسکین قلب کا ذریعہ بنے گا۔ خود بھی پڑھیں اور دوست احباب کو بھی گفٹ کریں۔ رمضان میں جب ایک عمل کا ثواب ستر گنا اور اس سے بھی زیادہ ہو جاتا ہے ماہنامہ عبقری سے بڑا روحانی اور جسمانی تحفہ دوسروں کیلئے اور کوئی نہیں ہوسکتا۔ بہترین صدقہ جاریہ بھی اور معاشرے میں امن وسکون کی شمع روشن کرنے میں آپ کا حصہ بھی۔ یقیناً آپ کے تحفے کی پذیرائی کی جائے گی۔ ابھی سے اپنی ڈیمانڈ سے مطلع کریں۔

**دیر کیسی! ابھی کاپی قلم اٹھائیے اور رمضان کے خاص شمارہ کیلئے آپ بھی اپنے طبی وروحانی مشاہدات لکھ کر دفتر ماہنامہ عبقری بھیجیں۔ تاکہ آپ کی تحریریں رمضان عبقری میں شائع کی جائیں۔ بلامبالغہ لاکھوں لوگ رمضان عبقری شمارہ پڑھیں گے اور آپ کے آزمودہ طبی وروحانی ٹوٹکے آزمائیں گے جو آپ اور آپ کی نسلوں کیلئے صدقہ جاریہ ہوگا۔**

## رمضان شیخ الوظائف حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے ساتھ گزاریں

صحابہ کرام و اہل بیت، اولیاء کرام اور بزرگان دین رمضان المبارک کی آمد سے پہلے ہی خود کو اور اپنے اوقات کو رمضان کے قیمتی لمحات کیلئے فارغ کر لیتے تھے۔ قیمتی گھڑیوں بابرکت لمحات اصلاح نفس، تزکیہ باطن اور اپنی زندگی سنوارنے والوں کیلئے شیخ الوظائف حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی صحبت اور زیر نگرانی تسبیح خانہ میں وقت گزارنے کا نادر موقع۔ مزید رمضان المبارک کا روحانی دستر خوان صبح وشام تک کے اعمال۔ چند دن یا آخری عشرہ بھی قیام کی اجازت ہے۔ **نوٹ:** حسب موسم بستر ہمراہ لائیں جو تاپند نہ لائیں تاکہ خود کیلئے سہولت رہے تحری اور افطاری کا مکمل اور بہترین انتظام ہوگا۔ چوبیس گھنٹے بلاتعطل بجلی کی فراہمی ہوگی۔ شناختی کارڈ اور شناختی کارڈ کی فوٹو کاپی ہمراہ لانا ہرگز نہ بھولیں۔

## خصوصی دعوت برائے اساتذہ، پروفیسرز اور سٹوڈنٹس

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے ہمراہ چھٹیاں قیمتی بنائیں لاہور کے دل جیل روڈ پر وسیع و عریض تسبیح خانہ جدید میں تمام تر سہولیات سے آراستہ آپ حسب موسم بستر ہمراہ لائیں۔ رمضان میں اساتذہ، پروفیسر، سٹوڈنٹس، تاجر ہر شعبہ زندگی کے افراد تسبیح خانہ میں قیام کرکے اپنی چھٹیوں کو قیمتی بنائیں۔ اپنی چھٹیوں کو غفلت اور سستی میں گزارنے کی بجائے تسبیح خانہ میں حضرت حکیم صاحب کے زیرسایہ گزار کر قبولیت و قبولیت کی مہر لگوائیں اور اپنی زندگی کو اعمال سے سنوارنے کے گر سیکھیں۔

اپنا قومی شناختی کارڈ اور شناختی کارڈ کی فوٹو کاپی ہمراہ لانا ہرگز نہ بھولیں

## حضرت حکیم صاحب کی آمد

کراچی: 15 اکتوبر بروز اتوار دوپہر ایک بجے بمقام صائمہ ٹریڈ ٹاور بالمقابل جنگ پریس آئی آئی چندریگر روڈ کراچی۔ 0322-4688313

## صرف عشق اور محبت کرنے والے پڑھیں

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو پاکستان کی پرانی چیزیں اور ورثہ محفوظ کرنے کا سچا جذبہ ہے۔ محبت کرنے والوں کے پاس کوئی پرانی چیز مل سکتا ہیں۔ (سکیں اور نصابی کتب) برتن نقش ونگار شدہ پرانے دروازے کھڑکیاں شیلڈ اسلحہ (اسلحہ جو پرانا اور قابل استعمال نہ ہو) جڑی تانبے، کانسی، پیتل سے کی بنی ہوئی کوئی بھی پرانی چیز جو آپ کے استعمال میں نہ ہو الغرض کسی کی پرانی چیزیں حتیٰ کہ کسی بھی قسم کی ساؤں یا صدیوں پرانے سکے، اینٹیں، ٹائلیں وغیرہ ہوں تو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو وقف کی نیت سے تسبیح خانے میں بحفاظت یا امانت پہنچائیں اور دل کی گہرائیوں سے دعائیں لیں۔ نیز بزرگ ہستیوں سے منسوب تبرکات یا آثار قدیمہ کا کوئی تحفہ بھی قبول کیا جائے گا۔ آپ کا بہت شکریہ! (ادارہ)

# فہرست مضامین



ایڈیٹر کا مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

ٹکٹ ہولڈر اپنی مہر لگائیں


عَبْقَرِيٍّ حِسَانٍ ۝ فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۔۔ القرآن

**بیاد** حضرت خواجہ سید محمد عبداللہ ہجویری عبقری مجذوبؒ جناب حکیم محمد رمضان چغتائیؒ

**زیر سرپرستی** حضرت مولانا محمد کلیم صدیقی مدظلہ (پھلت)، حضرت علامہ لاہوتی پراسراری دامت برکاتہم العالیہ

شمارہ نمبر 11 جلد نمبر 11 مئی 2017ء شعبان المعظم 1438 ہجری

فرقہ واریت اور سیاسی تعصبات سے پاک

# ماہنامہ عبقری لاہور

مئی 2017ء

مرکز روحانیت و امن کا ترجمان

(ایڈیٹر) شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ (پی ایچ ڈی امریکہ)

مشاورت حکیم محمد خالد محمود چغتائی' محمد محسن انصاری' میاں محمد طارق' امتیاز حیدر اعوان' راشد شمسی

قیمت فی شمارہ 50 روپے | سالانہ ممبرشپ 1080 روپے بمعہ ڈاک خرچ | بیرون ملک سالانہ 64 امریکی ڈالر


## تحفظ نظریہ پاکستان عبقری اکیڈمی

**قائداعظم محمد علی جناح رحمۃ اللہ علیہ کا فرمان:** پاکستان کی سرزمین میں زبردست خزانے چھپے ہوئے ہیں مگر اس کو ایک ایسا ملک بنانے کیلئے جو ایک مسلمان کے رہنے سہنے کے قابل ہو ہمیں اپنی قوت اور اپنی محنت کے زبردست ذخیرے کا ایک ایک ذرہ صرف کرنا پڑے گا اور مجھے امید ہے کہ تمام لوگ اس کی تعمیر میں دل و جان سے حصہ لیں گے۔

(جمعۃ الوداع' 17 اگست 1947)

| | |
|---|---|
| جمالِ عشق و مستی نے نوازی | جلالِ عشق و مستی بے نیازی |
| کمالِ عشق و مستی ظرفِ حیدرؓ | زوالِ عشق و مستی حرفِ رازی |

ڈاکٹر علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ علیہ

## عبقری ٹرسٹ کے ذریعے مستحقین کی امداد

عبقری جہاں روحانی جسمانی شعبوں کے ذریعے عالم انسانیت کے دکھی لوگوں کی خدمت کا کام سرانجام دے رہا ہے وہاں سالہا سال سے عبقری لوگوں کی دفتر تک پہنچائی ہوئی اشیاء مثلاً پرانے کپڑے' برتن' جوتے' فرنیچر' رضائیاں' اپنی زکوٰۃ' صدقات' عطیات اور اس کے علاوہ گھریلو استعمال کی تمام اشیاء غریب نادار اور مستحق لوگوں تک پہنچا رہا ہے۔ اپنی استعمال شدہ پرانی اشیاء کو ناکارہ سمجھ کر ضائع نہ کیجئے یقیناً یہ کسی مستحق کی خوشیوں کا سامان ہے۔ دوسرے شہروں کے لوگ ٹرک یا ٹرین کے ذریعے عبقری کے دفتر چیزیں بلٹی کرادیں شکریہ!

رجسٹریشن نمبر RP/6237/L/S/10/1534

## عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت

قارئین! اپنی نقدی' سامان صرف دفتر ماہنامہ عبقری میں پہنچائیں' کسی مقامی ایجنسی کو نہ دیں' سامان و نقدی اکثر دفتر ماہنامہ عبقری لاہور نہیں پہنچ پاتا۔ عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت کی بہت شکایات آرہی ہیں۔

## فالتو کتابیں رسالے صدقہ جاریہ بنیں!

کتابیں نئی یا پرانی کسی بھی موضوع یا کسی بھی عنوان کی ہوں' رسائل' ڈائجسٹ' میگزین وغیرہ۔ آپ چاہتے ہوں کہ وہ صدقہ جاریہ بنیں۔ مزید وہ رسائل و کتابیں محفوظ ہوں' ایڈیٹر عبقری کو ہدیہ کی نیت سے ارسال کریں' وہ محفوظ ہونگی اور افادہ عام کیلئے استعمال ہوں گے۔ دوسرے شہروں کے لوگ ٹرک' ٹرین یا ڈاک خانہ کے ذریعے دفتر ماہنامہ عبقری چیزیں بھیج دیں۔ شکریہ! نوٹ: درسی اور نصابی کتب ارسال نہ کریں۔


خط و کتابت کا پتہ: "عبقری" عالمی مرکز روحانیت و امن

عبقری اسٹریٹ نزد قرطبہ چوک مزنگ چونگی لاہور (عبقری دفتر اتوار کو بند ہوتا ہے)

فون / فیکس 042-37552384-37597605-37586453-042-37425801-37425802-37425803 || E mail:contact@ubqari.org


محمد طارق محمود ناشر نے اظہار سنز ریٹی گن روڈ لاہور سے چھپوا کر مزنگ لاہور سے شائع کیا۔ مزنگ چونگی قرطبہ چوک کے ساتھ عبقری اسٹریٹ کے آخر میں عبقری کا دفتر ہے۔

شادی اور روزگار کیلئے: اگر کسی کی شادی نہ ہورہی ہو یا روزگار کا مسئلہ ہو تو اسے چاہیے کہ اسم یَامُتَعَالِیُ کو گیارہ دن تک رات کے پچھلے پہر میں 2755 مرتبہ پڑھیں اور آخر میں سجدہ ریز ہوکر اللہ کے حضور اپنی حاجت پیش کریں۔

## مصیبت زدہ کو صبر کی تلقین کا اجر جان کر حیران ہوجائیں

حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: جو شخص کسی مصیبت زدہ کو تسلی دیتا ہے تو اسے اس مصیبت زدہ جیسا ثواب ملتا ہے۔ (ترمذی)۔ مزید ایک جگہ روایت ہے کہ حضرت محمد بن عمرو بن حزم رضی اللہ تعالیٰ عنہما روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: جو مومن اپنے کسی مومن بھائی کی مصیبت میں اسے صبر وسکون کی تلقین کرتا ہے اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اسے عزت کے لباس پہنائیں گے۔ (ابن ماجہ) حضرت عبداللہ بن عبید بن عمیر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت جابر رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ کے صحابہ اکرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی ایک جماعت کے ساتھ میرے پاس تشریف لائے۔ حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ساتھیوں کے سامنے روٹی اور سرکہ پیش کیا اور فرمایا: اسے کھالو کیونکہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا ہے: سرکہ بہترین سالن ہے۔ آدمی کیلئے ہلاکت ہے کہ اس کے کچھ بھائی اس کے پاس آئیں تو جو چیز گھر میں ہو اسے ان کے سامنے پیش کرنے کو کم سمجھے۔ اور لوگوں کیلئے ہلاکت ہے کہ جو ان کے سامنے پیش کیا جائے وہ اسے حقیر اور کم سمجھیں۔ ایک اور روایت میں ہے کہ آدمی کی برائی کیلئے یہ کافی ہے کہ جو اس کے سامنے پیش کیا جائے وہ اس کو کم سمجھے۔ (مسند احمد، طبرانی، ابویعلی، مجمع الزوائد)۔

---

ابو بکر کے قلم سے

# حالِ دل



## جو میں نے دیکھا سنا اور سوچا

## کم کھاؤ غم نہ کھاؤ۔ حلال کھاؤ حرام نہ کھاؤ

انسان ساری زندگی سیکھتا ہے اور سیکھتا رہے تو اچھا ہے جب یہی شخص کہہ دیتا ہے کہ میں سیکھ گیا ہوں یہیں سے اس کا زوال شروع ہوتا ہے اور یہ زوال جہالت' لاعلمی' کم علمی تک حتیٰ کہ موت تک یہ لاعلمی رہتی ہے' چلتے چلتے انسان قبر میں چلا جاتا ہے۔ میری طبیعت ہے کہ میں ہر کسی سے سیکھتا ہوں اور ہر کسی کو اس قابل سمجھتا ہوں کہ میں اس سے سیکھوں' اس سے مجھے فائدہ بھی ہوتا ہے اور چونکہ میرا تعلق پورے عالم کی انسانیت کے ساتھ ہے (تقریباً 212 ملک عبقری ویب سائٹ کے ذریعے حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے فیضان کو پا رہے ہیں) تو اس لیے وہ میری معلومات ذاتی نہیں ہوتیں بلکہ عالم اور انسانیت اس سے فیض یاب ہورہی ہے۔ ختم القرآن کی ایک محفل تھی' میں ایک پرانے اور بوڑھے نیک صالح تجربہ کار شخص کے پاس بیٹھا تھا میں نے ان سے عرض کیا آپ کی عمر؟ فرمانے لگے: اسی سے بہت اوپر' دوسرا سوال کیا: اپنی زندگی کے اسی سالہ تجربات میں سے مجھے کچھ عنایت فرمائیں۔ بے ساختہ فرمانے لگے: ''کم کھاؤ غم نہ کھاؤ۔ حلال کھاؤ حرام نہ کھاؤ'' میں انہیں غور سے دیکھتا رہا' لیکن ان کا بار بار اسی بات کا دہرانا تھا' انہیں محسوس ہوا کہ واقعی میں نے ان کی بات کو لیا ہے اور میرے دل میں اس بات کی حیثیت اور اہمیت ہے میں نے پوچھا: اگر آپ ان لفظوں کی وضاحت کردیں تو سمجھنا آسان ہوگا؟ کہنے لگے: اب تک جتنے لوگ مرے ہیں' کوئی ایک فرد بھی کم کھانے سے نہیں مرا' سب زیادہ کھانے سے مرے ہیں' اور دنیا میں جتنے مریں گے آئندہ بھی وہ سب زیادہ کھانے سے ہی مریں گے' لہٰذا کم کھائیں' سکھ سے جئیں' سکون سے جئیں اور چین سے جئیں' دوسرا نکتہ غم نہ کھاؤ: انسان جہاں زیادہ کھانے سے مرتا ہے وہاں اس کو ٹینشن' ہر وقت کا غم' اس کی ہڈیوں تک کو گلا دیتا ہے' گوشت تو دور کی بات ہے' اس کی چربی پگھلا دیتا ہے' دل' جگر' معدہ' ذہن' نیند' اعصاب ہر چیز متاثر ہوتی ہے' کیا کسی کہنے والے نے کہا کہ انسان کو غربت نہیں مارتی اس کو ٹینشن مار جاتی ہے' ٹینشن کی بنیادی وجہ رب کی تقسیم پر راضی نہ ہونا' مجھے تھوڑا کیوں دیا؟ مجھے غم دیا' اُس کو سکھ دیا' مجھے سائیکل دی اس کو گاڑی دی' مجھے رتبہ نہیں دیا اس کو مقام دیا' جو تسلیم ورضا کے مزاج پر چلتا ہے وہ کبھی بھی ٹینشن نہیں لیتا بلکہ سکھ' سکون' چین اور راحت کو اپنے مزاج کا حصہ بنالیتا ہے اور وہ مزے میں ہوتا ہے' جیسے لکھا ہوتا ہے ''موج فقیر دی''۔ تیسرا نکتہ موصوف نے فرمایا: ''حلال کھاؤ حرام نہ کھاؤ'' اس کا تو خود عکس میں نے اپنی زندگی اور ان کی نسلوں میں دیکھا مرحوم کے سات بیٹے اور دو بیٹیاں جو ماشاء اللہ ابھی موجود ہیں' ان کی نسلیں پھر ان کی آگے کی نسلیں' سب کی زندگی میں حلال' طیب' طاہر' لباس' غذا اور رہنا اور اٹھنا بیٹھنا ہے' رب نے ان کو صلہ یہ دیا' بہت تھوڑے ہی عرصہ میں ان کے ساتھ برکتوں کے وہ دروازے کھلے' خیروں اور عافیتوں کی وہ راہیں کھلیں' رزق اور وسعت کے وہ دریا بہے جو عام عقل انسانی' شعور اور ادراک سے کہیں زیادہ ہے۔ قارئین! زندگی بہت مختصر ہے' اگر اس کو زیادہ کھا کر بیماری کی حالت' غم کھا کر بے سکونی کی کیفیت اور حرام سمیٹ کر نسلوں کیلئے عذاب اور وبال چھوڑ کر جائیں گے تو زندگی سکھ اور سکون سے ہمارے ساتھ نہیں چل سکے گی' اس زندگی کی سسکن' تڑپ اور مرنے کے بعد کا نظام کیسا ہوگا؟ آپ خود محسوس کرسکتے ہیں۔ مجھے یہ نصیحت کیسی لگی؟ میں اب بھی اس شخص کی نسلوں کیلئے بہت دعا گو رہتا ہوں اور دل کی گہرائیوں سے ان کیلئے ٹھنڈی آہیں بھر بھر کر خیریت اور عافیت کے بول بولتا ہوں۔ اس محسن کے یہ لفظ اور بول آج بھی میرے لیے آپ کیلئے مشعل راہ ہیں اور ہم سچی راہوں کو اگر لے کر چلنا چاہتے ہیں تو ان بولوں پر عمل کریں اور میرا جی چاہتا ہے کہ اپنی گاڑی کے سامنے جہاں آپ کی نظر پڑے کچن میں جہاں آپ اس کو بار بار دیکھتے رہیں اپنے دفتر میں' اپنے بیڈروم میں' دکان میں' زمیندار ہیں تو ٹریکٹر پر' اس کو لکھ کر لگائیں بار بار اس پر پڑیں ہماری نظریں جس چیز کو بار بار دیکھا جائے اس کی تاثیر اور طاقت دل میں اترتی ہے اور طبیعت شاد و آباد ہوجاتی ہے اور زندگیوں کے دھارے اور رخ بدل جاتے ہیں۔

**فرض علم:** علم سے زیادہ مفید یہ ہے کہ تم اس پر عمل کرو اور سب سے اچھا علم وہ ہے جو تم پر فرض ہے۔ (حضرت ابوالحسن خرقانی رحمۃ اللہ علیہ)

ہفتہ وار درس سے اقتباس

شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ

درس روحانیت و امن

# راحت بھری پرسکون زندگی کا راز

**زندگی آمد برائے بندگی:** زندگی تھوڑی ہے اور ان دیکھی زندگی ہے۔ پتہ نہیں جوانی میں موت آجائے یا بڑھاپے میں موت آجائے۔ آپ نے چھوٹی قبریں بھی دیکھی ہونگی اور بڑی قبریں بھی دیکھی ہونگی۔ زمین و آسمان کا ایک نظام ہے کہ چھوٹی قبریں بھی ہیں اور بڑی قبریں بھی ہیں۔ چھوٹی عمر کے لوگ بھی مدفون ہیں اور بڑی عمر کے لوگ بھی مدفون ہیں۔ یہ حقیقت ہے کہ آنے کی ترتیب ہے جانے کی ترتیب نہیں۔ پہلے دادا آئے گا' پھر باپ آئے گا' پھر بیٹا آئے گا اور پھر پوتا آئے گا۔ لیکن جانے کی کوئی ترتیب نہیں۔ کتنے بوڑھے دادے بیٹھے رہتے ہیں اور پوتے آنکھوں کے سامنے اس دنیا سے رخصت ہوجاتے ہیں۔

**رب سے معاملہ برابر رکھیں!:** کیسا خوش قسمت انسان ہے جو رات کو اللہ کے ساتھ اپنا معاملہ برابر کرکے سوتا ہے۔ رب کے ساتھ معاملہ برابر کرکے وہ شخص سوئے گا جس کو یقین ہوگا کہ میری آخری رات ہے۔ صبح میں اُٹھ سکوں نہ اُٹھ سکوں اور کہے گا بس! یا اللہ جو میری خطائیں ہیں' جو میری بے ادبیاں ہیں اور جو میری بے وفائیاں ہیں اللہ میں ان سے معافی مانگتا ہوں۔ اللہ میں ان سے توبہ کرتا ہوں۔ اللہ میں ان سے استغفار کرتا ہوں۔ اللہ میں ان پہ ندامت کرتا ہوں۔ کتنا خوش قسمت انسان ہے جو رات کو اپنا معاملہ برابر کرکے' صاف کرکے سوتا ہے۔

**معاملات کی صفائی پر جنت کی ضمانت:** ایک صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ کے بارے میں دوسرے صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ کو پتہ چلا کہ وہ جنتی ہیں۔ اب دوسرے صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ اس جستجو میں کہ اس کا ایسا کونسا عمل ہے جو یہ جنتیوں کی لسٹ میں شامل ہے۔ یہ صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ ان کے گھر جاکر مہمان ٹھہرے اور ان کو دیکھتے اور پرکھتے رہے آخر میں پوچھنے لگے کہ: ''آپ کا ایسا کوئی خاص عمل تو مجھے نظر نہیں آیا' یہی سب عمل تو میں بھی کرتا ہوں۔ آپ آخر ایسا کونسا عمل کرتے ہیں جس کی وجہ سے آپ جنتی ہیں؟'' تو انہوں نے کہا کہ: ''جب میں رات کو سوتا ہوں تو سب کو معاف کرکے سوتا ہوں' چونکہ یہ عمل ایسا ہے جو میرے اور اللہ کے درمیان ہے اس لیے آپ کو پتہ نہیں چلا۔ جب میں روزانہ سوتا ہوں تو اسی روز جس کسی نے بھی مجھے ستایا ہوتا ہے، اذیت دی ہوتی ہے میں اس کو معاف کرکے سوتا ہوں۔

**راحت بھری پرسکون زندگی کا راز:** ایک شخص نے یورپ میں ایک بہت موٹی کتاب لکھی اور کئی ہزار ڈالر اس کتاب کی قیمت تھی۔ کتاب پیکنگ ہوکر آتی تھی ہر بندے کو پیک کتاب ملتی تھی۔ یہ کتاب پیکنگ سے کھولنی پڑتی تھی اور اعلان ہوا کہ اس کتاب میں کائنات کا سب سے بڑا راز ہے۔ خوشحال زندگی' پُرسکون زندگی' راحت بھری زندگی' چین بھری زندگی' عزت بھری زندگی' عافیت بھری زندگی' ٹینشن کو' STRESS کو' نفسیاتی الجھنوں کو' گھریلو الجھنوں کو' مسائل کو' مشکلات کو' پریشانیوں کو دور کرنے کیلئے اس کتاب میں ایک راز ہے۔ ان مسائل میں گرے ہوئے لاکھوں لوگوں نے وہ کتاب خریدی اور جب کتاب کھولی سارے صفحے پلٹتے گئے سب صفحے صاف تھے۔ آخری صفحے میں ایک چیز لکھی ہوئی تھی کہ: ''دوسروں کو معاف کرو' خود کو معاف کرو۔'' بس کتاب ختم شد۔

**دوسروں کو معاف کرنا:** دوسروں کو معاف کرنا تو سمجھ آتا ہے خود کو معاف کرنا یہ سمجھ نہیں آتا۔ اپنی سمجھ کے مطابق آپ کو یہ بھی سمجھا دیتا ہوں کہ دوسروں کو کیسے معاف کرنا چاہیے۔ اب ایک صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ کا عمل آپ نے دیکھا کہ وہ جنتی ہے۔ جنتی کی علامت دنیا میں دیکھتے چلے جائیں۔ انبیائے کرام علیہ السلام پر بڑی مصیبتیں آئیں۔ بہت مصائب آئے جو اللہ کا دوست ہوتا ہے جو اللہ کے قریب ہوتا ہے قدرت اسے آزماتی ہے۔ ایک حدیث کا مفہوم ہے کہ: ''ایک صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ نے عرض کیا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم مجھے آپ سے محبت ہے۔'' آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا: ''سوچ سمجھ کے بات کر۔'' وہ صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ پھر کہنے لگے کہ: ''یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم! مجھے آپ سے محبت ہے۔'' پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا: ''فقر اور تکلیف کیلئے تیار ہوجا یہ تیری طرف ایسے آئے گا جیسے ڈھلوان کی طرف پانی آتا ہے۔''

**مشکلات پر دلی اطمینان جنتی ہونے کی علامت:** اللہ پاک جل شانہٗ نے زندگی میں مشکلات اگر دی ہیں تو صبر وتحمل سے برداشت کرنا ہی جنتی ہونے کی علامت ہے۔ جنتی ہونے والے شخص کا من پرسکون ہوتا ہے۔ یاد رکھیے گا یہ ایک نکتہ ہے اور ہر بندہ اس نکتے سے اپنے من کو پرکھے کہ اس دنیا میں جنتی ہونے کا کیسے پتہ چلے گا؟ وہ شخص جس کے اوپر ساری مصیبتیں' ساری تکلیفیں' ساری پریشانیاں گھیرا ڈال لیں، گھبرائے گا نہیں کیونکہ اس کا من مطمئن اور پرسکون ہوگا یہی جنتی ہونے کی علامت ہے۔ اس کتاب میں لکھا تھا کہ: ''اپنے آپ کو معاف کرو اور دوسروں کو معاف کرو'' اپنے آپ کو معاف یہ ہے جو رضا بالقضا کا قائل ہوگیا۔ اگر اللہ جل شانہٗ نے مجھے چھوٹا بنایا ہے' میں نے محنت کرنی ہے حلال طریقے سے' جائز طریقے سے لیکن میں نے بڑا بننے کیلئے حرام راستے اختیار نہیں کرنے ہیں۔ سود ہمیشہ بڑا بننے کیلئے لیا جاتا ہے۔ ہمیشہ جو کرپشن ہوتی ہے وہ بڑا بننے کیلئے ہوتی ہے۔ میری تھوڑی زمین سے زیادہ زمین' میرے چھوٹے گھر سے بڑا گھر' چھوٹی فیکٹری سے بڑی فیکٹری' چھوٹی مل سے بڑی مل ہمیشہ ناجائز راستے جو اختیار کیے جاتے ہیں وہ بڑا بننے کیلئے ہوتے ہیں۔ مجھے ایک صاحب نے خط لکھا کہنے لگے کہ: میرے اوپر ساری مصیبتیں' ساری تکلیفیں ہیں لیکن الحمدللہ میرا من بڑا مطمئن ہے اور اللہ کی ذات پر مجھے بڑا اعتماد ہے۔ میں بڑا خوش ہوا اور اس خط کو چوم لیا۔ اس کا رابطہ نمبر نیچے لکھا ہوا تھا' میں نے خود اس کو فون کیا۔ میں نے کہا: آج میں بیٹھے ڈاک کا جواب دے رہا ہوں۔ آپ کا خط سامنے آیا ہے۔ اچھا کیا آپ نے نمبر لکھ دیا کیونکہ ہر کسی کو کال کر نہیں کرسکتا لیکن آپ کے ایک جملہ نے مجھے خوب متوجہ کیا ہے۔ (جاری ہے)



## درس سے فیض پانے والے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو' عبقری کو' آپ کی آل اولاد کو اور عبقری کے تمام پڑھنے اور درس سننے والوں کو اپنی حفظ وامان میں رکھے اور قیامت تک رحمتیں وبرکتیں' حفاظت اور عنایات جاری وساری رکھے۔ محترم حکیم صاحب میں گناہوں میں ڈوبا ہوا تھا۔ آپ کا بہت نام سنا تھا' آپ کا رسالہ عبقری پڑھا' آپ کے درس سنے ان سب کا یہ اثر ہوا کہ زندگی میں بہت سی تبدیلیاں آگئی ہیں' بہت مسنون دعائیں یاد کرچکا ہوں' اعمال کرتا ہوں' گانے سننا' فلمیں ڈرامے چھوڑ چکا ہوں۔ میوزک سے نفرت ہوچکی ہے' دعا مانگنے کا طریقہ پتہ چلا' بس اللہ سے مانگنا آگیا ہے' اللہ تعالیٰ سے اپنی سابقہ زندگی کے گناہوں کی معافی مانگتا ہوں۔ میرے بہت سے گھریلو اور کاروباری مسائل تھے جو صرف درس سننے کی برکت سے اللہ نے حل فرمادیئے ہیں' گھر میں عجب بے سکونی رہتی تھی مگر اب ہروقت درس چلتا ہے اور سکون رہتا ہے۔ (م-ب-م)

جسم کی جلد نرم و نازک: سرسوں کو تنہا یا ابٹن میں شامل کر کے جسم پر ملنے سے بدن کی کھال صاف ہو جاتی ہے اور کچھ مرتبہ استعمال سے جلد نرم و نازک ہو جاتی ہے۔

# شہنشاہ اہل بیت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کی تین کرامتیں

ابو لبیب شاذلی

صاحبزادی نے یہ خواب دیکھا کہ ان کے والد صاحب کا انتقال ہو گیا۔ وہ اس پریشان کن خواب سے گھبرا کر اٹھ بیٹھیں اور آواز دی تو دیکھا کہ آپ نماز پڑھ رہے ہیں۔ تھوڑی دیر بعد دوسری مرتبہ آواز دی تو کوئی جواب نہیں ملا' پاس جا کر دیکھا تو سر سجدہ میں تھا اور روح پرواز کر چکی تھی۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضور نبی کریم ﷺ کے چچا حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے فرزند ہیں۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ان کیلئے حکمت اور فقہ و تفسیر کے علوم کے حاصل ہونے کی دعا مانگی۔ ان کا علم بہت ہی وسیع تھا' اسی لیے کچھ لوگ ان کو بحر (دریا) کہتے تھے اور حبر الامۃ (امت کا بہت بڑا عالم) یہ تو آپ کا بہت ہی مشہور لقب ہے۔ یہ بہت ہی خوبصورت اور گورے رنگ کے نہایت ہی حسین و جمیل شخص تھے۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان کو کم عمری کے باوجود امور خلافت کے اہم ترین مشوروں میں شریک کرتے رہے۔ لیث بن ابی سلیم کا بیان ہے کہ میں نے طاؤس محدث سے کہا کہ تم اس نوعمر شخص (عبداللہ بن عباس) کی درس گاہ سے چمٹے ہوئے ہو اور اکابر صحابہ کی درس گاہوں میں نہیں جا رہے ہو۔ طاؤس محدث نے فرمایا کہ میں نے یہ دیکھا ہے کہ ستر صحابہ کرام' جب ان کے مابین کسی مسئلہ میں اختلاف ہوتا تھا تو وہ سب حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قول پر عمل کرتے تھے' اس لیے مجھے ان کے علم کی وسعت پر اعتماد ہے۔ اس لیے میں ان کی درس گاہ چھوڑ کر کہیں نہیں جا سکتا۔ ان پر خوف خدا کا بہت زیادہ غلبہ رہتا۔ آپ اس قدر زیادہ روتے کہ آپ کے دونوں رخساروں پر آنسوؤں کی دھار بہنے کا نشان پڑ گیا تھا۔ 68 ہجری میں بمقام طائف 71 برس کی عمر میں وصال ہوا۔ (اکمال ص 604، واسد الغابہ ج 3 ص 192)

آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کرامتوں میں سے تین کرامتیں بہت زیادہ مشہور ہیں جو مندرجہ ذیل ہیں۔

**کفن میں پرندہ:** میمون بن مہران تابعی محدث کا بیان ہے کہ میں طائف میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے جنازہ میں حاضر تھا جب لوگ نماز جنازہ کیلئے کھڑے ہوئے تو بالکل ہی اچانک نہایت تیزی کے ساتھ ایک سفید پرندہ آیا اور ان کے کفن کے اندر داخل ہو گیا۔ نماز کے بعد ہم لوگوں نے ٹٹول ٹٹول کر بہت تلاش کیا مگر اس پرندے کا کچھ بھی پتہ نہیں چلا کہ وہ کہاں گیا اور کیا ہوا؟ (مستطرف ج 2 ص 281)

**غیبی آواز:** جب لوگ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو دفن کر چکے اور قبر مبارک پر مٹی برابر کی جا چکی تو تمام حاضرین نے ایک غیبی آواز سنی کہ کوئی شخص بلند آواز سے یہ تلاوت کر رہا ہے۔ ''ترجمہ: اے اطمینان پانے والی جان! تو اپنے رب کے دربار میں اس طرح حاضر ہو جا کہ تو خدا سے خوش ہے اور خدا تجھ سے خوش ہے۔'' (کنز العمال ج 16 وحاشیہ کنز العمال ص 73)

**حضرت جبرائیل علیہ الصلوٰۃ والسلام کا دیدار:** یہ بھی حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی ایک کرامت ہے کہ انہوں نے دو مرتبہ حضرت جبرائیل علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ (اکمال ص 604)

**حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ:** یہ مدینہ منورہ کے انصاری ہیں اور خاندان بنی خزرج سے ان کا نسبی تعلق ہے۔ اکابر صحابہ کی فہرست میں ان کا نام نامی بہت مشہور ہے۔ یہ رسول اللہ ﷺ کے خطیب تھے اور ان کی حضور اقدس ﷺ نے بہترین زندگی' پھر شہادت پھر جنت کی بشارت دی تھی۔ 12 ہجری میں جنگ یمامہ کے دن مسیلمۃ الکذاب کی فوجوں سے جنگ کرتے ہوئے شہادت سے سربلند ہو گئے۔ (اکمال ص 588 وغیرہ)

**موت کے بعد وصیت:** ان کی یہ ایک کرامت ایسی بے مثل کرامت ہے کہ اس کی دوسری کوئی مثال نہیں مل سکتی۔ شہید ہو جانے کے بعد آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خواب میں آ کر فرمایا کہ اے شخص! تم امیر لشکر حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو میرا یہ پیغام دے دو کہ میں جس وقت شہید ہوا میرے جسم پر لوہے کی ایک زرہ تھی جس کو ایک مسلمان سپاہی نے میرے بدن سے اتار لیا اور اپنے گھوڑا باندھنے کی جگہ پر اس کو رکھ کر اس پر ایک ہانڈی اوندھی کر کے اس کو چھپا رکھا ہے لہٰذا امیر لشکر میری اس زرہ کو برآمد کر کے اپنے قبضے میں لے لیں اور تم مدینہ منورہ پہنچ کر امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو میرا یہ پیغام دے دینا کہ مجھ پر جو قرض ہے وہ اس کو ادا کر دیں اور میرا فلاں غلام آزاد ہے۔ خواب دیکھنے والے صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنا خواب حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بیان کیا تو انہوں نے فوراً ہی تلاشی لی اور واقعی ٹھیک اسی جگہ سے زرہ برآمد ہوئی جس جگہ کا خواب میں آپ نے نشان بتایا تھا اور جب امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یہ خواب سنایا گیا تو آپ نے حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی وصیت کو نافذ کرتے ہوئے ان کا قرض ادا فرما دیا اور ان کے غلام کو آزاد قرار دے دیا۔ مشہور صحابی حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرمایا کرتے تھے کہ یہ حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی وہ خصوصیت ہے جو کسی کو بھی نصیب نہیں ہوئی کیونکہ ایسا کوئی شخص بھی میرے علم میں نہیں ہے کہ جس کے مرجانے کے بعد خواب میں کی ہوئی اس کی وصیت کو نافذ کیا گیا ہو۔ (تفسیر صاوی ج 2 ص 108)

**اپنی پسند کی موت ملی:** حضرت ابو ثعلبہ خشنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اکثر کہا کرتے تھے اور دعائیں بھی مانگا کرتے تھے کہ یااللہ! مجھ کو عام لوگوں کی طرح ایڑیاں رگڑ رگڑ کر اور دم گھٹ گھٹ کر مرنا پسند نہیں ہے' مجھے ایسی موت ملے کہ اس میں دم گھٹنے اور ایڑیاں رگڑنے کی زحمت نہ اٹھانی پڑے' چنانچہ ان کی یہ کرامت ہے کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حکومت کے دوران یہ آدھی رات گزرنے کے بعد نماز میں مشغول تھے کہ ان کی صاحبزادی نے یہ خواب دیکھا کہ ان کے والد صاحب کا انتقال ہو گیا۔ وہ اس پریشان کن خواب سے گھبرا کر اٹھ بیٹھیں اور آواز دی تو دیکھا کہ آپ نماز پڑھ رہے ہیں۔ تھوڑی دیر بعد دوسری مرتبہ آواز دی تو کوئی جواب نہیں ملا' پاس جا کر دیکھا تو سر سجدہ میں تھا اور روح پرواز کر چکی تھی۔ (اسد الغابہ واصابہ)

## امتحان میں کامیابی اور ٹوپی والا برقعہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں آج ٹوپی والے برقعہ کے حیران کن کمالات کا تذکرہ کر رہی ہوں۔ میں نے NTS فیز ٹو میں اپلائی کیا تھا اور ٹیسٹ والے دن ٹوپی والا برقعہ پہن کر گئی۔ ٹوپی والے برقعہ کی برکت سے میں پاس ہو گئی ہوں اور میرے سو میں سے 63 نمبر آئے ہیں۔ میری قارئین خواتین سٹوڈنٹس سے گزارش ہے کہ جس بھی سبجیکٹ کا امتحان ہو تو امتحان والے دن مکمل نقاب کر کے جائیں' سفر مکمل برقعہ میں گزاریں اور راستہ میں مسنون دعاؤں کا اہتمام کریں۔ امتحانی سنٹر میں پہنچ کر ٹوپی والا برقعہ اتار دیں اور بڑی سی چادر سے نقاب کر لیں' ورنہ ٹوپی والے برقعہ کے ساتھ آپ کو کوئی بیٹھنے نہیں دے گا۔ قارئین میں نے جس کسی کو بھی یہ ٹوٹکہ بتایا ہے اس کے پیپر بہت زبردست اور رزلٹ بہت شاندار آیا ہے۔ زندگی بھر کا معمول بنا لیں تو امتحان میں کامیابی آپ کے قدم چومے گی۔ شاید آپ کو یہ ٹوٹکہ پڑھ کر ہنسی بھی آئے مگر یہ ہے بڑے کام کا۔ (سمیرا' جہانیاں)

**شیطانی خیالات تنگ کرتے ہوں:** اگر کسی کو شیطانی خیالات تنگ کرتے ہوں تو اسے چاہیے کہ اسم یَاتَوَّابُ کا زیادہ سے زیادہ ورد کرے انشاء اللہ اسے شیطان تنگ نہ کرے گا۔

# میرے بچوں کا قد کیسے بڑھا؟ آپ بھی جانیے

مسز قریشی، اسلام آباد

بچوں کی صحت اور قد راللہ تعالیٰ کے بعد ماؤں کے ہاتھ میں ہے۔ بچے دنیا کی بہت بڑی نعمت ہوتے ہیں اور یہ بے بس ہوتے ہیں ماں باپ کے رحم وکرم پر ہوتے ہیں لیکن ہم بچوں کو اپنی جاگیر سمجھتے ہیں اور جس طرح چاہے ان کے ساتھ سلوک کرتے ہیں

**محترم جناب حکیم صاحب السلام علیکم!** اللہ پاک آپ کا سایہ ہمارے سروں پر تادیر سلامت رکھے ہمیں سیدھا راستہ دکھایا زندگی کی اب سمجھ آئی ہے اور ذکر و اعمال سے طبیعت اور زندگی میں بہت سکون آگیا ہے اللہ پاک آپ کو درازی عمر بالخیر عطا فرمائیں۔ تقریباً تین سال سے عبقری میری زندگی میں آیا ہے دیر سے آیا ہے اس سے پہلے زندگی یوں تھی جیسے صحراؤں اور جنگلوں میں بھٹک رہے ہیں جانے کس چیز اور کس طرح سیدھے راستے پر چلنا ہے یہ سب آپ کی ذات اور عبقری نے سمجھایا اور ان تعویذ گنڈے اور بے یقینی والے کلام سے بچایا اب ذکر یقین سے کرتے ہیں اور اس کا رزلٹ بھی ملتا ہے۔ پہلی بار عبقری میں لکھنے کی جسارت کررہی ہوں اور شیخ الوظائف کے حکم کے مطابق کہ سخی بننا چاہیے تو میں بھی بچوں کی صحت' قد اور تربیت کے بارے میں آزمودہ باتوں کا ذکر کروں گی۔ بچوں کی صحت اور قدر اللہ تعالیٰ کے بعد ماؤں کے ہاتھوں میں ہے۔ بچے دنیا کی بہت بڑی نعمت ہوتے ہیں اور یہ بے بس ہوتے ہیں ماں باپ کے رحم و کرم پر ہوتے ہیں لیکن ہم بچوں کو اپنی جاگیر سمجھتے ہیں اور جس طرح چاہیں' ان کے ساتھ سلوک کرتے ہیں لیکن جس طرح اللہ تعالیٰ کا حکم ہے اسی طرح بچوں کے ساتھ رہنا چاہئے ان کی تعلیم وتربیت کرنی چاہئے۔ سب سے زیادہ فرض ماں کا ہوتا ہے بچہ زیادہ ماں کے ساتھ رہتا ہے ماں اس کیلئے رول ماڈل بنے اور اب ماں بننے کے بعد سب سے اہم بات بچوں کی بہترین تربیت اور خیال رکھنا ہے۔ جب بچہ ابھی چند دنوں کا ہوتا ہے تو ماں جب بچے کو گود میں لے تو اس کا ماتھا ہاتھ کی ہتھیلی سے آہستہ آہستہ دبائے زیتون یا کسی بھی تیل کو انگلیوں پر لگا کر ناک کو آہستہ آہستہ مالش کرے' ناک کے نیچے اور ہونٹوں کے اوپر ہلکا سا انگوٹھا رکھ کر دبائے' دونوں گال پر انگوٹھا آہستہ آہستہ رکھ کر دبائے اور سر بنانے کا تو سب کو پتا ہوگا جب بچہ چند دنوں کا ہوتا ہے تو ہاتھوں سے چہرے کی ساخت اس طرح بنانے سے خوبصورتی آتی ہے۔ بڑے ہوکر ماتھا باہر نہیں نکلا ہوتا' دانت باہر کو نہیں نکلتے اور جو بچے سردیوں میں پیدا ہوتے ہیں ان کی تو شامت آجاتی ہے سارا دن بچے کو دھوپ میں لٹایا جاتا ہے اور خوب بچے کا رنگ جلایا جاتا ہے' بڑے ہوکر پھر ساری عمر لڑکے اور لڑکیوں کی رنگ گورا کرنے کی کریمیں ملتے گزر جاتی ہے کیونکہ بچے کی جلد نازک ہوتی ہے اور اگر دھوپ ڈائریکٹ پڑے تو رنگ لازمی جل جاتا ہے اس لئے جب بھی بچے کو دھوپ میں لٹائیں تو اس کے چہرے کے سامنے ایک تار یا کوئی کرسی وغیر پر پردہ ٹانک دیں تا کہ بچے کو ڈائریکٹ دھوپ نہ پڑے صرف نچلے حصے پر دھوپ پڑے ورنہ اس عمر میں دھوپ سے جو بچہ کالا ہوجائے وہ ساری عمر کالا ہی رہتا ہے۔ نہلانے سے پہلے تیل کی مالش ضرور کریں لیکن دھوپ کا خیال رکھیں' ماں باپ کو اللہ تعالیٰ نے بہت بڑا رتبہ دیا ہے ماں کے قدموں تلے جنت ہے اس لئے اولاد کی دین و دنیا آخرت کا بھی خیال ماں باپ نے رکھنا ہے۔ بچوں کی تربیت بہت صبر مانگتی ہے' اپنے بچوں کی اعلیٰ تربیت کریں اور اپنے بچوں کو دعائیں دیں' میں اپنے بچوں کو بہت دعائیں دیتی ہوں اور اب حکیم صاحب دامت برکاتہم کے درسوں سے پتا چلا ہے کہ نسلوں تک کیلئے دعا کریں تو میں اب اپنے بچوں اور ان آگے آنے والی نسل در نسل کیلئے دعائیں مانگتی ہوں۔ ماں باپ کی دعا بہت لگتی ہے اور اپنے بچوں کو معاف کریں اور اچھے کام پر دعا دیں ضروری نہیں سامنے دیں' اپنے دل میں دعا دیں اگر بچے نے آپ کو پانی کا گلاس لاکر دیا ہے تو ماں دعا دے کہ اللہ تعالیٰ تمہیں تمہاری زندگی میں ہمیشہ ٹھنڈک عطا کرے' اور کبھی نہ کوسیں نہ بددعا دیں' بچوں میں سمجھ نہیں ہوتی تو کیا ماں باپ بھی اپنی سمجھ اور رتبہ کھودیں۔ ہمیشہ دعا دیں۔ اللہ تعالیٰ نے دنیا میں جس کی ڈیوٹی لگائی ہے وہ پوری کرنی ہے۔

اب قد کی طرف آتے ہیں میرے سسرال میں سب کے قد چھوٹے تھے میں اپنے بچوں کی طرف سے بہت فکر مند تھی لیکن میں نے ہمت نہ ہاری' کوشش کرنا انسان کا فرض ہے۔ جب بچے گیارہ بارہ سال کی عمر کو پہنچیں تو ان کے قد اور صحت کی فکر کریں' یہ بلوغت کی عمر ہوتی ہے صرف یہ نہ دیکھیں کہ دیکھتے ہیں قدرتاً بچے کا قد کتنا بڑھتا ہے' بچے کوئی خودرو جھاڑیاں یا پودے نہیں ہوتے ویسے زیادہ تر تو یہی ماں باپ دیکھتے ہیں بے بی پاؤڈر بچوں کو چہرے ہاتھ پاؤں پر لگائیں یہ بچوں کا سن بلاک ہے کہ نیچرلی بچے کا رنگ کیسا نکلا ہے' قد کیسا نکلا ہے' شکل کیسی نکلی ہے' عادات کیسی نکلی ہیں خود ماں باپ زیادہ سرسری کوشش کرتے ہیں۔ رنگ بھی صاف ہوسکتا ہے ایک تو جیسے پہلے بتایا ہے کہ بچے کو براہ راست دھوپ سے بچائیں تھوڑا بڑا بچہ ہو تو پٹرولیم جیلی رات کو لگائیں دن کو نہ لگائیں اور اچھی کمپنی کا بے بی لوشن بھی لگائیں' اس سے رنگ صاف رہتا ہے' اچھے بھلے گورے چٹے بچے پیدا ہوتے ہیں لیکن کچھ عرصہ بعد ہی رنگ روپ خراب ہوجاتا ہے کہ بڑے ہوکر نکھر جائے گا یہ کہہ کر مائیں لاپرواہی کرتی ہیں۔ بچے کے قد کا بہت خیال رکھیں اب یہ ذرا مہنگا نسخہ ہے لیکن اگر خوراک کو دوائی سمجھ کر کھلائیں اور سارے بچے تو آپ کے گیارہ بارہ سال کے نہیں ہوں گے' ہر عمر کی علیحدہ خوراک ہوتی ہے۔ قد کیلئے دو گلاس دودھ روزانہ دیں' اس سے ہڈیاں لمبی ہوتی ہیں' صبح تندوری نان کلچہ دہی یا انڈے کے ساتھ دیں سردیوں میں ساتھ چائے دے سکتے ہیں۔ ہومیو پیتھک کی دوائیاں بھی اثر کرتی ہیں قد لمبا کرتی ہیں عبقری کی لمبے قد کی دوائی بھی دی جاسکتی ہے۔ لیکن خوراک زیادہ ضروری ہے یعنی ایڑی چوٹی کا زور لگانا ہے' دوپہر کو جو کھانا بنا ہے ایک روٹی اور سالن کے ساتھ دیں مطلب ہر چیز نہیں دینی ہے بازار کی چیزوں سے پرہیز ہی کروائیں لیکن بچے باز نہیں آتے ہیں لیکن آپ بچوں کو خوراک کے بارے میں آگہی دیتے ہیں آلو جولین کٹ میں لمبے چھوٹے کاٹ لیں اس میں باریک لمبی گاجریں ڈالیں' بند گوبھی' مٹر ڈالیں اور ایک چمچ ہلکے آئل میں فرائی کریں اوپر نمک اور لیموں نچوڑ کر ساتھ ٹوتھ پک یا کانٹے سے پیالہ بھر کر دیں بچے شوق سے کھائیں گے۔ سبزی بھی ضروری ہے روزانہ نہیں تو ہفتے میں چار پانچ دن گوشت کی بوٹیاں چکن' بیف' مٹن ہلکا نمک مرچ ڈال کر بھون کر یا روسٹ کرکے دیں' بچے شوق سے کھائیں گے گوشت اور دودھ سے قد لمبا ہوتا ہے یاد رکھیں اس مہنگائی کے دور میں اس خوراک کو دوائی سمجھیں اگر آپ ڈاکٹر کے پاس جائیں تو دواؤں پر بھی تو پیسے لگتے ہیں بچہ تو چھوٹے قد کی احساس کمتری سے بچ جائے گا اور ان چیزوں سے لازمی قد بڑھے گا میرے بیٹے چھ چھ فٹ قد کے ہیں' اس کے علاوہ وٹامن کے سیرپ بھی ملتے ہیں وہ بھی بچے کو دیں اس سے بھی قد بڑھے گا۔ چاول بھی دیں لیکن دودھ کے علاوہ کوئی چیز زیادہ نہیں کھانے کیلئے دینی کہ چاولوں کی تین پلیٹیں کھالیں' چار روٹیاں کھالیں' پانچ سموسے کھالیں' اس سے موٹاپا پہلے ہی آجاتا ہے اور قد بڑھنا رک جاتا ہے کیونکہ یہ بیلنس ڈائٹ نہیں ہے اور بچوں کو برگر شوارما چپس پیزا کے نقصانات سے آگاہ کریں کبھی کبھار کھا سکتے ہیں لیکن ان چیزوں سے ڈریں' سافٹ ڈرنگ نہیں دینی کبھی کبھار چکھ سکتے ہیں' قد جو بیس پچیس سال تک بڑھ سکتا (باقی صفحہ نمبر 37 پر)

# آمدِ رمضان! رحمت برکت کے دروازہ کی چابی لے لیں

بانو ایک دن ایک مشہور دربار پر فاتحہ خوانی کیلئے گئی اور اپنے بیٹے کو بھی ساتھ لے گئی وہاں پر کسی عورت نے بانو کو کھانے پینے کی چیزیں دیں وہ بانو نے کھائیں اور بے ہوش ہوگئی۔ نجانے وہ عورت بانو اور اس کے بیٹے کو کہاں لے گئی اور فروخت کردیا۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ گزشتہ چھ سال سے مسلسل پڑھ رہی ہوں۔ ہر ماہ مجھے اگلے شمارے کا انتظار رہتا ہے۔ مجھے 2013ء میں سورۂ مائدہ کی آیت نمبر 114 کا عبقری کے ذریعے معلوم ہوا۔ میں نے تب ہی سے پڑھنا شروع کردی۔ جب سے یہ آیت میرے ہاتھ لگی جیسے کوئی بہت بڑا خزانہ میرے ہاتھ لگ گیا ہو' سارا دن کھلا پڑھا' ہر نماز کے بعد پڑھا' بس جب بھی موقع ملتا اس آیت کو پڑھ کر آسمان کی طرف پھونک مارتی اور اللہ سے خوب مانگتی اور کچھ ہی عرصہ کے بعد برکت کے دروازے جو نہ نجانے کب کے بند تھے' رزق کے دروازے' رحمت کے دروازے ایسے کھلے کہ میں حیران رہ گئی' ہر طرف سے رحمت' برکت اور رزق کی ایسی بارش ہوئی کہ میں لوگوں میں بانٹنا شروع ہوگئی۔ گزشتہ رمضان اسی آیت کی برکتیں کہ میرا رمضان ایسا شاندار گزرا کہ دنیا کی ہر نعمت مجھے رمضان المبارک میں مل گئی۔ رمضان کے بعد میں نے ایک ترکیب سوچی کہ سورۂ مائدہ کا ایک نور اور مانگتی ہوں' اللہ کریم کے لیے کون سا مشکل کام ہے' میں نے مستقبل دیکھنے کی دعائیں مانگنا شروع کردیں اب ہم چار گھر کے کل تیس افراد کے قریب ہیں تو میں نے کہا اللہ کریم پہلے دکھا دیا کردتا کہ فوراً بچت ہوجایا کرے' دشمنوں سے' پھر ایک دن خواب دیکھا کہ مجھے خواب میری فوت شدہ نانوں نظر آئیں کہتی ہیں کہ (ج) بہت مارا ہے انہوں نے میری بیٹی کو بچالے پھر اگلے دن میری دادی نظر آئیں کہنے لگے ہائے! میرے بیٹے کو بچالے میں بہت پریشان ہوئی کہ یہ تو میرے امی ابو کے بارے میں بتارہے ہیں ان دنوں امی ابو کی بہت لڑائی ہوتی تھی' میں نے پھر خواب دیکھا کہ میں سورۂ مائدہ کی آیت نمبر 114 پڑھ پڑھ کر ان پر پھونک رہی ہوں تو میرے امی ابو ٹھیک ہوجاتے ہیں۔ بس پھر کیا تھا سارا دن ہر وقت یہی آیت پڑھ پڑھ کر پھونک مارتی رہی' اور کہتی یااللہ بچالے' تہجد اور ہر نماز کے بعد بھی' بس تصور میں پھونک مارتی رہتی' بس پھر کیا ساری بازی اللہ کریم مجھے جیت کی صورت میں دیتے جاتے ہیں' ''کریم جو ہوا''۔ اس آیت کی برکت سے ایک ایک بات اللہ سے پوچھتی جاتی ہوں اب کیا کروں' کیسے کروں' پھر تو دروازے کھلتے گئے' راہیں بنتی گئیں' نئی زندگی شروع ہوگئی۔ (ف۔ا)

## قرآن پاک نے اغوا شدہ کو آزادی دلوادی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری پچھلے چار سال سے پڑھ رہی ہوں' ہر ماہ کچھ سچے واقعات لکھنا چاہتی ہوں لیکن ہر بار ہمت نہیں ہوتی۔ میں اور میرا شوہر لاہور میں رہتے تھے' ایک عورت جس کا نام بانو تھا' میرے گھر کی ملازم تھی' گھر کام کرنے آتی تھی' وہ نہایت ہی سیدھی سادی بیوہ تھی' ایک بچہ تھا آج سے دس سال پہلے اس عورت بانو نے مجھ کو یہ واقعہ سنایا تھا جو میں اپنے پسندیدہ رسالہ عبقری میں لکھنا ضروری سمجھتی ہوں۔ بانو ایک دن ایک مشہور دربار پر فاتحہ خوانی کیلئے گئی اور اپنے بیٹے کو بھی ساتھ لے گئی وہاں پر کسی عورت نے بانو کو کھانے پینے کی چیزیں دیں وہ بانو نے کھائیں اور بے ہوش ہوگئی۔ نجانے وہ عورت بانو اور اس کے بیٹے کو کہاں لے گئی اور فروخت کردیا' اس طرح بانو بے چاری کئی جگہ فروخت ہوتی رہی وہ لوگ بانو کو باندھ کر رکھتے پھر اس طرح کسی آدمی نے اس کو عیسائیوں کے گھر فروخت کردیا جو گاؤں سے کافی فاصلے پر تھا۔ عیسائیوں کی عورت پانی بھرنے گاؤں میں مسلمانوں کے گھر جاتی تھی بانو کو وہاں رہتے دو سال گزر گئے ایک دن عیسائی عورت بیمار ہوگئی وہ بانو کو بولی جاؤ' سامنے جو گھر ہے وہاں سے پانی بھر کرلاؤ۔ بانو گھڑا اٹھا کر پانی لینے گئی تو وہاں دیکھا کہ مسلمان عورت قرآن پاک پڑھ رہی ہے۔ بانو کو نجانے کتنے سال گزر گئے تھے قرآن پاک کھولے دل چاہا کہ دیکھ لوں' چوم لوں' قریب گئی تو مسلمان عورت کہنے لگی پیچھے ہٹ جاؤ' یہ ہمارا قرآن پاک ہے' ہاتھ مت لگادینا' بانو حیران ہوگئی' بولی: باجی جی قرآن پاک میں نے پڑھ رکھا ہے۔ عورت بولی تم تو عیسائیوں کی بہو ہو' تم نے کیسے قرآن پاک پڑھ لیا۔ سیدھی سادی بانو بولی: مجھے نہیں معلوم یہ لوگ عیسائی ہیں! اچھا چلو قرآن پاک پڑھ کر سناؤ، بانو نے قرآن پاک پڑھ کر سنایا' اس عورت نے اپنے گھر کے آدمیوں کو ساری بات بتائی اور پھر بانو کے ابو کو اطلاع دی۔ بانو کا والد پولیس لے کر وہاں آیا اور اپنی بیٹی اور نواسے کو لے کر اپنے شہر چلا گیا اس طرح قرآن پاک نے آزادی دلوائی۔ اللہ تعالیٰ ہر مسلمان مرد عورت کو قرآن پاک پڑھنے کی توفیق دے۔ آمین! (نسیم زلفی' ہرنولی)

اسلام اور رواداری | قسط نمبر 118 | ابن زیب بھکاری

## پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا غیر مسلموں سے حسن سلوک

کچھ یہودی مسلمانوں کی رعیت ہوکر مدینہ طیبہ میں آباد تھے' ایک یہودی کا حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر کچھ قرض تھا' اس نے ایک مرتبہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو اس قدر تنگ کیا کہ ظہر سے اگلے دن صبح تک آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو مسجد سے گھر بھی نہ آنے دیا' صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین نے اس کو دھمکایا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھ کو معاہدہ پر ظلم کرنے سے منع فرمایا ہے صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین خاموش ہوگئے' جب دن چڑھا تو یہودی نے کہا: اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ وَاَشْھَدُ اَنَّکَ رَسُوْلُ اللہِ ایمان لے آیا اور کہنے لگا: میں نے تو یہ سب اس لیے کہا تھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی صفت جو توریت میں ہے کہ محمد ابن عبداللہ ہیں' پیدائش مکہ میں ہے اور ہجرت کا مقام مدینہ ہے اور سلطنت شام میں ہوگی اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نہ سخت خو ہیں نہ ترش (باقی صفحہ نمبر 37 پر)

''پیغمبر اسلامؐ کا غیر مسلموں سے حسن سلوک' اب تمام واقعات کتابی شکل میں ضرور پڑھیں' گفٹ کریں اور ''غیر مسلموں کی عبادت گاہیں' ان کے حقوق اور ہماری ذمہ داریاں'' کتاب اردو اور انگلش میں پڑھنا ہرگز نہ بھولیں!

## درزی بھائی سے لیجئے نایاب چورن کا نسخہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس ایک انتہائی کامیاب' نایاب اور آزمودہ چورن کا نسخہ ہے۔ یہ انتہائی تیر بہدف ہے۔ اس کو استعمال کرنے سے موٹاپا ختم' قبض ختم' الٹی لگی ہے یا موشن دو سے تین خوراک سے آرام آجاتا ہے' بھوک بڑھاتا ہے اور معدے سے متعلق تمام امراض کیلئے انتہائی آزمودہ اور کامیاب ہے۔

ھوالشافی: پودینہ' زیرہ' کالی مرچ' لاہوری نمک' طباشیر' سوناپتی (مہندی کے پتوں کی طرح ہوتی ہے' پنسار سے عام مل جاتی ہے)' نوشادر' سونف' چھوٹی الائچی' دارچینی اور خشک مولی کا پاؤڈر تمام اشیاء پچاس پچاس گرام لے لیں۔ لیموں 250 گرام' پودینہ 250 گرام' ادرک آدھا کلو۔ ترکیب: تمام اشیاء کو پیس لیں اور یاد رہے بلینڈر سے نہیں پیسنا بلکہ سل وٹے یا کونڈی میں پیسنا ہے۔ لیجئے نایاب چورن تیار ہے۔ کھانے سے پہلے یا بعد ایک چمچ چائے والا تازہ پانی سے لیں۔ (طارق ٹیلر' کراچی)

**گلے میں خراش:** اگر گلے میں خراش رہتی ہواور بار بار ادویات سے صرف وقتی فائدہ ہوتا ہوتو اس کیلئے ہر وقت کالی مرچ منہ میں چبانے سے افاقہ ہوتا ہے۔

# رمضان پھر آگیا! اب تو زندگی کا رخ موڑ دیجئے

احمد عبدالرحمن، ٹوبہ ٹیک سنگھ

ہمارے سارے اعمال آخرت کا سرمایہ ہیں جن کا ثمرہ جنت ہے یا دوزخ۔ ہمارے جتنے اعمال صالحہ ہیں وہ ان شاء اللہ رضاء الٰہی کا باعث اور حصولِ جنت کا باعث بنیں گے اوراس کے برعکس، ہماری بداعمالیوں اورفسق وفجور کے بدلے میں دردناک عذاب ''نار'' ہے۔

ہر سال رمضان آتا ہے اوراپنی نعمتیں برکتیں لٹا کر چلا جاتا ہے' الحمدللہ! رمضان پھر قریب قریب ہے' اس وقت انسان دین سے بیگانہ ہوکر حیوانوں کی طرح زندگی بسر کررہا ہے الاماشاء اللہ! اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ اس زمانہ میں بھی کچھ لوگوں کو میں دین کا اہتمام ہے اوراپنی بے عملی کی درستگی کی فکر ہے خدا کا شکر ہے کہ اُس نے ہم کو اپنے بزرگوں کے ذریعے سے اسلام اورایمان ہم پرواضح کردیا' لیکن صحیح علم آنے کے بعد عمل صحیح نہ ہوتو بڑی محرومی کی بات ہے' اللہ تعالیٰ پر ہم سب کا ایمان ہے رسول پاک ﷺ برحق' کلام الٰہی برحق ہے' کلام پاک عقائد کے معاملہ میں تین چیزوں پر زیادہ زور دیتا ہے۔توحید ورسالت اور معاد ان کو اگر ہم نے درست کرلیا تو ہماری زندگی اور آخرت کا یہی سرمایہ ہے۔ ہماری زندگی میں تغیرات بے انتہا ہیں اور مشیت الٰہی کے تحت ہیں ان پر ہمیں کوئی گفتگو نہیں کرنی ہے' قرآن پاک میں ''معاذ'' کی اہمیت پر بہت وضاحت فرمائی ہے اور جب تک یہ پوری طرح مستحضر نہ ہوجائے ہمارے سارے اعمال وعبادات بے وزن ہیں' بے روح ہیں' اور بے فائدہ ہیں' اس لئے ایک نظر ان پر ڈال کر اطمینان کرلیجئے پھر آپ کے سب اعمال وزنی ہوجائیں گے۔ اگر کپڑا ناپاک ہے اور رخ بھی قبلہ کی طرف نہیں ہے تو ہماری عمر بھر کی نمازیں ضائع ہیں۔ اسی طرح اگر ہم نے ایمان کے مطابق اپنے اعمال اور اخلاق کی طرف توجہ نہ دی اور ان کی اصلاح نہ کی تو ہماری زندگی خسرانِ عظیم کا مصداق ہوگی۔ ہمارے سارے اعمال آخرت کا سرمایہ ہیں جن کا ثمرہ جنت ہے دوزخ۔ ہمارے جتنے اعمال صالحہ ہیں وہ ان شاء اللہ رضاء الٰہی کا باعث اور حصولِ جنت کا باعث بنیں گے اوراس کے برعکس' ہماری بداعمالیوں اورفسق وفجور کے بدلے میں دردناک عذاب ''نار'' ہے۔ ان سب کی تفصیل قرآن و حدیث میں موجود ہے' قانون فطرت جو قانون الٰہی ہے بدل نہیں سکتا یہ سب کچھ ہوکر رہے گا۔ آنکھیں بند ہوتے ہی تمام نیک و بد اعمال سامنے آجائیں گے اس لئے آخرت کے معاملہ میں ہماری غفلت بڑی خطرناک ہے۔ اللہ پاک نے ہم کو بہت سے کبائر سے بچالیا ہے' اس کا ہزار ہا شکر ہے اور جنت میں لے جانے والے اعمال بھی صاف صاف بتلادیئے۔ اب کوئی مصلحت اندیشی سے نیا اسلام بنالینا صریحاً کفر ہے' یہ مسخ شدہ دماغ والے جو اسلام میں ترمیم چاہتے ہیں یہ زندقہ ہیں آج زمانہ جو چاہتا ہے اور آج کی سوسائٹی جو پسند کرتی ہے یہ سب الحاد ہے' کفر ہے' ایسے کہنے والے عذابِ الٰہی سے بچ نہیں سکتے۔ اللہ پاک سے پناہ مانگو' دراصل آج کا نوجوان سیرت نبوی ﷺ اور حالاتِ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے ناواقف ہے اور اربابِ اقتدار نے عمداً مسلمانوں کو ان چیزوں سے دور رکھا ہے۔ قوت ایمانیہ کی حفاظت کیلئے سیرت نبوی ﷺ کا مطالعہ ضرور کیجئے جب تک اللہ تعالیٰ کی حرام کی ہوئی چیزوں سے اجتناب نہ کرو گے' کوئی صورت عذاب دوزخ سے مفر کی نہیں ہے۔ عورتوں کی بے پردگیاں' اداروں کی ناانصافیاں' دفاتر کی حق تلفیاں' بازاروں کی فریب کاریاں' تعلیم گاہوں کی بے حیائیاں اور ہسپتالوں کے مظالم' یہ سب ڈھکی چھپی باتیں نہیں ہیں۔ اللہ پاک کے احکام بھی ایسے نہیں جو کسی زمانہ میں بھی بندوں کیلئے برداشت کے قابل نہ ہوں۔ ایک نظر ڈالو! جتنی حرام چیزیں ہیں راگ راگنیاں' فوٹو' مغربی طرز زندگی' ٹیلی ویژن' ان سب چیزوں سے تم بچ سکتے ہو یہ واہمہ ہے کہ روزہ بھی رکھ لیا' نماز بھی پڑھ لی اور گانا بھی سن لیا' ڈرامے' فلمیں بھی دیکھ لیں' خدا بھی خوش اور شیطان ملعون بھی راضی۔ یہ نہ کرو اللہ تعالیٰ اور شیطان کو ایک ساتھ راضی نہ کرو' شیطان کو جہنم میں دھکیلا جائے گا تم اپنی آنکھیں بند اس مردود کی پیروی نہ کرو کہ تم بھی اس کے ساتھ جہنم میں دھکیل دیے جاؤ گے۔ یہ مختصر زندگی ختم ہورہی ہے اور ابدی زندگی شروع ہورہی ہے' دورعمل اور ردعمل کا معاملہ شروع ہورہا ہے۔ ابھی مہلت ہے ہوشیار ہوجاؤ اور کبائر کو ترک کردو اور توبہ کرو اور اپنی سب سے زیادہ قیمتی دولت ''ایمان'' کو بچاؤ۔ اصل رائج الوقت کبائر یہ ہیں جس گھر میں یہ چار چیزیں ہوں گی وہاں رحمت کے فرشتے موت کے وقت تو کیا کسی وقت بھی نہیں آتے۔ ایک تصاویر و گانے بجانے کا سامان' دوسری کتا (سوائے چند شرطوں کے) تیسری ننگے سر والی عورت' چوتھی جنبی یعنی جس کو غسل کی حاجت ہو۔

تصاویر آج کا فتنہ ہیں' جہاں جایئے بورڈز بڑے بڑے نیم برہنہ عورتوں کی تصاویر کے ساتھ آویزاں ہیں۔ اسلام میں مسلم مومن عورت کو وہ درجہ حاصل ہے جو حوروں کو بھی نہیں۔ آج وقارنسوانیت کو اس قدر پامال کیا جارہا ہے کہ ہر جگہ ایسی تصویریں اپنے معاشرے میں عریاں کردی گئی ہیں کہ ہمیشہ فرشتوں اور انسانوں کی طرف سے اس پر لعنتیں برس رہی ہیں۔ شیطان کہتا ہوگا میں نے اتنا سوچا بھی نہ تھا جتنا خود انسان نے عورت کو بے حیائی اور بے غیرتی کے درجہ کمال تک پہنچادیا۔ خدا معلوم یہ کمال کہاں تک پہنچا دیا۔ خدا معلوم یہ کمال کہاں کہاں تک پہنچے گا' العیاذ باللہ! اللہ پاک ہم سب کو فکر آخرت نصیب فرمائے۔

ایک اللہ والے فرماتے تھے یہ دنیا جو گناہوں کی آگ سے بھری ہوئی ہے اس کی مثال بالکل ایسی ہے جیسے کسی کمرے میں گیس بھر گئی ہو' اب وہ گیس حقیقت میں آگ ہے صرف دیا سلائی لگانے کی دیر ہے۔ ایک دیا سلائی دکھاؤ گے تو پورا کمرہ آگ سے دہک جائے گا' اسی طرح یہ بداعمالیاں' یہ گناہ جو معاشرے کے اندر پھیلے ہوئے ہیں حقیقت میں آگ ہیں۔ صرف ایک صور پھونکنے کی دیر ہے' جب صور پھونکا جائے گا تو یہ معاشرہ آگ سے دہک جائے گا۔ ہمارے یہ برے اعمال درحقیقت جہنم ہیں ان سے اپنے آپ کو اور اپنے اہل وعیال کو بچاؤ۔ آئیں! اس رمضان سچی توبہ کریں اور ہمیشہ کیلئے درج بالا گناہوں سے خود کو بچالیں اور اپنی راہ کو بدل کر نیک راہوں پر لگالیں۔

## دیسی انڈوں کے چھلکے اور بیماری ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ایک خصوصی نسخہ عرض خدمت ہے جس کا چھوٹے پیشاب پر کنٹرول ختم ہوجائے اور غدود/رگیں کمزور ہوجائیں تو تین درجن دیسی انڈوں کے چھلکوں کو مٹی کے برتن میں ڈال کر برتن کو مٹی میں 40 دن تک دفن کردیں ہر 4 دن بعد لکڑی کے ساتھ ان چھلکوں کو ہلا کر پھر بند کردینا ہے۔ 40 دن بعد نکال کر ان کو کھرل کرلیں' دوائی تیار ہے۔ مریض کو چمچ کا آٹھواں حصہ ایک چمچ شہد میں ڈال کر صبح نہار منہ اور رات کو خالی پیٹ استعمال کرائیں' ان شاء اللہ 8 دنوں میں ٹھیک ہوجائے گا۔ یہ نسخہ میرے دادا حافظ عبداللہ صاحب کا ہے' حضرت صاحب اللہ پاک آپ کو دونوں جہانوں کی خوشیاں نصیب کرے اور آپ کی نسلوں تک تسبیح خانہ کے سلسلے کو قائم رکھے۔ میری یہ دلی دعا ہے کہ اللہ رب العزت آپ کو دونوں جہانوں کی خوشیاں دے اور دونوں جہانوں کی دولتوں سے مالا مال کرے اور آپ تسبیح خانہ والے سلسلوں کو آپ کی نسلوں تک قائم و دائم رکھے۔ اللہ رب العزت میری عمر بھی آپ کو لگادے۔ بلڈ پریشر کیلئے نسخہ عرض ہے' دو پھلیاں لہسن کی صبح شام روٹی کے اندر رکھ کر چبانا بلڈ پریشر کیلئے بہترین چیز ہے۔ (فقیر طاہر عبداللہ' ڈیرہ اسماعیل خان)

**کالے علم کا وار رو کیے:** اس کیلئے چالیس دن تک روزانہ صبح کے وقت اسم یَامُنْتَقِمُ 640 مرتبہ پڑھیے اگر اس سے زیادہ 2400 مرتبہ پڑھ سکتی ہوتو پڑھے انشاء اللہ کالے علم کا وار ختم ہو جائے گا۔

ماریہ علی

# موسم گرما کے رمضان میں گرمی توڑ غذائیں

صدیوں سے بہت سے مشروب بنائے گئے اوران کا عام استعمال ہوا'ان قدیم مشروبات کی فہرست مندرجہ ذیل ہے:(1) لسی پکی اور کچی۔(2) گنے کا رس۔(3) صندل کا شربت۔(4) لال مشروبات۔(5) بزوری کا شربت۔(6) ستو کا شربت۔

موسم گرما! انسانی صحت اور دنیا کے نظام کو بحال رکھنے اور پروان چڑھانے کیلئے نعمت خداوندی ہے۔انسان گرمی سے بچنے کیلئے بہت سی تدبیریں اختیار کرتا ہے اور زیادہ سے زیادہ ٹھنڈے بازاری مصنوعی مشروبات افطاری میں پی کر پیاس کم کرتا ہے اس طرح وہ گرمی سے بچاؤ کی خاطر بے اعتدالی کا راستہ چن لیتا ہے جس سے وہ معدہ کے متعدد عوارض میں مبتلا ہوجاتا ہے اگر گرمی سے پیدا ہونے والے خطرات کا سمجھداری سے مقابلہ کیا جائے اور ایسی سستی اور آسان غذاؤں کو استعمال کیا جائے جو ہماری زندگی میں عام میسر ہیں تو کوئی وجہ نہیں کہ انسان ان کی بدولت گرمی کا مناسب اور بہتر توڑ کر سکے۔گرمی لگنے سے سردرد' سر کا چکرانا اور تھکاوٹ کے بعد بے ہوشی ہوسکتی ہے۔نبض کی رفتار بڑھ جاتی ہے'ان علامات میں مریض کے جسم کو ٹھنڈا رکھنا ضروری ہے' نیم ٹھنڈا پانی استعمال کرنا چاہیے' زیادہ ٹھنڈا پانی نقصان پہنچا سکتا ہے۔گرمیوں کے موسم میں شربت صندل اور مشروب عبقری افزاء بہترین مشروب ہیں'اس کے ساتھ ایسی اشیاء جو جسم میں پانی کو قائم رکھنے میں معاون ثابت ہوں۔مثلاً گوند کتیرا' ست گلنٹھی بھی جسم میں پانی کو قائم رکھنے میں مدد دیتی ہے۔کچے آم کا رس مفید مشروب ہے جو لو کے اثرات کو ختم کرتا ہے۔ماہرین کہتے ہیں کہ (1) گرمیوں کے موسم میں پانی کا استعمال زیادہ کریں اور کم از کم 13 گلاس پانی روزانہ استعمال کریں۔(یہ رمضان کے علاوہ ہے۔)(2) چائے' کافی' کولا اور دوسرے پیشاب آور مشروبات کے استعمال سے گریز کرنا چاہیے۔(3) سر کو ڈھانپ کر باہر نکلنا چاہیے اور کپڑے یا ٹوپی کا رنگ سفید ہونا چاہیے۔(4) باہر نکلنے سے پہلے پانی ضرور پی کر جائیں۔(5) گھر میں داخل ہوتے ہی پانی ضرور استعمال کریں۔(6) کچی لسی اور پکی لسی گرمیوں کے بہترین مشروب ہیں۔ان کا استعمال آپ کو لُو سے بچا سکتا ہے۔(7) گرمیوں میں گہرے رنگوں کے کپڑے استعمال نہ کریں کیونکہ یہ حرارت کو بہت زیادہ جذب کرتے ہیں۔سفید اور ہلکے رنگ مثلاً گلابی' آسمانی' نیلے رنگ کے کپڑے استعمال کریں۔(8) گرمیوں میں چمڑے کے تلے والے جوتے استعمال کریں کیونکہ ان سے حرارت پاؤں تک کم پہنچتی ہے۔(9) گرمیوں میں افطار پارٹیوں میں روایتی مشروبات سے کریں۔(10) شربت صندل' شربت بزوری اور مشروب عبقری افزاء کا استعمال جاری رکھیں۔(11) گوند کتیرا' اسپغول کا چھلکا' ستو تخم بالنگو ملا شربت سحری یا افطاری میں ایک بار ضرور استعمال کریں۔(12) اگر آپ کا منہ خشک رہتا ہو اور پانی پینے کے فوراً بعد پیشاب کی حاجت ہوجاتی ہو تو اس صورت میں گندم کے دانے کے برابر ست ملٹھی دن میں تین چار بار ضرور چوس لیں۔یہ انسانی جسم میں پانی کو باہر نکلنے میں قدرے رکاوٹ پیدا کرتا ہے۔(13) تربوز گرمی کا بہترین توڑ ہے لیکن اس کے ساتھ کالی مرچ' نمک کا سفوف ضرور استعمال کریں۔بلڈ پریشر کے لوگ صرف کالی مرچ کا سفوف استعمال میں لائیں۔گرمیوں کے موسم میں انسانی جسم پر مختلف اثرات مرتب ہوتے ہیں برے اثرات کو ختم کرنے کیلئے اللہ تعالیٰ کی ذات نے مختلف قسم کے پھل اور جڑی بوٹیاں پیدا کی ہیں جو انسان کو موسمی اثرات سے دور رکھتی ہیں۔پاکستان کے موسم کو مدنظر رکھتے ہوئے وقت کے ساتھ ساتھ صدیوں سے بہت سے مشروب بنائے گئے اوران کا عام استعمال ہوا'ان قدیم مشروبات کی فہرست مندرجہ ذیل ہے:(1) لسی پکی اور کچی۔(2) گنے کا رس۔(3) صندل کا شربت۔(4) لال مشروبات۔(5) بزوری کا شربت۔(6) ستو کا شربت۔ گرمیوں کی حدت کی وجہ سے انسانی جسم میں پانی اور نمکیات کی کمی واقع ہونے کا اندیشہ رہتا ہے۔کسی نہ کسی طریقے سے جسم کے اندر اور باہر جسم کو ٹھنڈک کا احساس دینے والے مشروبات کا بھی استعمال ضروری ہے۔البتہ دور جدید کے مشروبات مثلاً (1) کولا مشروبات۔(2) کاربونیٹڈ مشروبات۔(3) جوس پر مبنی مشروبات سے گریز کریں۔

**آسان غذائی تدابیر: قلفہ:** یہ فرحت بخش سرد مزاج موسمی بوٹی رطوبتوں میں اضافہ کرکے پیشاب کی مقدار بڑھاتی ہے۔گرمیوں میں درد کے ساتھ پیشاب آئے یا زیادہ پسینہ آنے کی وجہ سے پیشاب کی مقدار کم ہوجائے تو مریض کو قلفہ کے بیج کا جوشاندہ پلایا جاسکتا ہے'قلفہ کے بیج کا روغن ایک چائے کا چمچ ایک گلاس ناریل کے پانی میں ڈال کر دن میں تین بار پلانے سے پیشاب کی تکلیف' مثانہ کی سوزش اور جلن دور ہوجاتی ہے۔موسم گرما میں جسم کو حدت سے بچانے اور بدن ٹھنڈا رکھنے کیلئے قلفہ کے تنے کا رس استعمال کرنے سے گرمی دانوں اور ہاتھ پاؤں میں جلن کی شکایت دور ہوجاتی ہے'اس کے پتوں کا لیپ کیا جائے تو تب بھی بدن کو ٹھنڈک مہیا ہوتی ہے۔**مہندی:** مہندی کے پتوں میں اگر رنگ چڑھانے والے ایجنٹ پائے جاتے ہیں تو اس کے پتے اور بیج بھی ایسے طبی اثرات رکھتے ہیں جس سے جلد کے امراض سے تحفظ اور گرمی کی حدت سے نجات حاصل ہوتی ہے۔موسم گرما میں گرمی دانے بہت تنگ کرتے ہیں۔مہندی کے پتوں کو پانی میں پیس کر متاثرہ حصوں پر لگایا جائے تو گرمی دانے ختم ہوجاتے ہیں۔گرمی میں پاؤں جلتے ہیں'لہٰذا ایسے افراد کو چاہئے کہ پاؤں کے تلوؤں پر مہندی گھول کر لگائی جائے۔گرمی سے سر درد ہونے لگے تو مہندی کے پھولوں اور سرکہ سے بنے پلاسٹر کو پیشانی پر لگایا جائے تو سر درد ختم ہوجاتا ہے اور بدن سے حدت خارج ہوجاتی ہے۔**صندل:** صندل سفید خوشبودار جڑی بوٹی ہوتی ہے یہ دل کیلئے فرحت بخش ٹانک ہے'گرمیوں میں اس کا شربت گرمی سے پیدا ہونے والے عوارض سے بچاتا ہے۔گرمیوں میں پیدا ہونے والے گرمی دانوں کیلئے صندل کی لکڑی کا لیپ بہت زیادہ مفید ہے۔حدت سے جھلسی جلد پر یہ آزمودہ نسخہ لگایا جائے تو بے جا بہنے والا پسینہ رک جاتا اور ٹھنڈک کا احساس پیدا کرتا ہے۔اس کیلئے صندل کی خشک لکڑی کا سفوف عرق گلاب میں ملا کر جسم کے متاثرہ حصے پر لگایا جاتا ہے۔صندل کا تیل گرم مزاج افراد کے دل اور معدہ کو تقویت دیتا اور گرم ورموں کو تحلیل کرتا ہے۔**چھوٹی الائچی:** سبز الائچی کو پانی میں پیس کر اس کا شربت حسب ضرورت میٹھا ملا کر ٹھنڈا کرکے دن میں دو بار پی لیا جائے تو بدن کی حدت کم ہوتی اور پیشاب کھل کر آتا ہے۔اس کے علاوہ اگر الائچی کے بیجوں کو پیس کر آدھے کا ایک چمچ کیلے کے پتوں اور آملے کا رس ملا کر دن میں تین بار پلایا جائے تو پیشاب کے جملہ امراض' سوزش مثانہ سوزش گردہ سے افاقہ ہوتا ہے۔گرمیوں کے موسم میں الائچی کا خاص مشروب فرحت قلب کا باعث بنتا اور پسینہ سے پیدا ہونے والی ناگوار بو کو دور کرتا ہے۔**دھنیا:** بے شمار غذائی اجزاء اور فوائد کا حامل یہ روزمرہ استعمال کا پودا گرمیوں میں قدرتی معالج کی خصوصیات رکھتا ہے۔دھنیے کا جوس وٹامنز کا خزانہ ہے لہٰذا گرمیوں میں اس کے بیج یا پتوں کو ایک گلاس پانی میں پیس کر پیا جائے تو مفرح تاثیر پیدا کرتا ہے۔گرمیوں میں دھنیا کا مشروب باقاعدہ پیا جائے تو یہ خون میں کولیسٹرول کم کرتا' پیشاب لاتا اور گردوں کو متحرک رکھتا ہے۔دھنیا کا مشروب بنانے کا طریقہ یہ ہے: خشک بیج پانی میں ابال کر چھان لیں اور ٹھنڈا ہونے پر اس کو استعمال کرسکتے ہیں۔(باقی صفحہ نمبر 47 پر)

# سن! رب پکار رہا ہے خیر کے متلاشی متوجہ ہوں!

مندرجہ ذیل اعمال بزرگان دین اور صالحین کے آزمودہ و منقول شدہ ہیں جن کے شائع کرنے کا مقصد قوم کو تسبیح اور مصلے کے ساتھ خیر شرقی اعمال کے بجائے نوافل و تسبیحات کے ذریعہ جوڑنا ہے۔

مسلسل شکایات کہ رسالہ اس وقت ملتا جب اسلامی مہینہ کا پہلا عشرہ گزر جاتا ہے لہٰذا اب سے اسلامی مہینے کا پیشگی عمل شائع کیا جا رہا ہے۔

**خیر کے متلاشی متوجہ ہوں!** بیہقی نے حضرت ابو ہریرہ؄ سے روایت کیا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا رمضان کے مہینے کی جب پہلی رات ہوتی ہے تو شیاطین اور سرکش جنات کو باندھ دیا جاتا ہے دوزخ کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں اور اس میں سے کوئی دروازہ نہیں کھلتا اور جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور اس میں سے کوئی دروازہ بند نہیں کیا جاتا۔ اور ایک پکارنے والا ہر رات پکارتا ہے اے خیر کے متلاشی متوجہ ہو اور اس شر کے متلاشی بس کر، اور اللہ تعالیٰ کے لئے دوزخ سے آزاد ہوتے ہیں اور ہر رات کو ایسا ہوتا ہے۔

**روزے رکھنے والا کامیاب ہوگیا:** مالک، بخاری، مسلم، ابو داؤد، نسائی نے طلحہ بن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا کہ ایک دیہاتی رسول اللہ ﷺ کی خدمت اقدس میں بکھرے ہوئے بالوں والا آیا اور کہا یا رسول اللہ ﷺ! مجھ کو بتایئے جو اللہ تعالیٰ نے مجھ پر روزے فرض کئے ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا رمضان کا مہینہ (فرض ہے) مگر یہ کہ تو نفل روزے رکھ لے پھر اس نے پوچھا مجھ کو بتایئے کہ اللہ تعالیٰ نے مجھ پر زکوٰۃ فرض کی ہے؟ رسول اللہ ﷺ نے اس کو اسلام کے احکام بتایئے اس نے کہا اس ذات کی قسم جس نے آپ ﷺ کو عزت دی ہے میں کوئی نفلی عمل نہیں کروں گا اور اللہ تعالیٰ نے جو مجھ پر فرض فرمایا ہے اس میں کمی نہیں کروں گا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کامیاب ہوگیا اگر اس نے سچ کہا یا جنت میں داخل ہوگا اگر اس نے سچ کہا۔

**تمام گناہوں کی معافی کا آسان پیکیج:** حضرت ابو ہریرہ؄ سے روایت کیا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص رمضان میں ایمان اور ثواب کا کام سمجھ کر قیام کرے تو اس شخص کے اگلے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔

**پورے سال کے گناہ معاف!** حضرت ابو ہریرہ؄ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: پنج وقتہ نمازیں، ایک جمعہ دوسرے جمعہ تک اور ایک رمضان دوسرے رمضان تک، ان گناہوں کا جو درمیانی اوقات میں سرزد ہوئے ہوں، کفارہ ہے، بشرطیکہ کبیرہ گناہوں سے بچتا رہے۔

**روزہ اور نماز تراویح:** رمضان المبارک کے مہینہ میں روزہ رکھنا ہر مسلمان مرد و عورت پر فرض ہے اس کے علاوہ نماز عشاء کے بعد تراویح پڑھنے کی بھی بہت زیادہ فضیلت ہے۔ چنانچہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور سرور کائنات ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص صدق دل اور اعتقاد صحیح کے ساتھ رمضان میں قیام کرے یعنی تراویح پڑھے تو اس کے پچھلے گناہ بخش دیئے جاتے ہیں۔ **(مسلم شریف)**

**پہلی شب:** رمضان المبارک کے مہینہ کی پہلی شب کو نمازِ عشاء کے بعد ایک مرتبہ سورۂ فتح پڑھنا ثوابِ عظیم حاصل کرنے کا باعث ہے۔ رمضان المبارک کی پہلی شب نماز تہجد کی ادائیگی کے بعد آسمان کی طرف چہرہ کر کے بارہ مرتبہ یہ دعا پڑھے تو بفضل باری تعالیٰ بہت سی نعمتیں حاصل ہوں گی۔ اللہ تعالیٰ خصوصی فضل و کرم نازل فرمائیگا۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ الْقَآئِمُ عَلٰی كُلِّ نَفْسٍۢ بِمَا كَسَبَتْ

**روزانہ کا وظیفہ:** جو کوئی رمضان المبارک کے مہینہ میں ہر نماز کے بعد تین مرتبہ یہ دعا پڑھے اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِیْمَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ تَوْبَةَ عَبْدٍ ظَالِمٍ لَّا یَمْلِكُ لِنَفْسِهٖ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا وَّلَا مَوْتًا وَّلَا حَیَاةً وَّلَا نُشُوْرًا۝

**نوٹ: رمضان المبارک کے مزید وظائف جون 2017ء کے شمارہ میں ملاحظہ فرمائیں۔**

**اللہ سے بیٹا چاہیے! یہ عمل آزمالیں!**

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! جو شخص چاہے کہ اللہ پاک اس کو فرزند عطا فرمائیں تو دن میں کسی وقت سو مرتبہ سورۂ فجر (پارہ 30) پڑھ لیں اور خلوص نیت سے دعا کریں' اللہ تعالیٰ اس کو مایوس نہیں فرمائیں گے۔ ہر ہفتہ کم از کم یہ عمل ضرور کر لیں۔ **ہر مشکل آسان:** جو شخص چاہے کہ اس کی مشکل آسان ہو اور کام با آسانی تکمیل تک پہنچ جائیں تو وہ سورۂ فجر (پارہ 30) کو باوضو ستر بار پڑھے' اللہ تعالیٰ اس کی ہر مشکل آسان فرما دیں گے۔ آزمودہ ہے۔ کسی کو بچھو نے ڈنک مارا ہے تو اس پر سورۂ انشقاق پڑھ کر دم کر دیں' بچھو کا زہر زائل ہو جائیگا۔ (بندہ خدا' واہ کینٹ)

# ماہانہ روحانی محفل

**روحانی محفل مرکز روحانیت و امن میں اجتماعی نہیں ہوتی ہر فرد [illegible] کرے**

اس ماہ کی روحانی محفل 10 مئی بروز بدھ رات 9 تا 10 بجکر 21 منٹ تک' 21 مئی بروز اتوار دوپہر 11 بجکر 17 منٹ سے 12 بجکر 35 منٹ تک' 30 مئی بروز منگل عصر سے مغرب تک یَااَوَّلَ الْاَوَّلِیْنَ پڑھیں۔ یہ ذکر، بھکاری بن کر، خلوص دل، درد دل، توجہ اور اس یقین کے ساتھ کہ میرا رب میری فریاد سن رہا ہے اور سو فی صد قبول کر رہا ہے۔ پانی کا گلاس سامنے رکھیں اور اس تصور کیساتھ پڑھیں کہ آسمان سے ہلکی پیلی روشنی آپکے دل پر ہلکی بارش کی طرح برس رہی ہے اور دل کو سکون چین نصیب ہو رہا ہے اور مشکلات فوری حل ہو رہی ہیں۔ وقت پورا ہونے کے بعد دل و جان سے پوری امت، عالم اسلام اور غیر مسلموں کے ایمان کیلئے پوری دنیا میں امن کی دعا' اپنے لیے اور اپنے عزیز و اقارب کیلئے دعا کریں۔ پورے یقین کے ساتھ دعا کریں۔ ہر جائز دعا قبول کرنا اللہ تعالیٰ کے ذمے ہے۔ دعا کے بعد پانی پر تین بار دم کر کے پانی خود پئیں۔ گھر والوں کو بھی پلا سکتے ہیں۔ انشاء اللہ آپکی تمام جائز مرادیں ضرور پوری ہونگی۔

**ہر محفل کے بعد 11 روپے صدقہ ضرور کریں**

(نوٹ:) 1۔ روحانی محفل کے درمیان اگر نماز کا وقت آجائے تو پہلے نماز ادا کی جائے اور بقیہ وقت نماز کے بعد پورا کیا جائے۔ اگر اس وقت یہ وظیفہ روزانہ کر لیں تو اجازت ہے مستقل بھی کرنا چاہیں تو معمول بنا سکتے ہیں۔ ہر مہینے کا ورد مختلف ہوتا ہے اور خاص وقت کے تعین کے ساتھ ہوتا ہے۔ بے شمار لوگوں کی مرادیں پوری ہوئیں۔ ناممکن، ممکن ہوئیں۔ پھر لوگوں نے اپنی مرادیں پوری ہونے پر خطوط لکھے آپ بھی مراد پوری ہونے پر خط ضرور لکھیں۔ (ایڈیٹر:۔ حکیم محمد طارق محمود عفا اللہ عنہ)

**روحانی محفل سے فیض پانے والے**

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ماہنامہ عبقری گزشتہ آٹھ ماہ سے پڑھ رہا ہوں اور بذریعہ انٹرنیٹ آپ کے درس بھی سن رہا ہوں۔ ماہنامہ عبقری میں موجود روحانی محفل کرنے کی وجہ سے میری زندگی کا رخ ہی بدل گیا ہے' میری پریشانیاں ختم ہو رہی ہیں' الجھنیں ختم ہو رہی ہیں۔ میری زندگی کا راستہ برائیوں سے نکل کر اچھائیوں کی طرف گامزن ہوگیا ہے۔ پہلے میں ہر قسم کے گناہوں میں لگا رہتا تھا' فلمیں دیکھنا' ہر وقت ٹی وی پر اپنے پسندیدہ ڈرامے اور گانے دیکھنا' جس جگہ دین کی بات ہو رہی ہوتی وہاں سے بھاگ جاتا تھا' زندگی میں نماز کا نام و نشان تک نہ تھا' صرف جمعہ کی نماز پڑھتا تھا وہ بھی صرف دنیا والوں کے ڈر سے' مگر جب سے (باقی صفحہ نمبر)

**شوگر کنٹرول:** سونف ایک کلو اور چینی ایک پاؤ ملا کر سفوف بنائیں۔ ہر رات سوتے وقت ایک تولہ سفوف ہمراہ پانی استعمال کریں۔ اس سے شوگر بالکل کنٹرول ہوجاتی ہے۔

# شاہ رفعت الرحمٰن قاسمی رحمۃ اللہ علیہ کے روحانی وظائف

خطرہ ہوتو اس کیلئے گیارہ مرتبہ یہ آیت پڑھ کر اس طرف منہ کرکے پھونک ماردیں ان شاء اللہ تعالیٰ اس کا حملہ ناکام رہے گا اور وہ واپس لوٹ جائے گا اور کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ ''وَلَوْتَرٰی اِذِالظّٰلِمُوْنَ فِیْ غَمَراتِ الْمَوْتِ''۔

**لوگوں کے دلوں میں عزت قائم ہونا:** اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ لوگ اس کی عزت کریں' لوگوں کے دل میں اس کی عظمت اور بزرگی اور فضیلت کا نقش بیٹھ جائے تو اس کیلئے اول شب جمعہ (جمعرات کا دن گزرنے کے بعد جو رات آتی ہے وہ شب جمعہ یعنی جمعہ کے دن سے پہلے آنے والی رات) میں یہ کلمات تین سو مرتبہ پاک مصلے پر باوضو بیٹھ کر پڑھیں۔ اسکے بعد روزانہ اکتیس مرتبہ پڑھا کرے۔ یہ عمل ہمیشہ کرے ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی لوگوں میں مقبولیت پیدا ہوجائے گی اور لوگ احترام سے پیش آئیں گے اور سب لوگ عزت کرینگے۔ وہ کلمات یہ ہیں: یَادَائِمُ بِلَافَنَاءٍ وَّلَازَوَالَ لِمُلْکِهٖ وَبَقَائِهٖ''۔

**گمشدہ اور غائب شخص کیلئے:** اگر خدانخواستہ گھر کا کوئی فرد روٹھ کر' ناراض ہوکر غصے سے گھر سے کہیں چلا جائے اور اس کا پتہ نہ ملتا ہو اس کیلئے یہ کلمات تین سو تیرہ مرتبہ (313) باوضو پڑھے۔ جب تک غائب واپس نہ آجائے برابر پڑھتا رہے ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی غائب شدہ آدمی آجائے گا۔ البتہ اگر دور گیا ہے تو چند دن اور لگ سکتے ہیں' وہ کلمات یہ ہیں: یَاحَلِیْمُ ذَاالْاَنَاءَةِ فَلَایُعَادِلُهٗ شَیْءٌ مِّنْ خَلْقِهٖ''۔

**دشمن کی ناکامی کیلئے:** اگر دشمن' چور' ڈاکو' لٹیرے کے حملے کا ڈر ہو اور اس کے حملے کا خطرہ ہوتو اس کیلئے گیارہ مرتبہ یہ آیت پڑھ کر اس طرف منہ کرکے پھونک ماردیں ان شاء اللہ تعالیٰ اس کا حملہ ناکام رہے گا اور وہ واپس لوٹ جائے گا اور کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ وَلَوْتَرٰی اِذِالظّٰلِمُوْنَ فِیْ غَمَراتِ الْمَوْتِ

**غصہ اور اشتعال دور کرنے کیلئے:** اگر کوئی سخت غصہ میں ہو اور اس کے اندر بہت زیادہ اشتعال پیدا ہوگیا ہوتو اس غصے اور اشتعال کو ختم کرنے کیلئے وہ خود یا کوئی شخص اس آیت کو تین یا سات مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے اس شخص کو پلائے یا اس کے منہ پر چھینٹے مارے یا اس کی طرف منہ کرکے پھونک ماردے اور خود عمل کرتا ہے تو خود پڑھ کر پانی پر دم کرکے وہ پانی پی لے یا پڑھ کر اپنے سینہ پر دم کرلے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ غصہ اور اشتعال فوراً ختم ہوجائے گا۔ وہ آیت یہ ہے: وَلَهٗ مَاسَكَنَ فِی الَّیْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَالسَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ

**دشمن کے نقصان پہنچانے سے حفاظت:** اگر کسی شخص کو خطرہ ہے کہ اس کے دشمن اسے نقصان پہنچادیں گے اور کسی بڑی پریشانی میں مبتلا کردیں گے تو دشمن کے شر اور فتنہ سے بچنے کیلئے یہ اسم الٰہی ''یَاقَابِضُ'' باوضو بعد نماز عشاء ایک سو بار پابندی سے پڑھا کرے جب تک دشمن کے حملے یا اس کی شرارت کا ڈر ہے' برابر پڑھتا رہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن اپنے ارادے میں ناکام رہے گا اور کسی بھی قسم کا کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

**امتحان اچھا ہونے اور کمرہ امتحان میں گھبراہٹ نہ ہونے کیلئے:** اگر کوئی طالب علم گھبراہٹ کا شکار ہے یا دل و دماغ کا کمزور ہے اور امتحان کا نام سن کر اس کا دل دھڑکنے لگتا ہے نبض تیز چلنے لگتی ہے' دل کی گھبراہٹ دور ہونے اور امتحان کا پرچہ اچھا ہونے کیلئے اور کمرہ امتحان میں سکون کے ساتھ گھبراہٹ بالکل نہیں ہوتی اور کمرہ امتحان میں سکون قلب قائم رہتا ہے اور پرچہ بھی اچھا اور عمدہ ہوتا ہے دماغ پوری طرح کام کرتا ہے۔ عمل یہ ہے اور بالکل آسان ہے' جب طالب علم گھر سے چلے تو اسم الٰہی ''یَاعَلِیْمُ'' کا ورد کرنا شروع کردے اور پورے راستے ''یَاعَلِیْمُ'' پڑھتا رہے اس کے بعد جب کمرہ امتحان میں بیٹھے تو برابر پڑھتا رہے۔ پرچہ امتحان ملنے کے بعد پرچہ کو میز پر الٹا رکھ دے اور دس مرتبہ ''یَاعَلِیْمُ'' پڑھے اور پرچہ پڑھنا شروع کردے۔ جو سوال آسان معلوم ہو اس کو پہلے حل کرے' ان شاء اللہ پڑھا ہوا یاد آتا رہے گا اور پرچہ بآسانی حل ہوتا جائے گا۔

**بھولنے کی عادت ختم اور حافظہ تیز:** اگر کسی شخص کا حافظہ کمزور ہوگیا ہو اور ذرا ذرا سی بات بھول جاتا ہو اور حافظہ بیکار ہوگیا ہوتو اس کیلئے اسم الٰہی ''یَافَتَّاحُ'' بعد نماز فجر باوضو پاک جگہ بیٹھ کر ننانوے (99) مرتبہ پڑھے اور پڑھ کر اپنے سینے پر پھونک مارلے تو ان شاء اللہ تعالیٰ حافظہ مضبوط ہوجائے گا اور بھول کا مرض ختم ہوگا۔ یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک پورا پورا فائدہ نہ ہو۔

**ہر مشکل آسان ہونے کیلئے:** اگر کوئی سخت مشکل پیش آگئی ہو اور اس کا حل ہونا مشکل دکھائی دیتا ہوتو اس کیلئے باوضو اسم الٰہی ''یَافَتَّاحُ'' چار سو نواسی (489) مرتبہ باوضو بعد نماز عشاء پاک مصلے پر بیٹھ کر پڑھے اور اس وقت تک پابندی کے ساتھ پڑھتا رہے جب تک مشکل حل نہ ہوجائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مشکل کے حل ہونے کے غیب سے سامان پیدا ہوں گے اور مشکل جلد حل ہوجائے گی۔

**ہر کام میں کامیابی کا عمل:** اگر کوئی ڈاکٹر یا حکیم ہے یا مقرر اور خطیب ہے یا کسی اور پیشے سے تعلق رکھتا ہے لیکن کامیاب نہیں ہے نہ اسے مرکزیت حاصل ہے، ورنہ اس نے محنت کرتا ہے' اس کیلئے بعد نماز فجر باوضو پاک مصلے پر بیٹھ کر اسم الٰہی ''یَافَتَّاحُ'' ایک سو ایک (101) بار پڑھا کرے' ناغہ نہ کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ چند دن کے عمل سے مقبولیت میں اضافہ ہوگا اور کامیابی کے حساب سے اس کا شمار اونچے لوگوں میں ہوگا۔ اگر حکیم ڈاکٹر ہے تو مریض بہت آئیں گے۔ مقرر ہے تو لوگ زیادہ سے زیادہ تقریر سننے آئیں گے یا اور کوئی پیشہ ہے تو اس میں بھی ہر وقت لوگوں کی بھیڑ لگی رہے گی۔ شرط یہ ہے کہ اس عمل کو ہمیشہ پابندی کے ساتھ کرے' چھٹی (ناغہ) نہ کرے۔

**دشمن کے فتنہ کا خاتمہ:** اگر دشمن زبردست طاقت کا مالک ہو' اس کے وسائل اور اثرات دور دور تک ہوں اور اس سے مقابلہ کرنا خطرناک ہو لیکن خدانخواستہ اگر ایسا وقت آجائے مقابلہ کرنا ہی پڑ جائے تو اس کیلئے تین روزے رکھے' چوتھے روز ایک جگہ تنہائی میں بیٹھ کر دشمن کے تصور کے ساتھ باوضو بعد نماز عشا گیارہ سو بار ''یَاخَافِضُ'' پڑھے اور یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک دشمن جھک نہ جائے اور اپنی حرکتیں نہ چھوڑ دے۔ یہ عمل بہت موثر ہے۔

## مٹی کی تو ناک ہے اتار کر رکھ لیں!

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** ہمارے معاشرے میں لوگ ناک کا بڑا خیال رکھتے ہیں' کہیں ہماری ناک نہ کٹ جائے' اس لیے ہم شادی بیاہ پر یا دوسری تقریبات پر اپنی ناک بچانے کی خاطر قرض اٹھالیتے ہیں کہ معاشرے میں ہماری ناک بچ جائے۔ تو جناب گزارش ہے کہ ناک کا اتنا خیال نہ رکھا کریں ایسا نہ ہو کہ زکام لگے اور پھر ناک بہنے لگے اور کہیں آپ سے صاف ہی نہ ہوسکے اور غلاظت آپ کے منہ پر آ لگے۔ اس لیے ناک جیسی بھی ہے قدرت خداوندی کا حسین تحفہ جان کر دل و جان سے قبول کیجئے۔ کہیں بھی کوئی مسئلہ ہو پہلے اپنی حیثیت دیکھیں نہ کہ ناک کو' ایسا نہ ہو کہ ناک بچاتے بچاتے خود کو تباہ کر بیٹھیں۔ اس لیے عزت اسی میں ہے کہ ناک چاہے جیسی بھی ہے لمبی ہے' چوڑی ہے' چپٹی ہے خداوند کریم کا حسین تحفہ اور نعمت جان کر اسے سنبھال کر رکھیں۔ ناشکرے نہ بنیں اس کا شکر ادا کریں اور ہر دم خداوند کریم کے شکر گزار رہیں۔ (فقط: برادر وکٹر الماس' لاہور)

# تربوز، فالسے اور مینگو شیک ...

عائشہ مجید، لاہور

**تربوز کی افادیت:** تربوز میٹھا اور رس دار پھل ہے کہتے ہیں تربوز کا بڑا حصہ پانی ونمکیات پر مشتمل ہوتا ہے اس طرح موسم گرما میں تربوز کا استعمال نہ صرف پیاس کی شدت میں کمی لاتا ہے بلکہ جسم کو درکار پانی کی ضرورت بھی بڑی حد تک پوری کردیتا ہے پیاس مٹتی ہے اور جسمانی توانائی بھی بحال ہوجاتی ہیں۔ موسم گرما کا یہ بڑا پھل یعنی تربوز زمین پر پھیلی ہوئی بیل پر لگتا ہے یہ جتنا وزنی ہوتا ہے اتنا ہی میٹھا اور توانائی سے بھرپور ہوتا ہے۔ بعض علاقوں کے تربوز کا گودا سرخ اور انتہائی میٹھا ہوتا ہے۔ تربوز میں فولاد، فاسفورس، روغنی اجزاء، پوٹاشیم حیاتین الف، ب اور د کے علاوہ گلوکوز بھی کافی مقدار میں ہوتا ہے جو جگر کی گرمی دور کرتا ہے، جسم کے اندر موجود زہریلے مادے خارج کرتا ہے، یوں گردے، مثانہ اور جسم سے فاضل مادوں کا اخراج کرنے والی نالیاں بڑی حد تک صاف ہوجاتی ہیں۔ تربوز بلڈ پریشر کیلئے بھی بہت مفید ہے، تربوز کھانے کا صحیح وقت صبح نہار منہ یا دوپہر کا کھانا کھانے سے پہلے ہے۔ اس کو کبھی رات میں یا کھانا کھانے کے بعد نہیں کھانا چاہئے۔ تربوز کے ہمراہ دہی کا استعمال کرنے سے بھی گریز کریں، بسا اوقات تربوز اور دہی کے ایک ساتھ استعمال سے یہ نقصان دہ بھی ہوجاتا ہے، تربوز کے بے شمار غذائی فوائد ہیں لیکن ان فوائد سے اسی صورت میں مستفید ہوا جاسکتا ہے اگر اس کو اعتدال سے استعمال کیا جائے ورنہ یہ جسم میں بہت سی کمزوریاں اور بیماریاں بھی پیدا کرسکتا ہے۔ پانی ملا کر مشروب تیار کریں اور برف ڈال کر پئیں گرمی کی شدت کو دور اور پانی کی کمی کو متوازن اور جسمانی توانائی کو برقرار رکھنے کا آسان نسخہ ہے۔

**مینگو شیک:** آم سے تیار شربت آج کل مینگو شیک کے نام سے خاصی شہرت حاصل کرچکا ہے آم پھلوں کا بادشاہ کہلاتا ہے اور غذائیت کے لحاظ سے بھی یہ خاصا اہم پھل ہے۔ مینگو شیک تیار کرنے کیلئے اچھی طرح پکے ہوئے آم لیں اور انہیں پھانکوں کی شکل میں کاٹ کر چھلکا اتار لیں اور گودے کو چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں کاٹ کر بلینڈر میں حسب ضرورت دودھ اور چاہیں تو حسب منشا شکر ملا کر بلینڈر کرلیں۔ لیجئے چند منٹوں میں غذائیت سے بھرپور مینگو شیک تیار ہے، گرمیوں میں اس سے مہمانوں کی تواضع کا اپنا ہی لطف ہے اور چائے کا بھی بہترین متبادل ہے۔

**فالسے کا شربت:** فالسہ گرمی میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے انسان کیلئے خاص تحفہ ہے۔ گرمی کی شدت کو کم کرنے کیلئے فالسے کا شربت استعمال کیا جاسکتا ہے۔ بنیادی طور پر فالسے کی دو اقسام ہیں ایک شکری فالسہ جس کا پھل ابتدا میں کھٹ میٹھا ہوتا ہے اور پک جانے پر شیریں ہوجاتا ہے جبکہ دوسری قسم شربتی فالسہ ہے جو ابتدا میں ترش اور پکنے کے بعد میٹھا ہوجاتا ہے۔ اطباء کہتے ہیں کہ ذیابیطس کے مرض میں فالسہ بہت مفید ہے فالسے کا شربت گھر پر بہ آسانی تیار کیا جاسکتا ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ کسی برتن میں فالسے ڈال کر موٹا موٹا کوٹ لیں بیج اگر نکالنا چاہیں تو نکال لیں ورنہ رہنے دیں۔ اب اس میں پانی حسب ذائقہ شکر اور ایک چٹکی نمک ڈالیں، شربت تیار ہے۔ یہ شربت دل کی گھبراہٹ، اختلاج قلب، پیاس کی شدت، معدے کی کمزوری، پیشاب کی جلن اور سینے کی جلن کو دور کرکے ٹھنڈک پیدا کرتا ہے۔ فالسہ استعمال کرتے ہوئے ایک بات کا خیال رکھنا چاہئے کہ فالسہ ہمیشہ پکا ہوا اور نرم استعمال کریں کچا یا بہت کھٹا فالسہ نقصان دہ ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے زمین پر انسانوں کیلئے جو بھی نعمتیں اتاری ہیں وہ اپنے اندر بیش بہا غذائیت اور خصوصیات رکھتی ہیں، اسی طرح موسمی پھلوں میں بھی موسم کی مناسبت سے قدرتی تاثیر/افادیت پنہاں ہے۔ ایسے میں ہمیں چاہئے کہ جسمانی صحت اور موسم کی مناسبت سے پھلوں کا استعمال کریں تاکہ جسم کو درکار توانائی بھی ملے اور ہم موسمی شدت سے محفوظ رہ کر اپنی صحت کی حفاظت بھی کرسکیں۔

## انوکھا عمل! بیٹا بھی ملا اور منہ سے خوشبو بھی آئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتے ہیں، اس میں موجود ٹوٹکے اور وظائف سے ہمیں بہت فائدہ ہوتا ہے۔ محترم حکیم صاحب! میری بڑی بہن کو جب امید لگی تو اس نے عبقری کے ایک سابقہ شمارے میں سورۂ یوسف کا پڑھا تھا کہ سورۂ یوسف لکھ کر گلے میں ڈالنی ہے (چمڑے کا تعویذ بنا کر) میں نے سورۂ یوسف لکھ کر اپنی بہن کو تعویذ بنوا کر دے دیا اس نے وہ تعویذ گلے میں ڈال لیا الحمدللہ اللہ پاک نے انتہائی خوبصورت بیٹا عطا کیا اور اس کا نام عبدالمنان رکھا اور خاص بات اس معصوم سے چھوٹے سے بچے کے منہ سے انتہائی خوشگوار خوشبو آتی ہے۔ (م ن)

اس ماہ کا نورانی مراقبہ

# مراقبے سے علاج

مراقبے کے جب کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سو فیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کردے گا۔

Meditation یعنی مراقبہ جہاں ازل سے روحانیت کی ترقی اور مشکلات کے حل کا علاج رہا ہے وہاں جدید سائنس نے اسے امراض کا یقینی علاج بھی قرار دیا ہے۔ ہزاروں تجربات کے بعد عبقری کے قارئین کے لئے مراقبے سے علاج پیش خدمت ہے۔ سوتے وقت اگر باوضو اور پاک سوئیں تو سب سے بہتر ورنہ کسی بھی حالت میں صرف 10 منٹ بستر پر بیٹھ کر بلا تعداد یَارَحْمٰنَ الدُّنْیَا پڑھیں۔ اول و آخر 3 بار درود شریف پڑھیں پھر لیٹ جائیں۔ جس مرض کا خاتمہ یا الجھن کا حل چاہتے ہوں اس کو ذہن میں رکھ کر یہ تصور کریں کہ ''آسمان سے سنہرے رنگ کی روشنی میرے سر سے سارے جسم میں داخل ہوکر اس مرض کو ختم یا الجھن کو حل کررہی ہے اور اس وظیفے کی برکت سے میں سو فیصد اس پریشانی سے نکل گیا/گئی ہوں'' یہاں تک کہ اس تصور کو دہراتے دہراتے نیند آجائے۔ شروع میں تصور بناتے ہوئے آپکو مشکل ہوگی لیکن بعد میں آپ پر جب اسکے کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سو فیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کردیگا۔ مراقبے کے بعد اپنی کیفیات فوائد اور انوکھے تجربات ہمیں لکھنا نہ بھولیں۔

## مراقبہ سے فیض پانے والے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! گزشتہ کئی سالوں سے عبقری رسالہ بہت شوق ذوق سے پڑھتی ہوں اور خاص کر اس میں موجود مراقبہ تو میرا ''فیورٹ'' ہے۔ میں کافی عرصہ سے مراقبہ بہ رات نماز عشاء کے بعد کرتی ہوں جس کی وجہ سے میں ہر قسم کی الجھن، پریشانی سے بچی رہتی ہوں۔ مراقبہ مجھے ہر دم تندرست اور تازہ دم رکھتا ہے۔ اس کے علاوہ مجھے مراقبہ کی وجہ سے بہت سی مقدس ہستیوں کے دیدار اور مقدس مقامات کی سیر کی سعادت بھی حاصل ہوچکی ہے۔ گزشتہ اتوار نماز عشاء کے بعد مراقبہ کیلئے بیٹھی تو دیکھا: دیکھتی ہوں کہ میں مدینہ منورہ پہنچتی ہوں اور روضہ مبارک ﷺ پر حاضری دیتی ہوں آگے بڑھتی ہوں اور ان مبارک جالیوں کے قریب پہنچتی ہوں اور یک دم سے دروازہ کھلتا ہے اور اندر سے روشنی نکلتی ہے (سفید رنگ کی) میں خود کو سنبھالتی ہوئی اندر داخل ہوتی ہوں اور بائیں طرف مڑتی ہوں وہاں مجھے ایک چھوٹی سی کرسی سی بچی نظر آتی ہے اور ایک خوبصورت نورانی سی (باقی صفحہ نمبر 15 پر)

# روحانی بیماریوں کا روحانی علاج

کالے جادو سے تڑپتے سلگتے انوکھے خط اور شافی علاج

براہ کرم لفافے میں کسی قسم کی نقدی نہ بھیجیں نہ جواب طلب امور کیلئے پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ ہمراہ ارسال کریں۔ مختصر اور صفحے کے ایک طرف لکھیں۔ خطوط لکھتے ہوئے اضافی گوند ٹیپ یا سٹیپلر زپن کا استعمال نہ کریں کیونکہ خط کھولتے ہوئے پھٹ جاتا ہے۔ راز داری کا خیال رکھا جائے گا' اپنا نام' شہر کا نام اور مکمل پتہ واضح کر کے جوابی خط پر ضرور لکھیں۔ ایڈریس نامکمل ہونے کی وجہ سے جواب نہیں دیا جائیگا۔

**ایک دکھی بیٹی!:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں انتہائی پریشان ہوں' جوائنٹ فیملی میں رہتی ہوں' چھ بچے ہیں' بچے انتہائی بدتمیز' گستاخ اور نافرمان ہو گئے ہیں' سب دیور اور ماں نند کی بات سنتے ہیں' گھر میں اُسی کی حکومت ہے جو مرضی وہ جھوٹ سچ کہے سب "لبیک" کہتے ہیں' بچے انتہائی بگڑ گئے ہیں' جس گھر میں بچوں کے سامنے ماں کو مارا جائے اور گالیاں دی جائیں وہاں بچے کیا ماں کی عزت کریں گے' بچے کوئی غلط کام یا شرارت کریں شامت ماں کی آجاتی ہے' مجھے کہا جاتا ہے کہ تو نے پیدا کیے ہیں اب اُنہیں پال بھی' میری حیثیت صرف ایک کام والی ماسی سی ہے' میرے میاں کو مجھ سے بہت زیادہ بدظن کر دیا گیا ہے' گزشتہ چھ ماہ سے ہمارا آپس میں کسی قسم کا کوئی تعلق نہیں ہے' وہ علیحدہ کمرے میں سوتے ہیں۔ لمبے عرصہ سے والدین کے گھر جانے' ان کے میرے گھر آنے' حتیٰ کہ موبائل فون سننے پر بھی پابندی ہے۔ خدارا مجھے کوئی وظیفہ بتائیں۔ (بنتِ حوا)

**جواب:** رات کو ایک نیند لے کر نصف شب کے بعد کسی وقت بیدار ہو جائیں تہجد کے نفل ادا کر کے اکیس مرتبہ سورۂ اخلاص اور بیس مرتبہ سورۂ فاتحہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھ کر اپنے مسائل' بچوں اور سسرال کا رویہ اچھا ہونے کی دعا کریں۔ یہ عمل نوے روز تک جاری رکھیں۔ بچوں کی طرف سے حسب استطاعت صدقہ بھی کر دیں اور ہر جمعرات صدقہ لازمی کیا کریں۔

**کمزور دل:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے دل کا مرض بڑھ چکا ہے' اس کے کام کرنے کی صلاحیت یعنی کہ خون پمپ کرنے کی جو صلاحیت ہے وہ کم ہے' جس کی وجہ سے مجھ کو سانس کا مسئلہ ہو جاتا ہے' جس کی وجہ سے میں اکثر ہسپتال میں رہتا ہوں۔ براہ مہربانی مجھے دل کو تندرست کرنے کیلئے کوئی وظیفہ عنایت فرمائیں۔ (محمد رضا' لاہور)

**جواب:** میرے پاس دل کی صحت کا ایک مجرب روحانی نسخہ ہے ہر نماز کے بعد اپنا دایاں ہاتھ دل پر رکھ کر سات مرتبہ یہ دعا پڑھیں اَللّٰھُمَّ یَاقَوِیُّ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ قَوِّنِیْ وَقَلْبِیْ پھر ہاتھ پر دم کر کے دل کے مقام پر پھیریں انشاء اللہ بہت ہی مفید عمل ہے۔

**نظر بد کا علاج بتایئے:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اگر کسی کھانے کی چیز کو نظر لگ جائے تو اسے دیکھ کر ہی طبیعت میں اکتاہٹ ہونے لگتی ہے اس سلسلے میں کوئی علاج مرحمت فرمائیں۔ (اعجاز احمد' یوکے)

**جواب:** نظر کی اچھی یا بُری تاثیر سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ احادیث نبوی ﷺ میں نظر بد سے نجات کیلئے دعاؤں کا ذکر ملتا ہے۔ فجر کی نماز کے فوراً بعد اور عشاء کی نماز کے بعد جائے نماز پر بیٹھ کر اکیس اکیس بار بِسْمِكَ اللّٰهُمَّ اَذْهِبْ حَرَّهَا وَبَرْدَهَا وَصَبَهَا پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیں اور اس کے بعد باذن اللہ کہتے ہوئے اُٹھ کر کھڑے ہو جائیں۔ اسی طرح جب بھی کھانا کھائیں تعوذ اور تسمیہ کے بعد ایک بار درج بالا آیت پڑھ کر پھونک دیا کریں۔

**گلہڑ اور ڈیپریشن:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں گزشتہ چھ ماہ سے عبقری کی قاریہ ہوں' میں نے اس رسالے کو انتہائی مفید پایا' میں پچھلے تین سال سے گلہڑ اور ڈیپریشن کی بھی مریضہ ہوں' تین سال قبل بیٹی کی پیدائش کے فوراً بعد میرے گلہڑ بن گیا جواب خاصا بڑا ہو چکا ہے اور گلے میں دائیں سائیڈ پر ہے۔ آپ سے گزارش ہے کہ گلہڑ اور ڈیپریشن کے بارے میں کوئی وظیفہ اور نسخہ بتائیں۔ (بنت حوا' پتوکی)

**جواب:** ہر نماز کے بعد تیسرا کلمہ گیارہ بار پڑھ کر اپنے گلہڑ پر دم کر دیا کریں۔ رات سونے سے پہلے درود شریف اور پہلا کلمہ تین تین بار پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے ہاتھ گلہڑ پر پھیر کر سو جایا کریں شام کے وقت کوئی بھی مصروفیت اپنالیں جس سے آپ کی توجہ ہٹ سکے اگر ہو سکے تو باغبانی کریں یا پودوں کی نگہداشت کیا کریں۔

**کڑوا پانی:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہمارے علاقے میں زمین میں پانی بہت کڑوا اور نمک والا ہے اور پانی کی کمی ہوتی ہے گرمیوں میں یہ پانی کی کمی اور زیادہ ہو جاتی ہے۔ ایسا عمل بتائیں جس سے یہ پتہ چل جائے کہ زمین میں کونسی جگہ پانی میٹھا ہوگا اور زیادہ ہوگا تا کہ پریشر پمپ لگایا جائے اور پانی میٹھا نصیب ہو۔ (حفیظ اللہ انور' ڈیرہ اسماعیل خان)

**جواب:** آپ تمام علاقہ والوں سے گزارش کریں کہ زیادہ سے زیادہ درود پاک پڑھا کریں اور اللہ رب العزت سے درود پاک کی برکت سے پانی میٹھا ہونے کی دعا کریں اور جب بھی نیا کنواں یا موٹر وغیرہ لگائیں تو درود پاک کی کثرت کر کے بیٹھے پانی کیلئے دعا کریں۔ انشاء اللہ درود پاک کے وسیلے سے زیر زمین پانی میٹھا ہو جائے گا۔

**میرا بچہ اور اس کی صحت:** میں گزشتہ پانچ سال سے عبقری کی قاریہ ہوں' بہت اعلیٰ اور ایمان افروز رسالہ ہے' میں تو بس اسی کی ہو کر رہ گئی ہوں' آپ کی بہت سی کتب خریدی ہیں اور ان سے استفادہ بھی کر رہی ہوں' اللہ آپ کو ان ساری کاوشوں کیلئے جزائے خیر عطا کرے۔ آمین!۔ میرا مسئلہ یہ ہے کہ میرا ساڑھے سات سال کا بچہ ہے اور اس کی عمومی صحت بس نارمل ہی ہے ہر وقت اسے کچھ نہ کچھ ہوا رہتا ہے' کبھی کھانسی کبھی بخار' کبھی کہیں درد' کبھی کہیں درد اور زکام تو اس کو مستقل ہی ہے' سردی گرمی اس کا ناک بہتا ہے' ٹانسلز بھی ہیں' کورسز بھی کروائے مگر وقتی آرام اور پھر وہی مسئلہ شروع۔ نیا مسئلہ یہ ہے کہ اس کے دودھ کے دانت گر رہے ہیں اور جو نئے آرہے ہیں وہ بھی عجیب سے ہیں' آپ کو اللہ کا واسطہ ہے مجھے کوئی وظیفہ بتائیں میں ساری عمر آپ کو دعائیں دوں گی' اللہ آپ کو دونوں جہاں کی نعمتیں اور خوشیاں عطا کریں۔ (ش' ہری پور)

**جواب:** نماز عشاء کے بعد تین سو بار یَاوَھَّابُ اور نماز فجر کے بعد اسی تعداد میں یَابَاسِطُ پڑھ کر دعا کی جائے۔ کم از کم چار ماہ تک۔ انشاء اللہ حالات میں تبدیلی واقع ہوگی۔ بیماریوں کے لیے صبح شام گھر کا ہر فرد ایک بار سورۂ فلق پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لیا کرے۔ اس عمل کو کم از کم تین ماہ کیا جائے۔

**حمل نہیں ٹھہرتا:** میری شادی کو چھ سال ہو چکے ہیں' ایک بار حمل دو ماہ تک رہا اس کے بعد ضائع ہو گیا' اس کے بعد نہیں ہوا' میری عمر 42 سال ہو چکی ہے' سب ڈاکٹروں حکیموں کے پاس جا کر دیکھا الٹراساؤنڈ لاتعداد مرتبہ کروایا' ادویات کھائیں' ڈاکٹر کہتے ہیں انڈے پیدا نہیں ہو رہے' بچہ دانی میں رسولی ہے' خدارا مجھے کوئی وظیفہ عنایت فرمائیں' میں تھک چکی ہوں' ٹوٹ چکی ہوں۔ ہر کوئی بندش' جادو بتاتا ہے' کوئی کہتا ہے جنات کا مسئلہ ہے۔ (م۔م)

**جواب:** بعد نماز عشاء سورۂ علق' بعد نماز فجر سورۂ یٰسین اور بعد نماز مغرب سورۂ مریم پڑھ کر پانی پر دم کر کے شوہر و بیوی دونوں اس پانی سے نصف پی لیا کریں۔ اللہ سے دعا بھی کریں کہ وہ اولاد صالح عطا فرمائے۔ اللہ کی قدرت وحکمت پر یقین رکھیں اور ازدواجی زندگی کو سرد مہری کی نذر نہ ہونے دیں۔ اس کے ساتھ عبقری دواخانہ کا "پوشیدہ کورس" کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں۔ انشاء اللہ آپ کے تمام مسائل درج بالا وظیفہ سے حل ہو جائیں گے۔

**اگر کان بہتے ہوں:** اگر کان بہتے ہوں تو چند قطرے سرکہ کے کان میں ڈال لینے سے فوری اثر ہوتا ہے۔ قطرے ڈالنے سے پہلے قابل برداشت حد تک گرم کرلیں۔

# جسمانی بیماریوں کا شافی علاج

## طبی مشورے

توجہ طلب امور کے لئے پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ ہمراہ ارسال کریں اور اس پر مکمل پتہ واضح ہو۔ جوابی لفافہ نہ ڈالنے کی صورت میں جواب ارسال نہیں کیا جائیگا۔ لکھتے ہوئے اضافی گوند یا ٹیپ نہ لگائیں سٹیپلرز پن استعمال نہ کریں۔ رازداری کا خیال رکھا جائے گا۔ صفحے کے ایک طرف لکھیں۔ نام اور شہر کا نام یا مکمل پتہ اور اپنا موبائل فون نمبر خط کے آخر میں ضرور تحریر کریں۔

**دائیں ہاتھ پر چنبل:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عرصہ دراز سے رسالہ عبقری کا قاری ہوں' میں ایک ریٹائرڈ فوجی ہوں اب ایک میڈیکل سٹور چلا رہا ہوں' میرا مسئلہ یہ ہے کہ عرصہ سے میرے دائیں ہاتھ پر چنبل ہے' ہر قسم کا علاج کیا' مرض زیادہ ہوتا گیا' جوں جوں علاج کیا مرض بڑھتا گیا' آپ سے گزارش ہے کہ کوئی دوا' ٹوٹکہ تحریر فرمائیں۔ (ایم کے خان' مانسہرہ)

**مشورہ:** خان صاحب! یہ نسخہ انتہائی سستا اور تیر بہدف ہے' عبقری شمارہ میں بھی چھپ چکا ہے۔ سرسوں کے ایک سیر تیل میں تھوڑا سا ڈنڈا تھوہر ڈال کر آگ پر رکھیں' جب ڈنڈا جل کر کوئلہ ہوجائے تو اتار لیں اور کسی لوہے کے ڈنڈے اس کو رگڑیں اور تیل میں حل کرلیں۔ یہ تیل کسی شیشی میں بحفاظت رکھ دیں۔ روئی یا کسی مرغ کے پر سے متاثرہ جگہ پر صبح و شام لگائیں۔ چند دن میں چنبل دور ہوجائیگی اور پھر کبھی نہ ہوگی۔

**بہت پریشان ہوں!:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کی زندگی میں برکت ڈالے اور آپ کا ادارہ اور تسبیح خانہ ہمیشہ زندگی بھر چلتا رہا۔ بہت سارے لوگ اس سے فیض پا رہے ہیں اور فائدہ اٹھا رہے ہیں' میرا ایک مسئلہ ہے جس کی وجہ سے میں بڑا پریشان رہتا ہوں اور دن بدن کمزور ہو رہا ہوں' جناب مجھے جریان کا مسئلہ ہے' میں بہت تنگ آچکا ہوں' میرا یہ مسئلہ تقریباً سات سے آٹھ سال پرانا ہے' میں نے بہت ادویات استعمال کی ہیں' مگر افاقہ نہیں ہو رہا۔ محترم! میری اسی سال شادی ہے' مہربانی فرما کر اس مسئلہ کا حل تجویز کریں۔ اللہ تعالیٰ آپ پر اور آپ کے تسبیح خانہ پر لاکھوں رحمتیں عطا فرمائے۔ آمین (خ ا ں)

**مشورہ:** ھوالشافی: مغز بادام 250 گرام' سونف 250 گرام' مصری 250 گرام' اسطخدوس 20 گرام' مرچ سفید 20 گرام۔ کوٹ چھان لیں ایک چمچ چاول والا صبح و شام ہمراہ تازہ پانی لیں۔ **پرہیز:** قابض اور بادی اشیاء بینگن' مسور کی دال' آلو' اروی' گوبھی' باقلا' لہسن' پیاز' زیادہ چائے اور تمباکو نوشی سے پرہیز کریں۔ زود ہضم اور مقوی غذائیں استعمال کریں۔ یخنی' شوربہ' چپاتی' انڈا' دودھ' مکھن' حیوانات کے مغز' تازہ پھل' سبزیاں' سیب' امرود اور انگور وغیرہ استعمال کریں۔

**پتلی کلائی:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے بازو بہت پتلے ہیں' کلائیاں بھی پتلی ہیں' اسی طرح ٹانگیں بھی سوکھی ہوئی ہیں' آنکھوں کے گرد حلقے بہت گہرے ہیں۔ حقوق زوجیت کے بعد ٹانگیں کانپنا شروع ہوجاتی ہیں بہت زیادہ کمزوری ہے۔ محترم حکیم صاحب! مجھے جلد از جلد کوئی نسخہ بتائیں تاکہ میں صحت مندانہ زندگی گزار سکوں۔ (محمد خان' ہری پور)

**مشورہ:** عمدہ بنا ہوا بادام کا حلوہ کھائیں۔ صبح توے کی گرم روٹی پر خالص گھی لگا کر کھائیں' ٹھنڈی اور کھٹی چیزیں بالکل نہ کھائیں۔ رات کو سونے سے دو گھنٹے پہلے نیم گرم دودھ میں دو چمچ شہد کے ڈال کر پئیں۔

**دل میں سوراخ ہے:** میری عمر 27 سال ہے' شادی ابھی نہیں ہوئی' میرے دل میں سوراخ ہے' یہ پیدائشی ہے' وزنی کام کرتے ہوئے اونچائی پر چڑھتے ہوئے اور دوڑتے ہوئے دل میں تکلیف ہوتی ہے۔ ڈاکٹرز حضرات کے مطابق آپریشن ہوگا مگر میرے گھر والے اور میں نہیں مانتا۔ (اسحاق خان' راولپنڈی)

**مشورہ:** اسحاق بھائی آپ دفتر ماہنامہ عبقری سے سرشفائیں' ٹھنڈی مراد اور جوہر شفاء مدینہ منگوا کر لکھی گئی ترکیب سے کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں۔ اس کے علاوہ عبقری کا سکون افزاء سیرپ بھی رات کو سوتے وقت استعمال کریں۔

**کانوں میں سیٹیاں:** ماہنامہ عبقری دکھی اور سکون کے متلاشی افراد کیلئے ایک گوہر نایاب ہے' راقم الحروف بھی اس جریدے کا مستقل قاری ہے۔ مزید عرض یہ ہے کہ مجھے کافی سالوں سے ایک مسئلہ درپیش ہے کہ میرے کانوں سے ہمہ وقت ہلکی سیٹیاں یا جھینگر بولنے جیسی آوازیں آتی رہتی ہیں' ہوسکتا ہے کہ اس عارضہ میں دیگر افراد بھی مبتلا ہوں۔ خدارا اس کے حل کیلئے کوئی نسخہ عنایت فرمائیں تاکہ میرے ساتھ دیگر کا بھی بھلا ہو۔ میں نے اس مرض کے علاج کیلئے مہنگے سے مہنگے ڈاکٹر اور حکماء کی ادویات استعمال کیں مگر فرق بالکل نہیں پڑ رہا۔ میرے اس روگ کے ازالے کیلئے عبقری کی شکل میں امید کی کرن نظر آرہی ہے۔ (ڈاکٹر محمد جاوید خان' میرپور خاص' سندھ)

**مشورہ:** آپ خمیرہ گاؤ زبان عنبری پانچ گرام صبح نہار منہ اصلی چاندی کے ورق میں لپیٹ کر کھائیں۔ اس کے ساتھ عبقری دواخانہ کی ''کان شفاء'' لکھی گئی ترکیب سے استعمال کریں۔ پندرہ دن کے بعد دوبارہ کیفیت لکھیں۔

**بیماریوں کا گھر:** میری عمر 24 سال ہے' مجھے ایسے لگتا ہے کہ میں بیماریوں کا گھر ہوں' پہلے نمبر پر میرا معدہ ٹھیک نہیں رہتا' کوئی دوائی کھالوں پھر کچھ دیر فرق پڑ جاتا ہے' ورنہ معدے میں درد رہتا ہے' کھانا ہضم نہیں ہوتا' سینے میں جلن ہوتی رہتی ہے' کبھی بہت زیادہ بھوک لگتی ہے' کبھی لگتی ہی نہیں' چہرے پر سیاہیاں ہیں' حلقے بھی کافی گہرے ہیں' کمزوری بہت محسوس ہوتی ہے۔ مجھے چھینکوں والی الرجی بھی ہے' ناک میں بہت خارش ہوتی ہے' جس سے ناک سوج جاتی ہے' مجھے لمبے بالوں کا بہت شوق ہے اور میں نے بہت سے ٹوٹکے آزمائے ہیں لیکن کوئی فرق نہیں پڑتا' مجھے لیکوریا بھی ہے جس کی وجہ سے جسم میں درد رہتا ہے' پٹھے بھی درد کرتے رہتے ہیں' چاول یا دہی وغیرہ سے ٹانسلز پھول جاتے ہیں' پانی پینا بھی مشکل ہوجاتا ہے۔ (تبسم' سلطان پور)

**مشورہ:** آپ خمیرہ ابریشم حکیم ارشد والا لیں اور ایک چمچ چائے والا دن میں تین بار استعمال کریں۔ یاد رہے خمیرہ کسی اچھے دیانتدار طبیب کا بنا ہوا ہو اور اسکے ساتھ ساتھ اطریفل اسطخدوس ایک چمچ چائے والا اور کلونجی پاؤڈر ایک چوتھائی چمچ استعمال کریں۔ غذا میں کھٹی چیزیں' اچار وغیرہ سے پرہیز کریں۔ ایک حیرت انگیز ٹوٹکہ جو بظاہر آپ کیلئے عام سا ہوگا لیکن الرجی کے مریضوں کے لیے یہ ایک خدائی عطیہ ہے۔ سرسوں کا تیل روزانہ صبح اور شام چند قطرے ناف' ناک کے نتھنوں میں اور مقعد کے اندر اور باہر لگائیں۔

### لیکوریا کیلئے میری خالہ یہ نسخہ دیتی ہیں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! بے شمار لوگوں کو میری خالہ نے لیکوریا کیلئے درج ذیل نسخہ بنا کر دیا اور دے رہی ہیں لوگ شفاء یاب ہو رہے ہیں۔ ھوالشافی: عود پٹھانی دو تولے' کمرکس دو تولے' سفید موصلی ایک تولہ' گوند کیکر دو تولے' سب چیزیں الگ الگ کوٹ چھان لیں' پھر مکس کرکے رکھ لیں۔ رات سوتے وقت دودھ کے ساتھ کھائیں۔ **ماہواری زیادہ ہوتی ہو تو اس کیلئے:** ھوالشافی: دیسی انار کے چھلکے آدھ پاؤ' جامن کی گٹھلیاں آدھ پاؤ' پھٹکڑی ایک تولہ کوٹ چھان کر مکس کرلیں۔ شربت انجبار کے ساتھ آدھا چمچ چائے والا صبح نہار منہ کھائیں۔ مجرب ہے۔ یہ ٹوٹکے آزمودہ اور تیر بہدف ہیں۔ بارہا خواتین نے آزمائے اور بہت خوب پائے۔ (خالدہ شمیم بوٹا)

**غیب سے مالدار بنیے:** ایک عامل کا قول ہے کہ جمعرات کے دن میں یا جمعہ کی رات میں اسم یَاغَنِیُّ کو 19000 مرتبہ پڑھتا اور ہر جمعرات کو یہ عمل کرنا پڑھنے والے کو مالدار کردیتا ہے۔

**یہ کہانی سچی اور اصلی ہے۔ تمام کردار احتیاط سے دانستہ فرضی کردیئے گئے ہیں‘ کسی قسم کی مماثلت محض اتفاقیہ ہوگی۔**

قسط نمبر 17 — میری زندگی کیسے بدلی؟

# کیا واقعی میں ہی منحوس تھی؟

قارئین! حضرت جی! کے درس موبائل (میموری کارڈ) نیٹ وغیرہ پر سننے سے لاکھوں کی زندگیاں بدل رہی ہیں انوکھی بات یہ ہے چونکہ درس کے ساتھ اسم اعظم پڑھا جاتا ہے جہاں درس چلتا ہے وہاں گھریلو الجھنیں حیرت انگیز طور پر ختم ہوجاتی ہیں آپ بھی درس سنیں خواہ تھوڑا سنیں‘ روزانہ سنیں آپ کے گھر کاروبار میں ہر وقت درس ہو۔

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** اللہ جل شانہٗ سے امید کرتی ہوں کہ آپ بالکل ٹھیک ہوں گے‘ میں ایم اے انگلش کررہی ہوں‘ آخری سال ہے‘ بہت عرصہ سے دل میں تھا کہ آپ کو خط لکھ کر اپنا غم سناؤں مگر آج رہا نہیں جارہا بہت دل بھرا پڑا ہے‘ دل کرتا ہے کہ اونچا اونچا روؤں اگر آپ کو میرے الفاظ‘ غم اور (مسائل سے چھٹکارا کے بعد) بھرپور خوشی پسند آئے یا اس قابل سمجھیں تو میری بہت خواہش ہے کہ میری آواز دنیا تک پہنچے مگر میرا نام اور شہر کا تعلق ظاہر نہ ہوں اور جہاں جہاں آپ محسوس کریں تبدیلی کرکے ضرور عبقری میں میرا خط چھاپیے گا۔

بات کچھ ایسے ہے کہ جب میں نے آنکھ کھولی تو میرے والد صاحب کا ایکسیڈنٹ ہوگیا تھا ہوائی جہاز کریش ہوگیا تھا مگر شکر اللہ کریم کا وہ بچ گئے تھے مگر اس کے بعد بیروزگار ایسے ہوئے کہ نو سال تک بیروزگار رہے‘ بچپن میں ایک آواز کان میں پڑی تھی کہ تو ہے ہی منحوس‘ ہم دو بہنیں اور پانچ بھائی ہیں‘ ایک بہن کی جیسے تیسے کرکے شادی کردی‘ گھر میں سب کے درمیان اتفاق نام کی چیز نہیں تھی اور نہ ہم اپنے والد صاحب کو برداشت کرتے تھے۔ میرے بھائیوں کے لڑکیوں کے ساتھ چکر تھے‘ ساری ساری رات گھر کے باہر رہتے تھے‘ ان کو دیکھ دیکھی چوری چھپے میرا ایک رانگ نمبر سے چکر چل پڑا‘ جس کو شیطانی آنکھیں رائٹ نمبر بنانے بیٹھ نکلیں‘ مگر ہوتا تو وہی ہے جو اللہ کریم چاہتے ہیں۔ دو سال کی گندگی بھری زندگی کے بعد اللہ نے ایک دم سے میرا رانگ نمبر سے تعلق چھڑوا دیا۔ تھوڑا روئی پھر رضائے الٰہی سمجھ کر خوش ہوگئی کیونکہ کچھ عرصہ سے محسوس کررہی تھی کہ وہ لڑکا ٹھیک نہیں‘ ایک مرتبہ ایسا ہوا کہ میرا رشتہ آیا لڑکا بلجیم میں تھا۔ وہ وٹہ سٹہ کا کہہ رہے تھے مگر میرے بڑے بھائی نے انکار کردیا۔ چلتے چلتے وقت یہاں تک پہنچا کہ میں نے ایم اے انگلش کرلیا‘ تو میرے ماموں کی بیٹی کی شادی تھی‘ ویسے میں سر پر ڈوپٹہ رکھنے والی اور صوم وصلوٰۃ کی پابند تھی مگر میرے گھر والوں کو یہ برداشت نہیں ہوتا کہ میں شادی کے موقع پر سر پر ڈوپٹہ رکھوں اور سادہ رہوں‘ خیر میں نے شادی پر خوب میک اپ کیا‘ اور سر سے ڈوپٹہ بھی اتار دیا۔ شیطان اور نفس کے پیچھے لگ کر شادی میں میری کزن کے خاوند کے ساتھ بات کررہی تھی کہ ایک لڑکا تصویر بنانے آیا‘ پھر کیا ایک جھٹکا لگا کہ اس کو تو میں نے پہلے بھی کئی دفعہ دیکھا‘ سمجھ نہیں آتی تھی کہ کہاں دیکھا ہے‘ میں نہ گھر سے جلدی باہر نکلتی تھی اور نہ جلدی بازار جاتی تھی‘ بارات کی پوری رات سوچتی رہی اس کو کہاں دیکھا ہے سمجھ پھر نہیں آئی۔ ولیمے کے دن پھر سامنے آیا تو میں نے اپنا دھیان نہیں اور کرلیا اور پھر سوچا دوبارہ دیکھوں تو دیکھا وہی شکل جو اکثر رات کو خواب میں نظر آتی تھی اب نہ میں اس کو جانتی تھی کہ اس سے پوچھوں‘ نہ ہی ضرورت محسوس کی بس ایک بات اس کے بارے میں معلوم ہوئی کہ وہ لاہور کا رہائشی ہے۔ سوچا اس سے بات کروں مگر پھر نہیں‘ پھر لگ گئی شیطان کے پیچھے فیس بک پر اس کو ڈھونڈا اور بس پھر اس سے بات کرنے کی کوشش کی‘ پہلے وہ تھوڑا پریشان ہوا مگر پھر اس نے کہا کہ میں کسی اور میں انٹرسٹڈ ہوں آپ کی باتیں میری سمجھ میں نہیں آرہیں میں نے اس کو بہت سمجھایا کہ میں نے تم کو اکثر خواب میں دیکھا ہے‘ مگر وہ نہ مانا۔ پھر ایک دن ٹی وی پر ایک مولانا صاحب کہہ رہے تھے کہ اگر آپ کسی سے شادی کرنا چاہتے ہیں تو اپنے والدین کو فوراً کہہ دیں‘ بے حیائی مت اپنائیں‘ آپ کے حق میں ہوا تو آپ کو وہ مل جائے گا اور میں نے ہمت کرکے اس کو ہی نکاح کی دعوت دے دی مگر اس نے انکار کردیا اور میں بالکل چپ سی ہوگئی۔ اس رات بہت روئی۔ پھر دوبارہ نفس کے چکر میں آنے لگی اور اس سے دوبارہ بات کی اور وہ آخری بات تھی پھر اللہ کریم سے نماز میں کہا مجھے کوئی پروا نہیں ہے ملنا ہوا تو ٹھیک ورنہ نہ سہی میں روئی بہت تھی پھر بھی دل نہیں مانتا تھا‘ نفس کا پیروکار جو ہوا۔ پھر کیا میں نے دوبارہ کوشش کی مگر وہ مجھ سے بچتا تھا‘ بھاگتا تھا‘ پھر احساس ہوا کہ وہ واقعی کسی اور لڑکی میں دلچسپی رکھتا ہے پھر یہ ایک دم انٹرنیٹ سے پتہ نہیں کیسے ”عبقری ویب سائٹ“ مل گئی اور ایک درس سنا وہ بھی یاد نہیں کون سا تھا‘ میرے آنسو تھے کہ بند نہ ہوئے کہ اللہ کریم ہم نے تیرا دین بھلا دیا‘ تو نے ہم کو پیدا کیا‘ رزق دیا‘ صحت دی ہم نے تیرے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے احکامات کو بھلا دیا‘ ہم سب کچھ بھول گئے۔ پھر میرے آنسو تھے کہ تھمتے نہیں تھے۔ آہستہ آہستہ میں عبقری ویب سائٹ سے آپ کے تمام درس سن لیا‘ صبح، دوپہر، شام رات بس پھر تو زندگی کا نیا رخ نظر آنے لگا‘ ہر طرف اللہ، اللہ دکھنے لگا‘ ایک نماز میں دعا مانگی یااللہ بس تو سب کو دشمنوں سے بچا۔ اُف حضرت حکیم صاحب! یہ دعا مانگنے کی دیر تھی کہ خواب میں اللہ کریم نے دشمن کیا حاسد کیا‘ بغض رکھنے والے کیا‘ جادو ٹونہ کرنے والے کیا‘ ایک ایک کا روپ دکھانا شروع کردیا‘ بس اکثر سوچتی تھی کہ میرے گھر کے باہر اتنے کتے کیوں بھونکتے ہیں اکثر خواب میں بھی دیکھتی تھی مگر مار دیتی تھی۔ پھر آپ کے بیان کی سنتی رہی میں نے سورۂ مائدہ کی آیت نمبر 114 بہت پڑھی اور دعا صرف یہی مانگتی کہ یااللہ! دشمن کے شر سے بچا‘ اس آیت کی برکت سے اللہ سے ہر چیز مانگی‘ بس بنا سوچے سمجھے مانگتی گئی بس ایک بات یاد رہی کہ ”بس اللہ صرف میرا ہے“ اللہ کریم نے ایسے ایسے جلوے دکھانا شروع کیے۔ سورۂ مائدہ کی آیت نمبر 114 کی برکت سے رزق بڑھا‘ روزی بڑھی‘ خیالات بدلے‘ میں بہت شوخ و چنچل تھی ہر وقت ہنسنے والی پھر اللہ کو اللہ سے مانگنا شروع کردیا بس اگر لکھنے بیٹھوں تو پتہ نہیں کیا کیا مانگا اور کتنا مانگا بس مانگتی گئی اور وہ دیتا گیا۔ اگر لکھنے بیٹھوں تو کتابیں بھر جائیں۔ لوگوں کیلئے مانگتی کہ یااللہ فلاں کے پاس گھر نہیں تو انہیں گھر دے دے‘ فلاں کا ہاتھ تنگ ہے تو روزی دے دے‘ بس تو جس کو جو چاہیے تو دے دے۔ خواب دیکھتی ہوں کہ حضرت خضر علیہ السلام کے ہاتھ میں بہت سونا پکڑا ہوا ہے اور کہتے ہیں کہ آنکھیں کیوں بند کرتی ہے۔ اب اکثر امی کہتی ہیں کہ تیرے پیپر ہیں تو نے پڑھنا نہیں‘ میں سوچتی ہوں کہ بس وقت اور عمر پڑھائی میں ضائع کردی‘ اب اللہ کریم کا کلام پڑھنا ہے جس نے انگلش بنائی‘ ہر طرح کی زبان بنائی۔ گزشتہ دنوں کی بات ہے میں ذکر کرکے لیٹی تو محسوس ہوا کہ میں مدینہ منورہ میں لیٹی ہوئی ہوں اور سبز رنگ کا کپڑا میرے اوپر ہے پھر مجھے کسی کا کوئی ڈر نہیں‘ پھر تو ایسی رہنمائی ملی‘ ایسی رحمت کی مجھ پر بارش ہوتی گئی۔ میں اللہ کریم کا کیسے شکر ادا کروں میں تو بے حد گنہگار ہوں‘ سمجھ بوجھ تو رکھتی نہیں ہوں‘ خبیث ہوں اور بس بہت بری ہوں! بس اللہ نے گندگی سے نکال کر اپنی راہوں کیلئے چن لیا۔ یااللہ تیرا شکر ہے۔

**(بقیہ: مراقبہ سے فیض پانے والے)**

خاتون مسکراتے ہوئے چہرے کے ساتھ میرے قریب آگئیں ہیں (وہ غالباً حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا ہیں) مجھے اشارے سے فرماتی ہیں کہ یہاں بیٹھ جاؤ تو میں بیٹھ جاتی ہوں لیکن وہاں پوری نہیں آتی کیونکہ میں خود کو اس حالت میں دیکھ رہی ہوں میں بڑی ہوں اور جگہ چھوٹی تو حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا مجھ سے فرماتی ہیں کہ ادھر آجاؤ جہاں اشارہ فرماتی ہیں۔ وہاں پر بڑی کرسی پڑی ہے تو میں وہاں پر جا بیٹھتی ہوں اور مجھ سے خیریت معلوم فرماتی ہیں تو میں حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کے ہاتھ مبارک پکڑ لیتی ہوں اور دعا کیلئے عرض کرتی ہوں۔ حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا مسکراتے ہوئے آمین فرماتی جاتی ہیں اور نا معلوم کب میں نیند کی وادی میں کھوگئی۔ (ا۔ع۔ع)

**غیبت کا کفارہ:** حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ غیبت کا کفارہ یہ ہے کہ دعائے مغفرت کرے اس شخص کیلئے جس کی تو نے غیبت کی ہے تو یوں کہے کہ یا اللہ! تو میری اور اس کی مغفرت فرما۔

بنت مشتاق احمد کنڈیارو نوشہرو فیروز سندھ

# انوکھا دروازہ، کھٹکھٹاؤ جو مانگو ملے گا

خدا تعالیٰ کا کرنا وہ کیس یونیورسٹی والے جیت گئے اور بھائی اور ان کے ساتھی کیس ہار گئے لیکن ناامید نہیں ہوئے کیونکہ اللہ تعالیٰ کی ذات سے ناامید ہونا کفر ہے ان سب نے یہ فیصلہ کیا کہ ہم اپنا کیس اسلام آباد سپریم کورٹ میں چلائیں گے ادھر ہمارا وظیفہ زور و شور پر تھا

میں ایک گنہگار نہایت عاجزہ ہوں‘ پاک ہے وہ ذات اقدس جس نے نبی کریم ﷺ کو بھیج کر اپنی امت پر احسان عظیم کیا۔ اللہ تعالیٰ نے انسان کو وجود دیا تو اس کے تمام مسائل کا حل بھی فرمایا ہے‘ فرق صرف یہ ہے کہ عاجز انسان اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرے یعنی اپنے مسائل کو حل کرنے کیلئے ایسا دروازہ کھٹکھٹایا جس سے بھکاری کبھی خالی ہاتھ نہیں جاتا۔ ایسا سخی جو دے کر نہیں تھکتا‘ ہمارا گندا وجود مانگ کر تو تھک سکتا ہے لیکن اللہ رب العزت کی عظیم الشان ذات دینے سے نہیں تھکتی آپ ﷺ نے فرمایا کہ تمہیں اگر نمک مانگنا ہے تو وہ بھی اپنے رب سے مانگو اگر جوتے کا تسمہ چاہئے تو وہ بھی اپنے پرودگار سے مانگو کیونکہ تمہارا رب مانگنے والوں سے خوش ہوتا ہے ناں مانگنے والوں سے ناراض ہوتا ہے۔

واقعہ کچھ اس طرح ہے کہ میرے بڑے بھائی نے ملازمت حاصل کرنے کیلئے ان تھک محنت کی اور کوششیں کیں لیکن ہمارے معاشرے میں جو سفارش والا بندہ ہوتا ہے وہ میرٹ پر پورا نہ بھی اترتا ہو اس کے باوجود افسر بن جاتا ہے اور بڑے سے بڑے عہدے پر بآسانی فائز ہوسکتا ہے‘ ایسے معاشرے میں جہاں ہر طرف سے نگاہیں تھک جاتی ہیں‘ ہر کوشش ناکام معلوم ہونے لگے تو یہ مسافر ایسی کشتی میں سوار ہوجاتا ہے جس کا کوئی گناہ معلوم نہیں ہوتا امید نہیں کہ سفر اپنی منزل تک لے جائے گا یا نہیں۔ یا منزل کے سہارے بھٹکتے ہی رہیں گے اندھیروں میں چراغ تو نظر آتے ہیں لیکن غیروں کے اپنے چراغ کی آس باقی ہو ایسی صورتحال میں ہم اللہ تعالیٰ سے دعائیں مانگتے رہے‘ مناجات سناتے رہے اور امیدوں کے سہارے چلتے رہے کیونکہ کسی نے کہا ہے کہ زندگی امیدوں کے دم پر قائم ہے‘ اچانک میرے بھائی کے ذہن میں آیا کہ میں اعلیٰ تعلیم حاصل کرچکا ہوں‘ قسمت کو آزمانا چاہئے لہٰذا انہوں نے ایک یونیورسٹی میں بیرون ملک جانے کیلئے درخواست دی کام تو بہت بڑا تھا لیکن کام کا بڑا اور چھوٹا ہونا آپ کے اور میرے نزدیک ہوتا ہے اللہ تعالیٰ کے ''کن'' کہنے کا فاصلہ ہے۔ اس کے بعد امید کی کچھ کرنیں طلوع ہوئی اور بھائی کو محسوس ہونے لگا کہ اللہ تعالیٰ ضرور اس طرح ہماری نصرت فرمائیں گے آخر کام پختہ ہوتا محسوس ہوا‘ 4 لڑکے اور ایک لڑکی باہر ملک جانے کیلئے منتخب ہوئے‘ اس منظر نے ہماری دعاؤں اور تسبیحات میں اور اضافہ کردیا جب بالکل محسوس ہونے لگا کہ کام بن گیا ہے تو اچانک پتا چلا کہ جن افراد کو باہر ملک بھیج رہے تھے ان کیلئے بجٹ کی کمی ہے پاکستان اتنی قیمت فراہم نہیں کرسکتا۔ اس کے بعد پھر وہی بے چارگی ساز ماحول لیکن ہماری امی (اللہ تعالیٰ ان کی زندگی اور نیک اعمال میں برکت دے ہمیں ان کا مطیع بنائے) کا حکم ملا کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے بگڑے کام بھی بن جاتے ہیں (کیونکہ وہ حضرت شیخ الوظائف دامت برکاتہم العالیہ سے بیعت ہیں) انمول خزانہ نمبر 2 کے ذریعے سے اللہ تعالیٰ سے مدد لینی چاہئے یعنی یالطیفا بخلقه یاعلیما بخلقه یاخبیرا بخلقه الطف بي یالطیف یا علیم یاخبیر یہ عمل ہم نے شروع کیا اور ماشاء اللہ ایسا شروع کیا کہ عشاء کی نماز کے بعد اور فجر کی نماز کے بعد سب گھر والوں نے اس کے پڑھنے کا ماحول بنالیا۔ اس کے بعد بھائی نے اپنے دوسرے ساتھیوں کے مشورے سے ان کے ساتھ مل کر یونیورسٹی والوں کے خلاف کیس چلایا ادھر کیس چل رہا تھا‘ ادھر ہمارا وظیفہ چل رہا تھا۔ اللہ تعالیٰ کا کرنا ایسا ہوا کہ وہ کیس یونیورسٹی والے جیت گئے اور بھائی اور ان کے ساتھی کیس ہار گئے لیکن ناامید نہیں ہوئے کیونکہ اللہ تعالیٰ کی ذات سے ناامید ہونا کفر ہے ان سب نے یہ فیصلہ کیا کہ ہم اپنا کیس اسلام آباد سپریم کورٹ میں چلائیں گے ادھر ہمارا وظیفہ زور و شور پر تھا ہم نے اس میں مزید اضافہ کیا کہ جس وقت گھر کا جو بھی بندہ فارغ ہوتا تسبیح ہاتھ میں لے کر یہ وظیفہ پڑھتا رہتا‘ اس کے بعد اس کورٹ سے بھی ایسے نتائج محسوس ہورہے تھے کہ پچھلی کورٹ کی طرح ان جج صاحب سے بھی ہمارے کان وہی الفاظ سنیں گے‘ ہمارے وظیفے میں مزید اضافہ ہوا کیونکہ کہتے ہیں جتنا گڑ اتنا میٹھا۔ یعنی تسبیح اٹھانے کا ٹائم ہوتا یا نہ ہوتا ہاتھ کام کاج میں مشغول ہوتے لیکن زبانوں پر اللہ پاک کا مقدس نام جاری رہتا۔ پھر اللہ تعالیٰ کا کرنا ابھی اس کورٹ نے فیصلہ ہی نہیں سنایا اچانک یونیورسٹی والوں کی طرف سے فون آیا کہ آپ کا کام ہوگا کیونکہ بجٹ میں کچھ اضافہ ہوا ہے یہ بات ذہن نشین کی جائے کہ بجٹ میں اضافے کی وجہ وظیفہ میں اضافہ تھا۔ بگڑی بھی بن جاتی (باقی صفحہ نمبر 25 پر)

مولانا وحیدالدین خاں

# زبان درازی

سقراط کا قول ہے‘ اگر تم اتنے زبان دراز ہو کہ تمہاری زبان درازی کے مقابلہ میں کوئی تم سے جیت نہ سکے تو تم کبھی غریبوں کے ساتھ ہمدردی نہیں کرسکتے۔ بظاہر یہ عجیب سی بات معلوم ہوتی ہے کہ زبان درازی اور غریبوں کے ساتھ ہمدردی سے کیا تعلق۔ لیکن گہرائی کے ساتھ دیکھئے تو ان میں بہت گہرا تعلق ہے۔ غریب کے ساتھ ہمدردی وہی شخص کرسکتا ہے جو حق کا اعتراف کرنا جانتا ہو‘ خواہ اس حق کا تعلق ایک غریب آدمی سے کیوں نہ ہو۔ ایک واقعہ سے اس کی بخوبی وضاحت ہوجائے گی۔ ایک زمیندار نے اپنا آم کا باغ کسی باغبان کے ہاتھ فروخت کیا۔ جب درختوں میں پھل لگے تو اندھی آئی۔ اس اندھی میں بہت سے پھل گر گئے۔ باغبان کو اندیشہ ہوا کہ وہ پھلوں کی فروخت سے پوری قیمت حاصل نہ کرسکے گا اور اس کو نقصان ہوگا۔ اس نے ٹوٹے ہوئے آم ایک ٹوکری میں رکھے اور ان کو لے کر زمیندار کے پاس گیا اور کہا کہ دیکھئے اندھی کی وجہ سے کافی پھل گر گئے ہیں اور ہم کو نقصان کا اندیشہ ہے اس لیے آپ باغ کی قیمت میں کچھ کمی کریں۔ زمیندار نے یہ سنا تو بگڑ کر کہا جب تم نے ہمارا باغ خریدا تھا اس وقت تم کو یہ معلوم نہ تھا کہ باغ کے گرد کوئی ایسی اونچی دیوار کھڑی ہوئی نہیں ہے جو آندھی اور باغ کے درمیان رکاوٹ بن سکے۔ غریب باغبان مایوس ہوکر چلا گیا۔ زمیندار کے ایک دوست اس وقت زمیندار کے پاس بیٹھے ہوئے تھے اور زمیندار اور باغبان کی پوری بات سن رہے تھے۔ جب باغبان چلا گیا تو انہوں نے زمیندار سے کہا تم بہت سنگدل معلوم ہوتے ہو‘ غریب آدمی پر رحم کرنا نہیں جانتے۔ زمیندار صاحب نے یہ سن کر کہا۔ آپ جیسے تعلیم یافتہ لوگ شاید یہ سمجھتے ہیں کہ ایک انسان دوسرے انسان کو رزق دیتا ہے مگر حقیقت یہ ہے کہ رزق دینے والا خدا ہے وہ بہرحال ہر ایک کو اس کا رزق پہنچاتا ہے۔ طاقتور کے سامنے آدمی زیادہ بول نہیں پاتا۔ مگر جب کمزور سے معاملہ ہو تو وہ خوب زبان درازی دکھاتا ہے۔ اس کی یہ زبان درازی اس کو یہ موقع نہیں دیتی کہ وہ سنجیدگی کے ساتھ معاملہ کو سمجھے اور حق کو مان کر اس کے مطابق وہ کرے جو اسے کرنا چاہیے۔

(روزہ! قدرت کا قدیم موثر کم خرچ طریقہ علاج)

وغیرہ نہ پا کر جسم خود ہضمی کا عمل شروع کردے گا یعنی اپنی بافتوں کو جلا جلا کر ہضم کرنے لگے گا لیکن وہ یہ کام بے تحاشہ نہیں کرے گا۔ پہلے مرحلے میں جسم ان خلیوں اور بافتوں کو تحلیل کرے گا یا جلائے گا جو مرض زدہ کمزور پرانے یا مردہ ہوں گے فاقے کے دوران اہم بافتوں زندگی کیلئے ضروری اعضا غدودوں اعصابی نظام اور دماغ کو نہ نقصان پہنچتا ہے اور نہ وہ ہضم ہوتے ہیں فاقے کی افادیت کا یہی راز ہے کہ اس میں صحت بالی اور از سر نو زندگی کا پیغام مضمر ہوتا ہے۔

**پیٹ میں گیس ہے تو؟:** جن کے پیٹ میں گیس ہے انہیں چاہیے کہ ہر کھانے کے بعد ایک ماشہ سفوف زیرہ سیاہ ہمراہ سادہ پانی استعمال کریں۔ بہت مفید ہے۔

# روزہ! دنیا کا قدیم ترین مذہبی رواج! شفا ہی شفا

محمد جمال، لاہور

بھاری جسم والے لوگوں کیلئے روزہ دوسروں کی بہ نسبت آسان رہتا ہے انہیں وزن میں کمی سے کوئی پریشانی نہیں ہوتی بلکہ وہ دوران روزہ خوشی محسوس کرتے ہیں' پہلے روز بھوک برداشت کرنا بہت مشکل امر ہوتا ہے تاہم جوں جوں فاقے کا دورانیہ بڑھتا جائے گا خوراک کی خواہش میں بتدریج کمی آتی جائے گی۔

قارئین! روزہ کے روحانی فضائل اپنی جگہ بے شمار مگر اس کے طبی فوائد بھی لاتعداد ہیں۔ یقیناً آپ کو بھرپور فائدہ ہوگا۔

فاقہ سے ہماری مراد کسی بیماری کے علاج کیلئے لمبے یا مختصر عرصہ تک ٹھوس خوراک سے مکمل پرہیز کرنا ہے فاقہ امراض کے علاج کے سلسلہ میں فطرت کا قدیم اور موثر ترین لیکن بے حد کم خرچ طریقہ علاج ہے۔ اسے فطری صحت یابی کے نظام کیلئے بنیادی ستون تسلیم کیا جاتا ہے غیر لیسدار غذا کے ذریعے علاج کے بانی ڈاکٹر آرنلڈ ایہرٹ نے فاقے کو فطرت کا تجویز کردہ واحد عالمگیر اور قوی ترین علاج قرار دیا ہے اور کہا ہے کہ فاقہ یا روزہ قدرت کا گرانقدر اور بنیادی عطیہ ہے جو انسانوں کو بیماریوں سے نجات دینے کیلئے بنایا گیا ہے یہ دنیا کا قدیم ترین مذہبی رواج بھی ہے جس کا تصور تقریباً ہر مذہب میں موجود ہے۔ اسلام' بدھ مت ہندو مت اپنے پیروکاروں کو باقاعدگی سے روزے رکھنے کی ترغیب دیتے ہیں اس روزے کے فقط آداب اور طریقوں میں فرق ہے بنیادی اصول تقریباً ایک ہی ہے۔ عہد متوسط کی تمام روحانی شخصیات روزے پر بڑا زور دیتی رہی ہیں' دو ہزار سال قبل یونان میں فلسفہ فطرت کے علمبردار ایکسمیڈز نے بھی بیماریوں کے مقابلے کیلئے طویل روزہ رکھنے کی تلقین کی تھی۔ طب کی پوری تاریخ میں روزے یا فاقے کو قابل اعتماد طریقہ علاج سمجھا جاتا رہا ہے بقراط' گلیلیو' پیراسلیس اور علم الادویہ کے دیگر ماہرین مریضوں کو دوا کے ساتھ فاقہ کرنے کی بھی ترغیب دیتے رہے ہیں۔ جدید دور کے متعدد طبی ماہرین بھی اپنے نظام علاج کے تحت بے شمار امراض کے سلسلے میں فاقے کی افادیت کو تسلیم کرتے ہیں۔

تمام امراض کا مشترک سبب' جسم میں ان فالتو اور زہریلے مادوں کا جمع ہوجانا ہے جو بسیار خوری کا نتیجہ ہوتے ہیں' غذا کا یہ ناروا بوجھ' ہاضمے اور جذب کے اعضاء پر اثر انداز ہوتا ہے۔ اس طرح پیدا ہونے والی کثافتیں اور زہریلے مادے نظام ہضم میں خلل کا باعث بن جاتے ہیں غذا کو جزو بدن بنانے اور فالتو مادوں کو خارج کرنے کا عمل سست پڑ جانے سے پورے نظام کی فعلیاتی سرگرمیاں درہم برہم ہوجاتی ہیں۔

کسی بیماری کا فاقے سے شفایابی کا آغاز حقیقت میں جسم کا محض بے ہر بیماری کا صرف ایک انسداد ہوتا ہے یعنی اس کے لاحق ہونے کا جو سبب ہو اس کے برعکس عمل کیا جائے' جسم کو ایک وقت کی خوراک سے محروم کردیا جائے تو اس سے اعضائے اخراج یعنی آنتوں کو بلا روک ٹوک موقع مل جاتا ہے اسی لئے فاقے کو صفائی کے عمل اور موثر فوری علاج کا ذریعہ بھی کہا جاتا ہے۔ فاقے کا دورانیے کا انحصار' مریض کی عمر' بیماری کی نوعیت اور پہلے استعمال کی ہوئی دواؤں کی مقدار اور قسم پر ہوتا ہے۔ فاقے کی طوالت اس لئے اہمیت رکھتی ہے کہ ماہر معالج کی پیشہ وارانہ رہنمائی کے بغیر طویل فاقہ خطرناک بھی ثابت ہوسکتا ہے۔ اس لئے مریض شروع میں دو دو تین تین دن کے مختصر فاقے کرے اور پھر بعد میں بتدریج ایک ایک دن کا اضافہ کرتا چلا جائے۔ البتہ ان کا کل عرصہ ایک ہفتے سے زائد نہیں ہونا چاہئے۔ ایسا کرنے سے پرانی بیماری میں مبتلا شخص رفتہ رفتہ تمام فالتو مادوں کو جسم سے خارج کرسکے گا اور اس کے جسم کی طبعی کارکردگی کو بھی نقصان نہیں پہنچے گا۔ فاقے کی معیاد مکمل ہونے کے بعد صحیح بودوباش اختیار کرنے اور متوازن غذا کی عادت ڈالنے والے شخص کی تمام توانائیاں بحال ہوجاتی ہیں جبکہ صحت مند شخص کو ہر ماہ میں کم از کم تین دن وقفے وقفے اور ماہ رمضان میں روزے ضرور بالضرور رکھنے چاہیے۔ معدے اور آنتوں کی بیماریوں کی تمام اقسام' گردے اور جگر کی سنگین خرابیاں دور کرنے کیلئے روزہ بے حد فائدہ مند ہوتا ہے اس سے چنبل اور دیگر جلدی بیماریوں کے خاتمہ میں بھی معجزہ نما اثرات برآمد ہوتے ہیں' ان میں سے بعض بیماریاں تو مستقل طور پر دور ہوجاتی ہیں' اعصابی امراض کے خاتمہ میں بھی روزہ سے بڑی مدد ملتی ہے۔ تاہم ہر بیماری کیلئے فاقے والا طریقہ اختیار نہیں کیا جانا چاہئے۔ ذیابیطس' تپ دق کی انتہائی حالتوں اور شدید قسم کے ضعف الاعصاب میں مبتلا مریضوں کیلئے طویل روزہ نقصان دہ ثابت ہوتا ہے۔ زیادہ تر کیسوں میں روزہ رکھنے والوں کو نقصان نہیں پہنچتا بشرطیکہ وہ مناسب آرام کرتے رہیں اور روزہ کسی ماہر معالج کے مشورہ سے شروع کریں۔

**رمضان کے علاوہ فاقوں کا طریقہ کار:** فاقوں کا بہترین اور بے حد موثر طریقہ جوس (پھلوں کے رس) کا استعمال ہے۔ فاقے کا قدیم ترین طریقہ اگرچہ خالص پانی کا استعمال تھا لیکن جدید دور کے ماہرین کا متفقہ خیال ہے کہ جوس کا استعمال پانی کے استعمال کی بہ نسبت بہتر ہے' علم الغذا کے عالمی شہرت یافتہ ماہر ڈاکٹر رینجر برگ کا کہنا ہے کہ "فاقے کے دوران جسم اپنے اندر جمع شدہ تمام فالتو مادوں کو یا تو جلا دیتا یا اسے خارج کر ڈالتا ہے۔ ہم پانی کے بجائے الکلی والے مشروبات استعمال کرکے صفائی کے اس عمل میں مدد دے سکتے ہیں۔ اس سے یورک ایسڈ اور دیگر غیر نامیاتی تیزابوں کے اخراج کا عمل بھی تیز تر ہوجاتا ہے۔ پھلوں کے رس میں موجود مختلف اقسام کی شکر دل کو تقویت بخشتی ہیں۔ تازہ سبزیوں اور پھلوں کے رس میں پائے جانے والے وٹامنز' معدنی اجزاء' کیمیائی خمیر اور دیگر عناصر جسم کی کارکردگی کو نارمل بنانے میں بے حد مفید کردار ادا کرتے ہیں' یہ جسم کی بحالیاتی سرگرمیوں کو تیز کرتے ہیں اور نئے خلیے پیدا کرنے کے علاوہ بحالی صحت کے عمل کو بھی تقویت دیتے ہیں۔ افطاری میں تمام جوس تازہ پھلوں میں سے نکالے جائیں اور فوراً پی لئے جانے چاہئیں۔ ڈبہ بند اور یخ بستہ جوس نہیں پینے چاہئے' تازہ جوس میں خالص پانی ملا کر اس کا گاڑھا پن کم کرلینا چاہئے مجموعی طور سحری تک سات آٹھ گلاس ایسا جوس ضرور پینا چاہئے۔ ایسے فاقے جن میں مریض صرف فروٹ جوس مثلاً تازہ انگور' سنگترہ' مالٹا' کینو یا چکوترے کا رس استعمال کررہا ہو زہریلے فاضل مادے تیزی سے خون کی گردش میں شامل ہوکر زہر کا دباؤ بڑھاتے رہتے ہیں اس سے جسم کا نارمل فنکشن لازمی طور پر متاثر ہوتا ہے اس کے نتیجے میں مریض کا سر چکرانے لگتا ہے اسہال لگ جاتے ہیں اور متلی بھی آنے لگتی ہے' اگر یہ کیفیت زیادہ دیر تک برقرار رہے تو فاقہ فوراً ترک کردینا چاہئے۔ بھاری جسم والے لوگوں کیلئے روزہ دوسروں کی بہ نسبت آسان رہتا ہے' انہیں وزن میں کمی سے کوئی پریشانی نہیں ہوتی بلکہ وہ دوران روزہ خوشی محسوس کرتے ہیں' پہلا روز بھوک برداشت کرنا بہت مشکل امر ہوتا ہے' تاہم جوں جوں فاقے کا دورانیہ بڑھتا جائے گا خوراک کی خواہش میں بتدریج کمی آتی جائے گی۔ جو لوگ زیادہ بیمار رہوں یعنی جن لوگوں کی بیماری میں شدت ہو ان میں کھانے پینے کی خواہش ویسے بھی نہیں ہوتی۔ لہٰذا وہ فاقے (رمضان کے علاوہ) کو معمولی بات سمجھتے ہیں ان کیلئے سادہ ترین اصول یہ ہے کہ وہ کھانا اس وقت تک بند رکھیں جب تک بھوک واپس نہیں آجاتی یا روزہ اس وقت رکھیں جب خود کو بالکل صحت مند نہ پائیں۔

**فاقہ کے فوائد:** فاقہ کے متعدد فوائد ہیں طویل فاقے کے دوران جسم اپنے اندر موجود محفوظ غذائی مواد سے تقویت (غذائیت) پاتا رہتا ہے' مطلوبہ غذاؤں (مقویات) سے محرومی بالخصوص پروٹین اور چربی (باقی صفحہ نمبر 16 پر)

صدف قمر

# آمد رمضان! مصروفیت سے پہلے گوری رنگت کا راز لے لیں

شہد میں روغن صندل اچھی طرح ملا کر رکھ لیں اور دھوپ میں جانے سے پہلے جلد پر یہ آمیزہ لگالیں اس آمیزے کی خصوصیت یہ ہے کہ اس کی حفاظتی تہہ نظر نہیں آتی۔ رنگ صاف کرنے کیلئے یہ طریقہ بہت مفید ثابت ہوسکتا ہے

رنگ کو خوبصورتی جانچنے میں اہم مقام حاصل ہے لڑکیاں لڑکے اور مرد وخواتین کی ایک بڑی تعداد رنگ گورا کرنے والے مختلف قسم کے لوشن، کریمیں اور صابن وغیرہ طویل عمر تک اپنی جلد پر لگاتے رہتے ہیں جو اکثر وبیشتر بے کار ہی ثابت ہوتے ہیں اور اگر فائدہ ہو تو بھی چند ہفتوں بعد رنگت پھر واپس آجاتی ہے۔ لہٰذا سیاہ رنگ کے تدارک سے پہلے ہم اس مسئلہ حسن کی وجہ معلوم کرتے ہیں کہ رنگت سیاہ کیوں ہوتی ہے؟ تاکہ اس کے مطابق اس مسئلہ کو حل کیا جائے۔ **کالی جلد:** طویل میڈیکل ریسرچ سے یہ بات واضح ہوئی کہ جلد کی گہرائی میں واقع خلیات ''میلانن'' نامی ایک مادہ تیار کرتے ہیں میلانن دراصل قدرت کی طرف سے ایک حفاظتی تدبیر ہے یہ مادہ جلد کو سورج کی پرتپش شعاعوں سے تحفظ فراہم کرتا ہے۔ جب بھی سورج کی پرتپش اور تیز شعاعیں جلد پر پڑتی ہیں تو میلانن کی تیاری میں اضافہ ہوجاتا ہے اور یہ تیار ہونے کے بعد جلد کی گہرائی سے نکل کر اوپری سطح پر آجاتا ہے کیونکہ میلانن مادے کی رنگ سیاہ ہوتی ہے لہٰذا جلد کی رنگت بھی سیاہ پڑ جاتی ہے جبکہ گوری جلد میں میلانن کی نیچے سے اوپر منتقلی رک جاتی ہے چنانچہ جلد سیاہ نہیں ہوتی۔ بعض حساس قسم کی جلدوں میں یہ عمل بہت تیزی سے ہوتا ہے چنانچہ اگر ایسے افراد شدید دھوپ میں مستقل رہیں تو ان کی جلد بھی تیزی سے کالی پڑنے لگتی ہے کچھ افراد کی جلدوں میں میلانن نیچے سے اوپر سطح تک آنے میں بتدریج تباہ ہوجاتا ہے اس طرح یہ نقصان ہوتا ہے کہ جلد پر سورج کی شعاعوں کے مضر اثرات رونما ہونے لگتے ہیں اور مختلف جلدی امراض کا خطرہ بڑھ جاتا ہے بعض اوقات جلد کے اندر میلانن کی تیاری اور اس کی اوپر سطح پر منتقلی کی راہ میں پیچیدہ اوجیکل مسائل بھی حائل ہوجاتے ہیں جس کی وجہ سے جلد پر سیاہ دھبے پڑ جاتے ہیں کیونکہ سورج کی روشنی میں میلانن زیادہ تیار ہورہا ہوتا ہے لیکن جب جلد کی بیرونی سطح پر جانے میں اسے رکاوٹ ہوتی ہے تو یہ جلد پر دھبوں کی صورت میں نمودار ہوتا ہے اور اگر اس کے باوجود احتیاط نہ کی جائے اور شدید دھوپ میں رہا جائے تو یہ دھبے اور بھی گہرے اور پکے ہوجاتے ہیں۔ مذکورہ سطور میں سیاہ رنگ کی وجہ میں میلانن کا کردار سامنے آتا ہے جو جلد کی حفاظت کیلئے ضروری تو ہے مگر اس کی زیادتی سیاہ رنگ کا سبب بن جاتی ہے۔ سیاہ رنگ کے تدارک میں سب سے زیادہ اہمیت اس بات کو حاصل ہے کہ مختلف طریقوں سے میلانن کی تیاری میں کمی کردی جائے۔ یہ بات مشاہدے میں آتی ہے کہ بعض افراد کی جلد پیدائشی طور پر سانولی یا سیاہ ہوتی ہے جبکہ کچھ افراد کی جلد وقت کے ساتھ ساتھ سیاہی مائل ہوتی جاتی ہے اور بعض افراد ایسے بھی ہوتے ہیں کہ ان کی جلد پیدائشی طور پر صاف رنگ کی حامل ہوتی ہے اور وقت و دھوپ وغیرہ کا بھی جلد پر کوئی خاطر خواہ اثر نہیں ہوتا ایسے افراد میں جلد کے خلیات میلانن کی تیاری بہت کم کرتے ہیں لیکن ایسے افراد کی جلد سورج کی شعاعوں سے زیادہ متاثر ہوتی ہے اور ان کو جلدی امراض کا خطرہ زیادہ ہوتا ہے۔ بہرحال سیاہ رنگ چاہے پیدائشی ہو یا وقت کی وجہ سے دونوں میں یکساں احتیاطیں اور علاج کے طریقے استعمال کیے جاتے ہیں۔ اس میں سب سے اہم تو یہ ہے کہ سورج کی پرتپش شعاعوں سے ممکن حد تک خود کو محفوظ رکھیں اور اگر سورج کی روشنی میں نکلنا ضروری ہو تو سورج کی کرنوں کو روکنے والی حفاظتی اشیاء ''سن اسکرین'' لگا کر باہر جائیں۔ سن اسکرین کی دواؤں کا انتخاب کرتے وقت ان باتوں کا ضرور خیال رکھیں کہ وہ سورج کی شعاعوں کو مؤثر طور پر روک سکیں اور یہ کہ ایسی دوائیں جلد میں پانی کی کمی پیدا نہ کریں۔ کیمیکل سے تیار شدہ دوائیں عموماً جلد میں خراش بھی پیدا کردیتی ہیں جبکہ قدرتی اشیاء سے تیار ہونے والی دوائیں اس قسم کے مسائل سے محفوظ ہوتی ہیں۔ قدرتی دواؤں میں صندل اور شہد کا آمیزہ سرفہرست ہے۔ شہد میں روغن صندل اچھی طرح ملا کر رکھ لیں اور دھوپ میں جانے سے پہلے جلد پر یہ آمیزہ لگالیں اس آمیزے کی خصوصیت یہ ہے کہ اس کی حفاظتی تہہ نظر نہیں آتی۔ رنگ صاف کرنے کیلئے یہ طریقہ بہت مفید ثابت ہوسکتا ہے دودھ گرم کرنے کے بعد چہرے پر ہلکی بھاپ لیں کہ چہرہ نم ہوجائے اس کے بعد کچے آلوؤں کی کٹی ہوئی قاشیں چہرے پر لگائیں اور اچھی طرح مساج کریں تاکہ آلوؤں کا عرق جلد میں جذب ہوجائے اس کے بعد ہلدی اور آٹے کا آمیزہ چہرے پر لگا کر تھوڑی دیر بعد چہرہ دھولیں۔ ☆ پانچ عدد بادام شیریں چھلے ہوئے اور عرق گلاب۔ باداموں کو عرق گلاب میں خوب باریک گھوٹ کر مناسب مقدار میں پانی شامل کرکے پئیں اور دن رات میں کسی بھی وقت چہرے پر ملیں۔ ☆ مسور اور کالے چنوں کو پسوا کر سفوف بنالیں اور اس سفوف کو جلد پر لگا کر کچھ دیر بعد دھولیں۔ ☆ رائی اور انجیر پیس کر جلد پر لگانا بھی مفید ثابت ہوا ہے۔ ☆ جَو، چنے اور باقلا کا آٹا، نشاستہ، کتیرا، تخم مولی اور ہلدی برابر وزن علیحدہ علیحدہ پیس کر سب کو ملا کر رکھ لیں۔ رات کو دودھ میں گھول کر چہرے اور ہاتھ پیروں پر خوب اچھی طرح ملیں اور صبح بلکے نیم گرم پانی سے چہرہ دھوئیں۔

## جلد کی رنگت صاف کرنے کیلئے درج ذیل ہدایات اہم ہیں

☆ سورج کی تیز شعاعوں سے ممکن حد تک خود کو محفوظ رکھیں۔ ☆ روزانہ غسل کی عادت اپنائیں غسل کے دوران کسی موٹے کپڑے سے جلد کو خوب اچھی طرح ملیں تاکہ مردہ خلیات دور ہوجائیں۔ غسل کے بعد ایک چمچ شہد کھا کر ٹھنڈے پانی کا ایک گلاس پئیں اس کے بعد کسی سوتی کپڑے میں برف کا ٹکڑا رکھ کر چہرے پر بہت آہستگی سے مساج کریں۔ ☆ رات کو سونے سے پہلے شہد، دہی یا گھیکوار کا گودا چہرے اور ہاتھ پیروں کی جلد پر لگائیں اور صبح دھولیں۔ ☆ خوراک میں وٹامن سی سے مزین غذائیں زیادہ استعمال کریں۔ ☆ روزانہ دس سے بارہ گلاس پانی ضرور پیجئے۔ پانی پیتے وقت یہ ضرور خیال رکھیں کہ اس کے فوراً بعد غذا نہ لی جائے اور غذا کے فوراً بعد بھی پانی استعمال نہ کریں۔ ☆ اپنے جسم کو یہ مشورہ دیتے رہیں کہ اب اسے دھوپ سے کوئی خطرہ نہیں ہے لہٰذا وہ میلانن کی تیاری کم کردے۔

## کان چالیس سال سے دوبارہ خراب نہیں ہوئے

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میں تقریباً ڈیڑھ سال سے عبقری پڑھ رہی ہوں۔ ہر مہینے اس کا بڑی بے تابی سے انتظار رہتا ہے۔ اس میں چھپنے والا ہر قسم کا مواد بڑی اہمیت کا حامل ہے۔ اس میں دنیا و آخرت کی بھلائی کیلئے اتنا کچھ ملتا ہے کہ دل سے عبقری ٹیم کیلئے دعائیں نکلتی ہیں۔ یہ اللہ کی رحمت اور آپ کی زبردست کاوش کا نتیجہ ہے۔ میں آج قارئین عبقری کیلئے ''بہتے ہوئے کان کا نسخہ'' ایک نسخہ بھیج رہی ہوں۔ میرا بھانجا چھوٹا سا تھا جب اس کے کان بہتے تھے، ہر قسم کے علاج کروا کر تھک چکے تھے مگر اس پر کسی دوائی کا اثر نہ ہوتا تھا۔ پھر کسی نے ہمیں درج ذیل نسخہ بتایا، ہم نے بنا کر استعمال کروایا تو چند ہی دنوں میں اسے آرام آگیا۔ اب اس کی عمر 40 سال سے اوپر ہے مگر آج تک دوبارہ اس کے کان میں کبھی تکلیف نہیں ہوئی۔ اگر کسی کے کان میں پھنسی وغیرہ ہے یا میل جمی ہے پانی پڑ گیا تو اس نسخے کو استعمال کریں، بہت جلد آرام آجاتا ہے۔ نسخہ درج ہے: ھوالشافی: نیم کے پتے 12 گرام، ممیری 6 گرام اور افیون چنے کے برابر تینوں چیزیں 20 گرام سرسوں کے تیل میں جلالیں۔ بعد ازاں تیل چھان کر بہتے ہوئے کان میں ڈال دیں۔ (خ۔ڈ، شاہدرہ)

شیخ الوظائف کے علاج سے گھریلو الجھنیں کیسے ختم ہوئیں؟ (قسط نمبر 3)

# شیخ الوظائف کے ایک جملے نے زندگی میں سکون بھر دیا

**کالا جادو، بندش، نظربد، سفلی عمل اور گھریلو الجھنوں کا ڈسا شیخ الوظائف کی خدمت میں حاضر ہوا بغیر نذرانہ شکرانے روحانی علاج ہوا دکھ سے سکھ کا یہ سفر اس کی زبانی سنیے!**

**محترم شیخ الوظائف السلام علیکم!** میں گزشتہ ایک سال سے آپ کے زیر علاج ہوں۔ اللہ کے احسانات اور کرم کی انتہا ہے بس وہ ہماری لغزشیں‘ ناشکریاں معاف کرے اور ہم سے راضی ہوجائے۔ اللہ آپ کی صحت‘ عمر میں برکت ڈالے کہ آپ تو مخلوق خدا کی خدمت کررہے ہیں اس کا اجر آپ کو اللہ رب العزت کی ذات ہی دے سکتی ہے۔ ایک سال پہلے جب میری آپ سے اپوائنٹمنٹ تھی تو میں نے مسائل کے انبار آپ کے ساتھ ڈسکس کیے تھے تو آپ نے کچھ اعمال 90 دن کیلئے دیئے۔ ناپاکی کے دنوں کو چھوڑ کر پڑھتی رہی‘ جب دوبارہ فون پر ملاقات کا وقت لے کر گئی اور بتایا کہ میں یہ عمل ناپاکی کے دنوں میں چھوڑ دیتی تھی تو آپ نے فرمایا کہ ان خاص دنوں میں بھی پڑھو اور مزید پڑھو‘ 90 دن پڑھو‘ اللہ کرم کرے گا‘ ساتھ ہی ایک سرزنش کی ”کچھ صبر و برداشت سے بھی کام لیا کریں“ جیسے ایک باپ بیٹی کے سر پر ہلکی سی چپت لگا کر سمجھاتا ہے‘ مجھے تو وہی انداز لگا۔ بہرحال شرم سے پانی پانی ہوگئی کہ واقعی میں بے صبری اور جلد باز تو ہوں فوری رزلٹ کی خواہش نے اکثر پریشان کیا ہے۔ بہرحال اس فقرے نے میرے مسائل کے حل ادا کرنے میں بہت کردار ادا کیا ہے۔ گھر میں جب بھی میاں سے بحث و تکرار یا پھر کوئی مسئلہ پیدا ہونے لگا تو یہی فقرہ یاد آیا اور میں درگزر کرگئی تو یقین کریں کہ ٹھنڈ اور سکون کا احساس ہوا اور مسئلہ بھی پیدا نہیں ہوا۔ وظائف کی بات بتاؤں تو جب آپ نے دوبارہ مزید پڑھنے کا فرمایا تو ساتھ کلمہ پڑھنے کی اجازت بھی مل گئی جو کہ رمضان سے دوسرے رمضان کریم تک دس لاکھ مکمل کرنا ہے تو میں نے پورے دل و جان کے ساتھ پڑھنا شروع کردیا۔ اب حالات میں بہتری ہے اور مزید بہتری آرہی ہے‘ پہلے میں بہت پریشان ہوتی تھی کہ وظیفہ پڑھے جارہی ہوں مگر حالات بہتر نہیں ہورہے مگر کیا کروں؟ انسان جلد باز ہے اور بے صبرا ہے‘ ہم اسٹرائیڈز والے اثرات کے عادی ہوگئے ہیں۔ مگر اب میں مطمئن ہوں میں جس مقصد کیلئے آپ کے پاس آئی تھی وہ اب حل ہورہا ہے۔ اللہ کریم کا ہمیں معاف فرمائے‘ اور ہم سے راضی ہوجائے۔ اس کا شکر ہے کہ وہ فوری پکڑ نہیں کرتا اور مہلت پر مہلت دیئے جارہا ہے۔ حالات دن بدن بہتر سے بہتر ہوتے جارہے ہیں۔ اللہ آپ کو اجر عظیم عطا فرمائے۔ آپ کے رسالہ ”عبقری“ کی جتنی تعریف کی جائے کم ہے‘ ہر وظیفہ کرنے کو دل کرتا ہے‘ خصوصاً جو وظائف علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کے مضمون ”جنات کا پیدائشی دوست“ میں آتے ہیں۔ ایمان سے سب کیلئے ہی دل چاہتا ہے کہ اپنا لیے جائیں۔ (ن،ع)

## ہمارے مسائل اور شیخ الوظائف کے وظائف

**محترم شیخ الوظائف السلام علیکم!** میری آپ سے صرف ایک ملاقات بمشکل ٹائم ملنے کی وجہ سے ہوئی تھی‘ اس کے بعد اب تک کوششوں میں مصروف ہوں‘ انشاء اللہ امید ہے مجھے بھی دوبارہ ملاقات کیلئے وقت مل جائے گا۔ اس ملاقات کے بعد جب تک لاہور میں رہا آپ کے ہر جمعرات ہونے والے درس روحانیت و امن میں بعد نماز مغرب تسبیح خانہ میں ضرور آتا تھا۔ اب چونکہ میری پوسٹنگ کراچی ہوگئی ہے تو میں میموری کارڈ میں ہروقت آپ کے درس سنتا رہتا ہوں۔ ہمارے گھر بہت سے مسائل تھے‘ ہم بہن بھائیوں کی شادی نہیں ہورہی تھی اور ہمارے چھوٹے بھائی بھی اچانک انتقال کرگئے‘ ہم بہت پریشان تھے‘ پھر مجھے کسی نے آپ کا بتایا اور اللہ کا شکر کہ ٹیلیفون پر آپ سے ملاقات کا وقت بھی مل گیا‘ آپ نے مجھے بتایا کہ آپ پر 25 سال پرانا جادو ہے اور کچھ عمل بتائے۔ ہم نے وہ عمل توجہ دھیان اور یقین کے ساتھ کیے ہم حیران رہ گئے کہ ہمارے ستر فیصد مسائل حل ہوگئے۔ پھر کافی عرصہ بعد آپ کو (جوابی لفافہ کے ساتھ) خط لکھا تو آپ نے یہی وظائف جاری رکھنے کا حکم دیا‘ الحمدللہ وظائف جاری ہیں‘ اس کریم کا کرم ہے کہ ہم سب بہن بھائیوں کی اب شادیاں ہوچکی ہیں۔ میرے بڑے بھائیوں کی اللہ کے کرم سے اولاد بھی ہوگئی ہے۔

(ڈاکٹر شکیل احمد‘ کراچی)

## شیخ الوظائف کے علاج سے بندشیں ٹوٹ گئیں

**محترم شیخ الوظائف السلام علیکم!** امید ہے کہ آپ خیریت سے ہوں گے‘ میری آپ سے ملاقات 9 دسمبر 2014 کو ہوئی تھی اور جب سے آپ کا دیا ہوا وظیفہ پڑھ رہی ہوں۔ اب تک آپ کا دیا ہوا وظیفہ 22 لاکھ مرتبہ پڑھ چکی ہوں۔ حضرت! جب شروع شروع میں وظیفہ شروع کیا تھا تو بہت سی پریشانیاں مشکلات بڑھنا شروع ہوگئیں مگر میں نے وظیفہ پڑھنا نہ چھوڑا۔ میرا مسئلہ یہ تھا کہ میری عمر بڑھتی جارہی تھی مگر رشتہ کہیں نہ ہورہا تھا‘ لوگ آتے دیکھ کر چلے جاتے مگر ہاں یا ناں میں جواب نہ دیتے۔ جب پتہ کروایا تو ہر کسی نے بندش کا بتایا مگر کوئی توڑ نہ کرسکا۔ مگر آپ کا دیا ہوا وظیفہ پڑھنے سے اللہ کا مجھ پر کرم ہوا اور میرا رشتہ بہت ہی اچھی جگہ ہوگیا ہے‘ اس کے علاوہ زندگی میں ایک بے چینی بے سکونی تھی وہ ختم ہوگئی ہے۔ انشاء اللہ دو ماہ بعد میری شادی ہے۔ دعاؤں میں یاد رکھیے گا اللہ آپ کو جزائے خیر دے۔ آمین!۔ (ش،م)

## دس سال جہنم میں گزارے مگر اب سکون ہے

**محترم شیخ الوظائف السلام علیکم!** میری دعا ہے کہ اللہ آپ کو سدا سلامت رکھے اور تمام عمر غریب اور بے سکون لوگوں کی مدد کریں‘ خدائے پاک آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ آمین! محترم شیخ الوظائف آپ کے دیئے وظائف کی وجہ سے ہم دونوں بہنیں آج خوشحال زندگی گزار رہی ہیں۔ دس سال جہنم میں گزارنے کے بعد آج زندگی جنت کی مانند ہے‘ آپ کا بتایا ہوا‘ عمل ہم دونوں بہنیں لاتعداد اور کھلا پڑھ رہی ہیں۔

(ص،ح‘ راولپنڈی)

## شیخ الوظائف نے شوہر سے جدائی ختم کروادی

محترم شیخ الوظائف السلام علیکم! امید ہے کہ آپ خیر و عافیت سے ہوں گے‘ عرض ہے کہ میں ماہنامہ عبقری کی 2012ء سے قاریہ ہوں‘ نہ صرف میں بلکہ میری تمام فیملی آپ کے رسالے کو شوق سے پڑھتی ہے اور استفادہ حاصل کرتی ہے۔ میری شادی کا معاملہ جو کہ بہت ہی پیچیدہ تھا‘ اللہ کے فضل و کرم سے آپ کے دیئے ہوئے وظائف کی بدولت حل ہوا۔ شادی کے بعد میرے شوہر کی لاہور سے کراچی منتقل ہونے اور جاب کراچی میں کرنے کا مسئلہ یعنی ہمارے درمیان جدائی کو قربت میں بدلنے کا مسئلہ بھی اللہ کے فضل و کرم سے حل ہوگیا ہے۔ اس سلسلے میں بھی آپ کے بتائے ہوئے وظائف پر عمل کیا تھا۔ (ع،عدیل‘ کراچی)

---

**(بقیہ: روحانی محفل سے فیض پانے والے)**

روحانی محفل شروع کی ہے دل خود بخود نیک کام کرنے کو کرتا ہے اور برائی سے دور بھاگتا ہے۔ جہاں دین کی بات ہورہی ہوتی ہے وہاں بیٹھتے ہی دل کو چین سکون مل جاتا ہے۔ گانے باجے فلم ڈراموں سے خود کو بچاتا ہوں جہاں لگا ہوتا ہے وہاں کانوں میں انگلیاں خود بخود گھس جاتی ہیں۔ جب بھی کوئی مسئلہ یا پریشانی ہوتی ہے اس کی روحانی محفل اسی نیت کے ساتھ کرتا ہوں تو اللہ تعالیٰ چند بار کرنے سے ہی میری مدد فرماتے ہیں اور وہ مسئلہ حل ہوجاتا ہے۔ بے شک عبقری نے میری زندگی میں سکون بھر دیا ہے۔ (آ۔ ہزارہ)

**نوجوانوں کے مسائل کا حل:** نوجوانوں کے مسائل میں اگر دوتولہ دھنیا کو باریک پیس کر مصری دوتولہ ملالیں اور صبح کے وقت چھ ماشہ سفوف ٹھنڈے پانی سے ایک ہفتہ تک استعمال کرنے سے فائدہ ہوتا ہے۔

# آئیے! رمضان کی بہاریں مل کر لوٹیں

(فیاض احمد قریشی' پشاور)

حضرت سلمان بن عامر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص تم میں سے روزہ افطار کرنا چاہے اس کو چاہیے کہ وہ کھجور سے افطار کرے اس لئے کہ کھجور برکت کا سبب ہے اگر کھجور نہ ملے تو پانی سے افطار کرے اس لئے کہ پانی پاک کرنے والا ہے۔

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ شعبان کے آخری دن رسول اللہ ﷺ نے ہمارے سامنے خطبہ دیا اور فرمایا کہ اے لوگو! ایک بڑے مہینے نے تم پر سایہ ڈالا ہے جو بڑا بابرکت مہینہ ہے' یہ ایسا مہینہ ہے کہ اس میں ایک رات ہے جو ہزار مہینوں سے بہتر ہے' خداوند تعالیٰ نے اس مہینے کے روزے فرض قرار دیئے ہیں اور اس رات کی عبادت نفل قرار دی ہے جو شخص اس مہینے میں کسی نیکی سے خدا کی قربت تلاش کرے یعنی خدا تعالیٰ کی خوشنودی حاصل کرنے کیلئے نفل عبادت کرے' اس کا ثواب اتنا ہی ہوتا ہے جتنا فرض کا' رمضان کے مہینے کے سوا دوسرے مہینوں میں اور جو شخص ادا کرے اس مہینہ میں فرض کو اس کا ثواب اتنا ہے جتنا رمضان کے سوا دوسرے مہینوں میں ستر فرض ادا کرنے کا ثواب اور یہ مہینہ صبر کا مہینہ ہے اور صبر کا ثواب جنت ہے اور یہ مہینہ غم خواری کا ہے اور یہ مہینہ ایک ایسا مہینہ ہے جس میں مومن کا رزق زیادہ کیا جاتا ہے' جو شخص اس مہینہ میں کسی روزہ دار کا روزہ افطار کرائے وہ اس کیلئے گناہوں کی بخشش کا سبب ہوتا ہے اور دوزخ کی آگ سے نجات کا ذریعہ اور روزہ دار کے ثواب کے برابر اور اس سے روزہ دار کے ثواب میں بھی کوئی کمی نہیں ہوتی۔ ہم نے پوچھا یارسول اللہ ﷺ! ہم سب کے پاس اتنا سامان نہیں ہے کہ اس سے ہم روزہ داروں کے روزے افطار کرائیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: عطا فرماتا ہے خداوند تعالیٰ یہ ثواب اس شخص کو بھی جو اس کے ایک گھونٹ یا ایک کھجور یا پانی کے ایک گھونٹ سے کسی کا روزہ افطار کرائے اور جو شخص روزہ دار کو پیٹ بھر کر کھانا کھلائے سیراب کرے گا اس کو اللہ تعالیٰ میرے حوض سے ایسا کہ پھر کبھی اس کو پیاس نہ لگے گی یہاں تک کہ وہ جنت میں جائے اور یہ مہینہ ایسا مہینہ ہے کہ اس کی ابتداء رحمت ہے اور درمیان میں مغفرت اور آخر میں دوزخ سے نجات اور جس شخص نے اس مہینہ میں ایک غلام (روزہ دار) سے کم کام لیا اور اس کے کام میں تخفیف کردی۔ بخش دیا' اللہ اس کو دوزخ سے نجات دیتا ہے۔ (بیہقی)۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: رمضان اور قرآن بندہ کی سفارش کریں گے۔ چنانچہ روزہ یہ کہے گا اے پروردگار! میں نے اس کو کھانے اور خواہشات سے دن میں روکے رکھا' پس اس کیلئے میری سفارش کو قبول فرما اور قرآن یہ کہے گا کہ میں نے اس کو رات نیند سے باز رکھا یعنی سونے نہیں دیا پس اس کے حق میں تو میری سفارش قبول کر' پس ان کی سفارش قبول کی جائیں گی۔ (بیہقی) حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ بہشت آراستہ کی جاتی ہے۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جب رمضان کا پہلا دن ہوتا ہے تو عرش الٰہی کے نیچے جنت کے درختوں کے پتوں سے ہوا چلتی ہے حوروں پر' پس کہتی ہیں وہ حوریں اے پروردگار اپنے بندوں کو ہمارا شوہر بنادے کہ اس کی صحبت کی لذت سے ہماری آنکھیں ٹھنڈی ہوں اور ان کی آنکھیں ہماری مجامعت کی لذت سے ٹھنڈی ہوں۔ (بیہقی) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: کہ روزہ رکھو چاند دیکھ کر اور افطار کرو یعنی روزہ کو ختم کرو چاند دیکھ کر اور اگر ابر ہو تو شعبان کے پورے تیس دن کرلو اور اسی طرح رمضان کے۔ (بخاری و مسلم) حضرت عمارہ بن یاسر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جس شخص نے مشکوک دن کا روزہ رکھا' اس نے ابوالقاسم ﷺ کی نافرمانی کی۔ (ابوداؤد' ترمذی' نسائی ابن ماجہ دارمی) حضرت سہل رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ لوگ ہمیشہ بھلائی میں رہیں گے جب تک افطار میں جلدی کریں گے یعنی آفتاب غروب ہونے کے بعد فوراً ہی افطار کریں گے۔ (بخاری و مسلم) حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جو شخص فجر سے پہلے روزہ کی نیت نہ کرے اس کا روزہ نہیں ہے۔ (ترمذی' ابوداؤد نسائی دارمی) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: خداوند تعالیٰ نے کہا ہے کہ میرے بندوں میں سب سے پیارا بندہ وہ ہے جو روزہ افطار کرنے میں جلدی کرے۔ (ترمذی) حضرت سلمان بن عامر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص تم میں سے روزہ افطار کرنا چاہے اس کو چاہیے کہ وہ کھجور سے افطار کرے اس لئے کہ کھجور برکت کا سبب ہے اگر کھجور نہ ملے تو پانی سے افطار کرے اس لئے کہ پانی پاک کرنے والا ہے۔ (ترمذی ابوداؤد' احمد ابن ماجہ دارمی) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ مومن کا بہترین سحر کا کھانا کھجور ہے۔ (ابوداؤد)

# وہ نہ آتے تو میں بھی رام رام کی مالا جپتا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ایک مرتبہ درس میں آپ نے ربنا ما خلقت ھذا باطلا۔ کے بارے میں فرمایا تھا۔ یہ آیت سورۂ آل عمران میں ہے تو میں بھی آپ سے کچھ چیزیں شیئر کرنا چاہتی ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے کسی چیز کو حکمت سے خالی نہیں پیدا فرمایا۔ 1۔ گدھ ایک پرندہ ہے' اس کے سر اور گردن پر بال اس لیے نہیں ہوتے کیونکہ انہیں اللہ پاک نے مرے ہوئے جانوروں اور کچرے کو ختم کرنے کیلئے پیدا کیا ہے کہ جب وہ مردار کھا رہے ہوں تو ان کے سر اور پر گندے نہ ہوں۔ 2۔ جب زمین کے نیچے سے لاوا گزرتا ہے تو وہ بہت زیادہ زہریلا ہوتا ہے تو اس زہر کو ختم کرنے کیلئے اللہ پاک نے سانپ بنائے کہ وہ اس زہر کو چوس لیں اور زمین کی کھیتی زہر کی وجہ سے زہریلی نہ ہوجائے۔ سبحان اللہ!۔ 3۔ مادہ مورنی اس لیے براؤن رنگ کی ہوتی ہے کیونکہ وہ انڈوں پر بیٹھے تو وہ کسی کو نظر نہ آئے۔

**محترم حضرت حکیم صاحب!** آپ نے فیس بک پر کلمہ کے بارے میں بتایا تھا' ایک مرتبہ پڑھنے سے چار ہزار نور ملتے ہیں بچوں کو یہ سمجھ نہیں آرہی تھی کہ نور کیا ہوتا ہے تو میں نے ان کو آپ کی وہ بات کہ جیسے موبائل کے سگنل اور بجلی کی تاریں بجلی ہوتی ہے لیکن نظر نہیں آتی اسی طرح نور ہوتا ہے مگر ہمیں نظر نہیں آتا تو ان کو فوراً سمجھ آگئی۔ اللہ آپ کا بھلا کرے اتنی مشکل باتوں کو آسانی سے مثالوں کے ساتھ ہمیں سمجھا دیتے ہیں۔ میرے بچے اکثر سوال کرتے ہیں کہ مما یہ روحانیت کیا ہوتی ہے' روحیں کیسے آتی ہیں؟ میں اکثر ان سے ایک بات کہتی ہوں کہ اگر اولیاء اکرام نہ ہوتے تو ہم آپ اور میں بھی یہاں رام رام کی مالا جپ رہے ہوتے' میں نے کہا کہ روحانیت ایسے ہے کہ جیسے ہم اپنے بچوں سے محبت کرتے ہیں لیکن وہ نظر نہیں آتی۔ بتانا آپ کو یہ تھا کہ ایک تصویر ہوتی ہے سٹیرو گرامز اگر انٹرنیٹ پر لکھ کر گوگل پر سرچ کریں تو آجاتی ہے' خالی تصویر ہوتی ہے اور ایک خاص زاویے سے دیکھو تو اس میں ایک اور تصویر ابھر آتی ہے اب یہ میرے گھر میں صرف مجھے اور میری خالہ کی بیٹی کو نظر آئی باقی لوگوں نے کہا کہ کچھ بھی نظر نہیں آرہا اس کو دیکھنے کیلئے بہت محنت کرنا پڑتی ہے اسی طرح روحانیت (تصوف) بھی ہے' اگر محنت کرو اور اللہ تعالیٰ سے تعلق بناؤ' جب ہی دل کی دنیا کھلتی ہے' آپ صحیح کہتے ہیں صرف عالم بننے سے کچھ نہیں ہوتا۔ عمل بھی ضروری ہے دھیان لگاؤ۔

دل کو روشن کیجئے: دل کو روشن کرنے کیلئے نفی اثبات کے ذکر کے بعد یَانُوْرُ یَانُوْرُ کا ورد بہت مفید ہے۔اس سے دل منور ہوتا ہے اور پڑھنے والے کو خود محسوس ہوتا کہ اس کا دل پاکیزہ ہو گیا ہے۔

# آپ کا سوال۔حضرت علامہ لاہوتی کا جواب

**1**۔جو وظیفہ آپ کو دیا جائے صرف اسی پر یقین کریں' اپنی مرضی سے وظائف تبدیل نہ کریں۔**2**۔وظیفے کے دوران اگر مسئلہ مزید بڑھ جائے تو گھبرا کر وظیفہ نہ چھوڑیں بلکہ مزید توجہ' یکسوئی اور یقین کے ساتھ عمل جاری رکھیں۔وظیفے کے دوران اکتاہٹ' بے چینی وغیرہ اس بات کی علامت ہے کہ وظیفہ اپنا کام کر رہا ہے۔**3**۔جو وظیفہ دیا گیا ہے اسے پابندی اور توجہ سے پڑھیں۔بے یقینی وظیفہ کی تاثیر کو ختم کر دیتی ہے۔**4**۔مستقل پڑھیں' جلدی نہ کریں۔**5**۔تمام گھر والے پڑھیں' نتیجہ زیادہ فوری ممکن ہے۔**6**۔کئی بار جنات' بندشیں' اثرات' مسائل اور مشکلات خاندانی ہوتی ہیں۔ان کے ختم ہونے میں کچھ وقت لگ جاتا ہے۔**7**۔عمل شروع کرنے کے چالیس یا نوے دن بعد دوبارہ لوپن کے ہمراہ اپنی کیفیات لکھیں۔**8**۔اگر آپ کو علامہ صاحب نے پہلے وظیفہ دیا ہوا ہے اور دوبارہ خط لکھنے کے بعد آپ کو وظیفہ مل جاتا ہے تو پہلے وظیفہ سے اگر آپ کو فائدہ پہنچ رہا ہے تو علامہ صاحب سے اجازت کے بعد پہلے وظیفے کے ساتھ دوسرا وظیفہ بھی جاری رکھیں۔

سلمیٰ پروین' نارتھ کراچی۔محمد کلیم' کراچی۔محمد قریش' میرپور آزاد کشمیر۔ چاند محمد' کراچی۔ محمد اسحاق شاکر' شورکوٹ کینٹ۔حاجی محمد اقبال خان نیازی' میانوالی۔ غلام محمد ناسق' پشاور۔عالیہ قمر' کوئٹہ۔صغراں بی بی' ننکانہ صاحب۔ رخشندہ حمید' لاہور۔عربیہ فاطمہ' میانوالی۔عظیم احمد' لاہور۔ نازیہ حیدرآباد۔صباء عروج سیف علی' جہانیاں منڈی۔شازیہ شفیق' پاکپتن شریف۔حفصہ' اسلام گڑھ' میرپور آزاد کشمیر۔فہمیدہ گل' راولپنڈی۔ عظمیٰ' ڈیرہ دین پناہ۔صوفیہ بانو' محمد طاہر' کراچی۔ نصرت حسین' کراچی۔ عائشہ احمد' حویلی لکھا اوکاڑہ۔ نجمہ داؤد اعوان' اٹک۔ نعیم شوکت' شہید کالونی ملتان۔ بشیر احمد' سکردو۔ ثریا' ڈی آئی خان۔ عائشہ بی بی' بٹگرام۔ عبدالرقیب' باغ آزاد کشمیر۔حمیدہ' گوجرانوالہ۔ ریحان شبیر' ڈی جی خان۔ شاہد احمد' راولپنڈی۔ منظور احمد' مظفرگڑھ۔ زرینہ بی بی' چناب نگر۔محمد افضل خان' راولپنڈی۔ ساجدہ ستار' ملکوال۔ ربیعہ سلیم' راولپنڈی۔ زینب بی بی' کوہاٹ۔ فرزانہ شاہین' راولپنڈی۔فرزانہ شاہین' راولپنڈی۔ نصرت روشن' راولپنڈی۔محمد رمضان' پونچھ پلندری۔محمد معین بشیر ایڈووکیٹ' جڑانوالہ۔ سراج الدین' کراچی۔ فرزانہ ثمرین' چوآ سیدن شاہ۔مہوش جاوید' باغ آزاد کشمیر۔ آصفہ رانی' لالہ موسیٰ۔ ساجدہ' رینالہ خورد۔علی قدر' کراچی۔محمد امجد بٹ' لاہور۔محمد جمیل' بہاولنگر۔ شہلا گل' پشاور۔ خالد محمود' کراچی۔ مولانا گل محمد' بٹگرام۔ کشور سلطانہ' اسلام آباد۔ نسیم سلطان' پشاور۔مولانا گل محمد حقانی' بٹگرام۔عابدہ سلطانہ' اسلام آباد۔طارق تنویر' ڈڈیال۔ لبنیٰ حسین' چکوال۔نسرین بی بی' چیچہ وطنی۔کوثر پروین' شیخوپورہ۔جمشید خان' کراچی۔شاکر [illegible] نوشہرہ۔

## آپ تمام درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔

رات کو عشاء کی نماز کے بعد پرسکون ماحول میں باوضو خوشبو لگا کر مسلسل اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِيْمَ بس یہی پڑھیں اور کچھ نہ پڑھیں۔یہ لفظ ٹھیک ستر منٹ پڑھنا ہے تصور یہ ہو کہ دنیا کی ہر چیز میرے ساتھ استغفار کر رہی ہے اور میں دنیا کا سب سے بڑا مجرم ہوں' ستر منٹ کے بعد سو جائیں اور ہاں فجر کی نماز ضرور پڑھنی ہے۔

عطاء اللہ' پشاور۔محمد نصیر' پشاور۔ندرت ذیشان' راولپنڈی۔ محمد معین شیر' جڑانوالہ۔ زاہد حسین' مری۔ ارم شہباز' لاہور شاہدرہ۔فرزانہ' میرپور خاص سندھ۔ یاسمین بی بی' نواب آباد۔ عابدہ انور' بہاولپور۔ضیغم زمان خان' اسلام آباد۔ بلقیس اختر' لاہور۔محمد زاہد خان' ملتان۔ ساجد حسین' عبدالحکیم۔محمد ارشد' سرگودھا۔سجاد شاہد' سرگودھا۔شہناز فیض' پکی شاہ مران۔ ماسٹر ناصر خان' کوٹ شاکر۔ ممتاز جہاں' ملتان۔ حنا عمر۔محمد ہدایت' راولپنڈی۔عتیق الرحمان' اسلام آباد۔شازیہ' ملتان۔سونیا نعیم لودھی' جامشورو۔ حافظ محمد شکیل' ایبٹ آباد۔محمد ریاض' رحیم یارخان۔ نجمہ محمود' اسلام آباد۔ مسز شاہدہ احمد' راولاکوٹ۔سعدیہ' حیدرآباد۔ عائشہ' حیدرآباد۔ ڈاکٹر فضل مالک عادل' اسلام آباد۔ ام لائبہ' نوشہرہ۔محمد عدنان' لیہ۔محمد سلیم' لاہور۔ناہید اختر' راولپنڈی۔ مظہر حسین خان' راولاکوٹ۔محمد کامران' کراچی۔ شازیہ کامران' کراچی۔ حکیم محمد اکرم' نیاشہر جھنگ۔ محمد عثمان' شورکوٹ۔مسرت بی بی' میانوالی۔ نیر سلطانہ' چکوال۔نرگس بیگم' کراچی۔ فرحت جہاں' کراچی۔فرح ناز' کراچی۔ مدثر عزیز' عبدالحکیم۔ حبیبہ عابد' راولپنڈی۔ غلام یسین' میانوالی۔مشتاق احمد' لاوہ تلہ گنگ۔کرن نساء' راولپنڈی۔ محمد شفیق' راولپنڈی۔جمیلہ بی بی' گاؤں پیراں بانڈی۔کیپٹن نادیہ کرن' ہنگو۔محمد عمر اقبال' اسلام آباد۔محمد فائز' کراچی۔ سدرہ شاہین' ملتان۔ ماریہ حسین' راولپنڈی۔ سعدیہ فیاض' لاہور۔شمیم اختر' لاہور۔ثمینہ خان' اسلام آباد۔فرح نیاز' مظفر گڑھ۔نسیمہ اشرف' اسلام آباد۔شہزاد خالد' لاہور۔ مطیع اللہ خان' لاہور۔ذکیہ سلطانہ' خوشاب۔ مزمل حسین' میاں چنوں۔سلمان فارسی' اسلام آباد۔ طارق محمود' صائمہ طارق' لاہور۔ اکبر علی' مظفر گڑھ۔حافظ ندیم رسول' بہاولپور۔مشتاق احمد' تلہ گنگ۔ امان اللہ' الہ آباد۔ناہید اختر' پھولنگر۔کلثوم دلدار' اسلام آباد۔ رخسانہ' سانگلہ۔ ساجدہ نعیم' فیصل آباد۔ عظمیٰ لیاقت' ایبٹ آباد۔ عثمان رشید' وینہ۔ عبدالرشید' جڑانوالہ۔ثمین زارا' گوجرانوالہ۔ عابدہ اعجاز' وینہ۔زیب النساء' لاہور۔صبا' لاہور۔ فرزانہ وزیر [illegible] میانوالی۔ امبرین' کراچی۔ ام رباب' لاہور۔محمد حلیم' جھنگ' قصور۔سعید اختر سولہری' لاہور۔محمد خان' ملتان۔ یاسمین بی بی' واہ کینٹ۔شمس الحق' لاہور کینٹ۔ کنیزہ ہاجرہ' ملتان۔ شاکرہ' اٹک۔ حاجی محمد منیر بھٹی' گوجرانوالہ۔ سائرہ' ملتان۔محمد رفیق' جہلم۔ مرید حسین' سرائے عالمگیر۔ محمد عمر فاروق' گگومنڈی۔ثمر عباس' چکوال۔ محمد عرفان' راولپنڈی۔ذوالفقار علی' دینہ۔ آسیہ شہزادی' گجرات۔ رخشندہ عندلیب' بہاولپور۔رحیم بخش' پشاور۔ عبدالوحید' کراچی۔ علی حمزہ' گجرات۔عائشہ مقدس' واہ کینٹ۔ محمد شعیب' ہری پور۔بی بی منیر فاطمہ' راولپنڈی۔ افتخار احمد' صادق آباد۔ اقراء اکرم' رجانہ ضلع ٹوبہ ٹیک سنگھ۔ رخسانہ پرویز' راولاکوٹ۔ خالد محمود' گوجرانوالہ۔ اقرار حسن' راولپنڈی۔ ماریہ منیر' گوجرانوالہ۔نسرین بی بی' مانسہرہ۔ شائستہ نوشین' عیسیٰ خیل۔ ن۔ب' بنوں۔ نور الصباح' لاہور۔لیاقت علی' ہری پور۔ڈاکٹر محمد ارشد قاضی' لاہور۔آسیہ نواز' ساہیوال۔غلام اسماء' سرگودھا۔ رابعہ اختر' ساہیوال۔شمیم بی بی' جامپور۔ شبانہ کوثر' حیدرآباد۔ رضیہ' گوجرہ۔محمد ایوب اختر' مٹھن کوٹ۔ خدا بخش' بہاولپور۔ خالد مسعود' ڈیرہ غازیخان۔ عائشہ' لاہور۔ عامر شیر' لاہور۔ راحت' لاہور۔اسحاق احمد نوری قادری' فتح پور ملتان۔ رضوان اللہ' حیدرآباد۔شگفتہ پروین' مظفرگڑھ۔عمر دراز علی' بہاولنگر۔فرح ولد اکرام حسین' کراچی۔بی بی شگفتہ' جنڈ۔عمارہ شفیق' راولپنڈی۔ نیر سلطانہ' ملتان۔ شاہنواز' خانیوال۔فدا محمد' ایبٹ آباد۔محمد بوٹا' لاہور۔خدیجہ' کراچی۔ عطیہ مبین' شادیوال۔محمد اعجاز' ساہیوال۔فائزہ طارق' ملتان۔ فرحانہ بتول' چکوال۔آصف علی' میرپور ماتھیلو۔ محمد اقبال خان' راولپنڈی۔فخر الزمان' ملتان۔ پروین بشیراں' سرگودھا۔رقیہ' سرگودھا۔ سید اصغر علی شاہ' راولپنڈی۔ پروین رؤف' اسلام آباد۔ مینزہ عطاریہ' کراچی۔ اقصیٰ' ملتان کینٹ۔محمودہ بیگم' ڈونگہ بونگہ۔آصف گلزار' واہ کینٹ۔

## آپ تمام درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔

رمضان کے پہلے روزے کی صبح سے لے کر آخری روزے کی شام تک اکتالیس دفعہ قرآن کی یہ آیت بِيَدِكَ الْخَيْرُ ؕ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اول و آخر ایک مرتبہ درود شریف ضرور پڑھیں۔

# جانور کو کیڑے پڑے تو فینائل کی گولی نے کمال کر دیا

## کسانوں کے روزمرہ مسائل اور عبقری کے آسان ٹوٹکے

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** مجھے رسالہ عبقری کے تمام سلسلے بہت زبردست لگتے ہیں مگر یہ جو آپ نے نیا سلسلہ شروع کیا ہے یہ تو کمال ہے کا ہے' لگتا ہے کہ جیسے آپ نے ہمارے دل کی آواز سن لی ہے۔ ہم نے بھی گھر میں جانور پال رکھے ہیں' میرے پاس ایک بکری تھی اس کے کان میں ہروقت کیڑے پڑے رہتے تھے جس کی وجہ سے میں بہت پریشان تھا' بکری بہت اعلیٰ نسل کی تھی' مجھے کسی نے بتایا کہ کیڑے والی جگہ پر فینائل کی گولی بھر کر اوپر سے پٹی باندھ دیں۔ میرے بھائی نے ایسا ہی کیا' چند ہی دن کے بعد اس کے کان کے کیڑے بالکل ختم ہوگئے' اس سے پہلے تو ہم نے بارہا ٹوٹکے آزمائے تھے مگر کیڑے تھے کہ ختم ہونے کا نام ہی نہیں لے رہے تھے۔ کی تلاش ہوگی۔ (رانا عادل' کبیروالا)

### جانور کو زخم ہوجائیں یا آنکھیں خراب ٹوٹکہ لے لیں

اگر جانوروں کو زخم کسی بھی جگہ پر ہوجائیں تو بیٹاڈرم ٹیوب لگائیں اور اگلے دن سرسوں کا تیل لگائیں' انشاء اللہ جانور بالکل ٹھیک ہوجائیں گے اور زخم خراب نہ ہوگا اور بہت جلد بھر جائے گا۔ اس کے علاوہ اگر جانور کی آنکھیں آجائیں تو پولی فیکس آئی ٹیوب جس کے اوپر گھوڑا بنا ہوتا ہے اور جامنی رنگ کی ہوتی ہے' یہ ٹیوب انسانوں کیلئے ہے' جانور کی آنکھ میں ڈالنے سے جانور بالکل ٹھیک ہوجاتا ہے۔ بے فکر ہوکر استعمال کریں۔

### جانور بیچنا چاہتے ہیں تو عمل بھی لے لیں

میرے بھائی نے ایمرجنسی گائے بیچنی تھی' کہیں بھی ریٹ نہیں لگ رہا تھا بلکہ کوئی بیوپاری ہی نہیں مل رہا تھا۔ میں نے اپنے بھائی کو درج ذیل تعویذ بنا کر دیا تو فوراً ہی بیوپاری آنا شروع ہوگئے۔ ابو اور بھائی حیران تھے اور پھر بہت جلد وہ گائے بہت ہی اچھی قیمت پر بک گئی۔ وہ سورۂ توبہ کی آخری دو آیات ہیں' انہیں لکھ کر چمڑے میں بند کرکے بھینس کے سامنے لٹکا دیں تاکہ وہ ہوا سے ہلتا رہے اور اللہ کے فضل سے کام بہت جلد ہوجاتا ہے آزما کر دیکھیں۔ انشاء اللہ سو فیصد رزلٹ ملیں گے۔ میں نے یہ روحانی ٹوٹکہ جس کسی کو بھی بتایا اس کے جانور بہت اچھی قیمت پر بک گئے۔ خاص کر بڑی عید پر تو یہ بارہا کا آزمودہ ہے۔ یقیناً بیوپاری بھائیوں کو اسی

### میری بکری پر بھینس بیٹھ گئی مگر۔۔۔۔!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم نے گھر میں جانور پال رکھے ہیں' ہمارے صحن میں ہروقت بکریاں کھلی رہتی ہیں قریب ہی بھینسیں بھی بندھی ہوتی ہیں' ایک دفعہ ایک بکری بھینس کے پاس ہی بیٹھی سورہی تھی کہ اچانک ایک بھاری بھرکم بھینس اس کے اوپر بیٹھ گئی' بہت مشکل سے بھینس کو اٹھایا تو بکری کی ٹانگیں کام ہی نہیں کررہی تھیں' میں نے جلدی سے پنساری سے چندرس منگوائی اس کو کچا ہی پیس لیا' پاؤڈر بنا کر اپنی بکری کو روٹی کے نوالے میں لگا کر دو تین دن دیا' بکری کی ٹانگیں بالکل ٹھیک ہوگئیں۔ اندرونی چوٹوں کیلئے اس بوٹی کو انسان بھی درمیانے کیپسول میں بھر کر ایک کیپسول نیم گرم دودھ کے ساتھ استعمال کرسکتے ہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ لاجواب فائدہ ہوگا۔ (ف، کوثر' نیو دمبالو سندھ)

**جانور شفاء:** سالہا سال کے مسلسل تجربات کے بعد عبقری کی جانور شفاء جانوروں کیلئے اور ان کی تمام بیماریوں کیلئے ہے۔ جانور موٹا تازہ صحت مند' سدابہار رکھنے کیلئے ہر گھر کی ضرورت ہے۔ (قیمت-/130 روپے علاوہ ڈاک خرچ)

### کسان دوست عبقری کا ساتھ دیں

قارئین! آپ نے کوئی ٹوٹکہ روحانی ہو یا طبی جانوروں' فصلوں کی بیماری میں آزمایا ہو یا سنا ہو' یا آپ نے گھر میں پودے لگائے ہیں یا گھر میں پرندے یا کوئی پالتو جانور رکھا ہے تو اپنے آزمودہ ٹوٹکے ضرور بھیجیں۔ بیماری کا نام اور دوائی کا نام واضح لکھیں تاکہ دوسرے بھی آسانی سے پہچان سکیں۔ آپ کے چھوٹے سے ایک ٹوٹکے سے لاکھوں کا بھلا ہوگا اور آپ کیلئے قیامت تک کیلئے صدقہ جاریہ اس عمل میں غفلت نہ کریں۔

### موکے ختم اور بچے مٹی نہ کھائیں

جسم کے اوپر کسی بھی حصے میں موکے نکل آتے ہیں' تکلیف دہ ہوتے ہیں اور آہستہ آہستہ پھیلتے چلے جاتے ہیں یا بعض اوقات نہیں پھیلتے لیکن برے لگتے ہیں آپ کے پاس کوئی طبی روحانی ٹوٹکہ ہو تو ہمیں ضرور مکمل مشاہدات تجربات اور واقعات کے ساتھ لکھیں۔ اسی طرح بچوں کو مٹی کھانے سے روکنے کیلئے اور انگوٹھا چوسنے سے روکنے کیلئے بھی اپنے مشاہدات تجربات ضرور تحریر کریں۔ (ایڈیٹر عبقری)

# دوستی کا ذائقہ جس نے چکھا وہی جانتا ہے

قسط 11

حکیم ضیاء الرحمن ملتان

میں ایک طویل عرصہ سے مشاہدہ کررہا ہوں کہ انتہائی مصروف اور سنجیدہ رہنے والے حضرات ایک خول میں بند ہوجاتے ہیں ایک ایسا حصار ان کے گرد ہوتا ہے جس کو وہ نہیں توڑ پاتے۔ ان کے نزدیک تازہ ہوا ٹکرا کر واپس ہوجاتی ہے۔ جیسے ایک الٹے پڑے گلاس یا بند شیشی میں ہوا نہیں جاسکتی میں نے نہایت قابل ترین اونچی پوسٹ کے لوگوں کو دیکھا کہ ریٹائرڈ ہوگئے شادی نہیں کی۔ کیوں؟ کیونکہ دوست پر خرچ کرنا پڑتا ہے۔ کیا؟ وقت توجہ، اخلاص، اعتماد، بھروسے کے بیج اس لیے نہیں بوئے یا انوسٹمنٹ نہیں کی تو ان کی فصل کیسے لے گا؟ ہوٹلوں کے کھانے کھائے گا۔ بے شمار جائیداد چھوڑ کر مرجائے گا' کسی کے رفاعی ادارہ کے نام بھی نہیں کرے گا۔ کیا مزہ آیا اس پھیکی زندگی کا۔ رشتوں بچوں، بیوی دوست سے محروم زندگی۔ یہاں بزرگوں کی بات کہے بنا چارہ نہیں کہ نیکی کی دوستی دونوں جہانوں تک چلتی ہے۔ بدی کی دوستی وقتی اور غرض کی ہوتی ہے اور بزرگ مزید فرماتے ہیں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے بعد سب سے اعلیٰ دوستی والدین اور اولاد کے درمیان ہے۔ پھر معاشرتی دوستیاں ہیں۔ باپ بیٹوں کی حقیقی دوستی کا مزہ کیا ہے؟ شاید یہ لفظوں میں بیان نہ ہوسکے۔ یہ ذائقہ وہی جانتے ہوں گے جنہوں نے چکھا ہوگا کہ یہ دنیا بھی ان کے لیے گلزار بن جاتی ہے۔ اگرچہ ہزار بکھیڑے ہوں۔ میں نے اپنی کوئی بھی بات اپنے باپ سے چھپائی نہیں ہے۔ جھوٹ نہیں چلے گا۔ دل میں جو بھی اچھا یا برا خیال آرہا ہے۔ ایک دوسرے سے بانٹنا ہے۔ شیئر کرنا ہے۔ ادھر یہ عمل کیا اُدھر ہی پرسکون ہوجانا ہے کہ اب مسئلہ کسی نہ کسی طور حل ہو ہی جائے گا۔ اس سوچ کا اجرا اچھا ہی ہوگا۔ اپنے مطب میں اکثر میرا مشاہدہ رہتا ہے کہ اب وہ زمانہ ہے کہ گھر کے افراد کھانے کی میز پر بھی بمشکل اکٹھے نظر آتے ہیں اور ان کے آنے جانے کی ٹائمنگ مختلف ہوتی ہے۔ یوں کئی کئی دن ملاقات نہیں ہوتی۔ وہ ملاقات جس میں دل دیا دل لیا جاتا ہے۔ غمی خوشی بانٹی جاتی ہے۔ اب شاید اس کا رُخ باہر کی طرف ہوگیا ہے یا موبائل' فیس بک' کمپیوٹر کی نظر ہوا' وقت اتنا کم ہوتا ہے کہ اپنے یا گھر کے افراد کیلئے وقت بچ پائے۔ دوستی کے بیج والدین کے تعلق داروں سے ملتے ہیں' رشتے بنتے ہیں' پنیری' درخت بنتی ہے۔ جس بچے نے (باقی صفحہ نمبر 42 پر)

**لیموں کے رس سے یرقان کا خاتمہ:** یرقان میں لیموں کے رس کا استعمال بے حد مفید ہے۔ لیموں کی سکنجبین بنا کر دن میں تین بار استعمال کریں۔

# لگتا ہے آج میری آخری رات ہے! نسخہ لکھ لو!

وقت بے وقت کھاتے رہنے سے معدہ تباہ ہوجاتا ہے۔ چٹ پٹی چیزیں مرچ اور مصالحہ والی چیزیں کھانے سے معدہ کا بیڑا غرق ہوجاتا ہے اوپر سے افطاری میں طرح طرح کے چٹخارے' جلتی پر خوب تیل کا کام کررہے ہیں

## رمضان سے پہلے صرف 15 روپے میں ہاضمہ ٹھیک

رمضان المبارک سر پر ہے اور آج کل ہر دوسرے آدمی کے ساتھ معدہ کا مسئلہ ہے اور اسی کا رونا رو رہا ہے وقت بے وقت کھاتے رہنے سے معدہ تباہ ہوجاتا ہے۔ چٹ پٹی چیزیں مرچ اور مصالحہ والی چیزیں کھانے سے معدہ کا بیڑا غرق ہوجاتا ہے اوپر سے افطاری میں طرح طرح کے چٹخارے جلتی پر خوب تیل کا کام کررہے ہیں۔ ''قوت القلوب'' میں لکھا ہے کہ کھانے کے بعد چھ گھنٹے سے پہلے اگر کھانا نکل جائے تو معدہ بیمار اگر چوبیس گھنٹے سے زیادہ وقت تک خارج نہ ہو تب بھی معدہ خراب ہے۔ اگر کھانے میں احتیاط کی جائے مثلاً: جب تک بھوک نہ لگے اس وقت تک کھانا نہیں کھانا چاہئے کیونکہ یہ سنت کے بھی خلاف ہے' کھانا جب بھی کھایا جائے تو بھوک کے تین حصے کئے جائیں ایک حصہ پانی کیلئے دوسرا کھانے اور تیرا حصہ ہوا کیلئے' اس کے ساتھ ساتھ تیزابیت اور مصالحہ دار کھانوں سے بچا جائے' کھانے کے تقریباً دو گھنٹے تک سونا نہ چاہئے گوشت کم اور سبزیاں زیادہ استعمال کرنی چاہئیں' رات کے کھانے کے بعد کم از کم 150 قدم چلنا چاہئے' اسی سے آپ کے ہاضمہ کی وہ بیماریاں جو کسی بھی دوا سے ٹھیک نہیں ہوتیں انشاء اللہ درست ہوجائیں گی اور کبھی بھی معدہ خراب نہیں ہوگا۔ اس کے علاوہ دو ٹوٹکے حاضر خدمت ہیں: حکیم صاحب! کچھ مہینے پہلے میرا معدہ بھی خراب ہوگیا چھوٹی چیز بھی کھالیتا تو بدہضمی ہوجاتی' کچھ دن میں نے کھانا بالکل ہی چھوڑ دیا صرف پانی اور فروٹ کھانے لگ گیا لیکن جب کھانا شروع کیا پھر وہی حال۔ قارئین! میرے یا میرے گھر والوں کے ساتھ جب بھی کوئی مسئلہ ہوتا ہے تو سب سے پہلے میں اس کا علاج عبقری میں ہی تلاش کرتا ہوں اس کیلئے میں نے حسب معمول عبقری کی فائلیں پڑھنا شروع کردیں' جولائی 2014ء کے شمارے میں مَیں نے گیس اور ہاضمہ کیلئے پھکی کا ایک نسخہ پڑھا' پڑھتے ہی میں پنساری کی دکان پر گیا' دس روپے کی اجوائن اور پانچ روپے کا کالا نمک لیا۔ ان دونوں اشیاء کو مکس کیا بس پھکی تیار ہے۔ حکیم صاحب میں نے دو دن ہی کھانے کے بعد ایک چمچ لیا تیسرے دن ہی میرا ہاضمہ بالکل ٹھیک ہوگیا اب چوتھا مہینہ جارہا ہے مجھے ہاضمہ کی کوئی تکلیف نہ ہوئی۔ یہ نسخہ میں نے جس کو بھی دیا ان سے دعا لی اور میں دعا نسخہ والے اور آپ کو دیتا ہوں اور ہاں اس کے استعمال سے مجھے جو بڑا فائدہ ہوا ہے وہ یہ کہ معدہ کے ساتھ ساتھ مجھے ناف کا بھی مسئلہ بن گیا تھا وہ بھی ٹھیک ہوگیا اب جب مجھے ناف کا مسئلہ ہو تب بھی یہ پھکی استعمال کرتا ہوں اس سے ناف بھی اپنی جگہ پر آجاتی ہے۔ عبقری کے قارئین سے میری گزارش ہے کہ آپ کے ساتھ بھی اگر معدہ یا ناف کا مسئلہ ہے تو صرف یہ پندرہ روپے کا نسخہ استعمال کریں اور ان مسائل سے چھٹکارا پائیں۔ اس کے علاوہ اگر کسی کے پیٹ میں ہوا بھر جاتی ہو تو پیٹ پھول جاتا ہو تو ھوالشافی: پسی ہوئی خالص ہلدی ایک گرام اور نمک ایک گرام گرم پانی سے استعمال کی جائے تو پیٹ سے ہوا خارج ہوجاتی ہے اور پیٹ ہلکا ہوجاتا ہے۔ ان نسخہ جات کو استعمال کریں بہت ہی مفید ہیں۔ والسلام! (کلیم اللہ فیح' ڈیرہ اسماعیل خان)

## لگتا ہے آج میری آخری رات ہے! نسخہ لکھ لو!

آپ کے اکثر مضامین میں لکھا ہوا ہوتا ہے بخیل مت بنئے لکھیں ہم آپ کی تحریر کو خود سنوار لیں گے تو حکیم صاحب میں لکھ رہا ہوں' آخری دم تک عبقری کیلئے لکھوں گا' میری آپ کی طرح کوشش ہوتی ہے کہ کسی کے پاس بیٹھوں تو اس کو کوئی پیغام دوں۔ عبقری نے ایک نئی ریت کو جنم دیا ہے' سینے کے وہ راز جو قبروں میں لے کر گئے' علم پھر نہ چھپا ہے نہ چھپے گا۔ علم مخلوق خدا کیلئے مشعل ہے اور یہ مشعل دم آخر تک روشن رہے گی' یہ طبی راز ایک محنت سے حاصل کیا ہوا نسخہ ہے جو ایک لوہار کے پاس تھا۔ یہ ایک مرہم ہے جو کہ پھوڑے پھنسیاں' کیل' دنبل' خبیث پھوڑوں کیلئے لاجواب ہے۔ دور دور سے لوگ اس کے پاس لینے آتے ہیں اور صحت یاب ہوجاتے ہیں۔ لوہار اس نسخے کو اپنی جان سے عزیز سمجھتا تھا ویسے بات بھی ٹھیک ہے روزی روٹی بڑی مشکل سے جان جوکھوں سے ہاتھ آتی ہے۔ ایک آدمی سخت محنت کے باوجود روٹی کیلئے ترستا ہے اور ایک ایسا شخص بھی ہے جسے روٹی کھانے کیلئے وقت نہیں ملتا۔ حکیم صاحب! پہلے مساجد کچی تھیں لیکن نمازی پکے تھے اور آج نمازی کچے اور مسجدیں پکی ہیں۔ کوئی اپنوں کیلئے روٹی چھوڑ دیتا ہے اور کوئی روٹی کیلئے اپنوں کو چھوڑ دیا ہے' نرالے لوگ نرالی دنیا ہے' پہلے پیسہ ہاتھ کا میل اور پیار دل کا سکون تھا اور آج پیار محبت ہاتھوں کا میل اور پیسہ دل کا سکون ہے' کچھ یہی حال اس لوہار کا تھا۔ لوہار کے گھر میں بیٹیوں کی بھرمار تھی لوہار بیچارہ دوسروں کے گھر پیدا ہونے والے بچوں کو اپنے گھر لا کر ان کی دھوم دھام سے شادی کراتا اور صبح اس شادی کیلئے خیراتیں بانٹتا مگر خود کو نرینہ اولاد نہ ہونی تھی نہ ہوئی۔ نہ جانے اس نے یہ کہاں سے سن رکھا تھا کہ دوسرے لوگوں کے بچوں کی شادی کا ڈھول پیٹو اللہ تعالیٰ تمہارے گھر بیٹا پیدا کرے گا بچیاں چھوٹی تھیں بڑی ہوئیں اور بیاہ ہوکر دوسروں کے گھر چلی گئیں۔ بیوی چند سال زندہ رہی آخر وہ بھی چل بسی اب وہ وقت کہاں جب اس کے ہاتھوں میں طاقت اور جوانی جوبن تھا۔ بیس کلو کا ہتھوڑا چلنا' لوہے کو گرم کرنا اوزار بنانا برسوں کھیل پرانا تھا اب تو ٹانگوں میں چلنے پھرنے کی سکت بھی نہیں تھی۔ ایسے وقت میں وہ کہاں تھا کہ ایسی فائدہ مند چیزیں اوروں کو دیتا' بڑی محنت کے بعد اس کی خدمت سے ملا یہ نسخہ جہاں اس کیلئے نادر تھا وہاں میرا بار بار نسخہ کیلئے پوچھنا دردسر' ہاں مجھے یہی یاد ہے کہ وہ جو مرہم بناتا اسے کئی دن تک رگڑتا رہتا تھا اس کا اکثر کہنا تھا کہ اسے جتنا رگڑا دو گے اتنا ہی یہ اور طاقتور بنے گا۔ میری عمر اس وقت بچگانہ تھی اور دوسرا مجھے حکمت کے کاموں سے کیا لینا دینا جب ڈیرہ غازی خان جانا ہوتا میں اس سے پوچھتا تھا چاچا نِکا خاں کوئی ڈیرے دا کم ہے' میں وہی ان پڑھ' مجھے کیا پتا کہ کاغذ پر کیا لکھا ہوتا ہے ایک دن میں نے اس سے پوچھا چاچا نکا خاں آخر مجھے بتاؤ تو سہی کہ اس میں لکھا کیا ہوتا ہے اور وہ بھی میری بات کو اور باتوں میں لگا دیتا تھا۔ ایک دن اس نے جو کاغذ پر مجھے لکھ کر دیا تو میں نے راستے میں حافظ غلام حیدر سے پوچھ لیا کہ اس میں کیا لکھا ہوا ہے؟ اس نے مجھے بتادیا کہ اس میں پھٹکڑی سرخ' سہاگہ بریاں بیس بیس تولہ لکھا ہوا ہے۔ اب مجھے پتہ چلا یہ اتنا آسان سا نسخہ اور اس کے بدلے میں ملنے والی چٹائیاں' بکرے' مٹھائیاں اور کپڑوں کے جوڑے اور سر پر باندھنے والے دستار اور ساتھ پیسہ بھی استاد محمد بخش عرف نکا خان قریبی ہمارے پڑوس کے بیوہ گھرانوں میں بانٹ دیتا تھا اور پیسہ خود رکھ لیتا تھا' ایک دن کہنے لگا کہ یاد رکھ کالو خان اتنی جلدی اولاد فائدہ نہیں دیتی جتنی جلد پیسہ کام دے جاتا ہے اور یہ پیسہ بڑے کام کی چیز ہے۔ دونوں یہ بات سن کر کھل کھلا اٹھتے تھے۔ وقت گزرتا رہا اور نکا خان اپنی منزل کے قریب تھا' ایک دن مجھے بلا کر کہا کہ کالو خان آج مجھے لگتا ہے کہ یہ رات میری آخری ملاقات کی رات ہے۔ لہٰذا آج میں تمہیں اس مرہم کے بارے میں بتاتا ہوں مرہم کے اجزاء کے بارے (باقی صفحہ نمبر 27 پر)

آخری قسط

# بارش کا پانی صحت کا جانی

قارئین! آپ کیلئے قیمتی موتی چن کر لاتا ہوں اور چھپاتا نہیں‘ آپ بھی سخی بنیں اور ضرور لکھیں (ایڈیٹر: شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی)

بارش کا تو رمضان کی بہاروں کے ساتھ بہت گہرا تعلق ہے‘ کیونکہ رمضان میں رحمت کی‘ نور کی‘ تجلیات کی‘ راحت کی‘ انوارات کی‘ فیضان کی اور رزق‘ کرم جود وسخا کی بارش ہوتی ہے۔ اگر دو بارشیں اکٹھی کر لی جائیں ایک رحمت کی بارش اور ایک پانی کی بارش اور اس کو ملا لیا جائے تو یہ دو آتشہ ایک مرکب بن جائے گا وہ کیسے؟ وہ اس طرح کہ اگر آپ کے پاس بارش کا پانی میسر ہے تو ایک گھونٹ سحری اور افطار کے وقت اگر زیادہ میسر ہے تو زیادہ مقدار میں اور اگر موقع ملے تو بارش کے پانی اور زم زم کے پانی کو ملا کر اسی سے روزہ افطار کریں کیونکہ زم زم کا پانی پینے سے دعائیں قبول ہوتی ہیں افطاری کے وقت دعائیں قبول ہوتی ہیں۔

سالہا سال کے رمضان میں میں نے بے شمار لوگوں کو بارش کے پانی سے روزہ افطار کرنے کی ترتیب اور ترغیب دی‘ جب بھی یہ کسی نے آزمایا اس کا بہترین نتیجہ‘ بہت کمال پایا۔ بارش کے پانی کا ہر قطرہ رب کی رحمت قدرت طاقت اور عنایت کو لاتا ہے‘ بارش اللہ کے امر سے ہوتی ہے‘ عرش سے برسنے والا یہ رحمت کا نظام غیبی راحتیں اور غیبی برکتیں لاتا ہے‘ آپ کسی بھی بیماری میں مبتلا ہیں کسی بھی روگ کسی بھی دکھ اور کسی بھی تکلیف کو آپ جھیل رہے ہیں آیئے! میں آپ کو بارش کے پانی کا جاتے جاتے ایک عمل بتائے دیتا ہوں عمل کیا ہے؟ ایک حیرت انگیز طاقت اور تاثیر۔ کبھی بارش کے پانی سے آٹا گوندھ کر دیکھیں پہاڑی علاقوں میں جہاں چشمے اور بارش کا پانی ہوتا ہے ان کے ہاں تو یہ عمومی رواج ہے‘ ان کی صحت‘ حسن و جمال‘ طاقت‘ قوت‘ فٹنس اور اس کا اظہار ان کو دیکھتے ہی ہو جاتا ہے‘ آٹا گوندھیں اور یہی پانی کھانے میں‘ پینے میں‘ پکانے میں‘ لسی اور چائے بنانے میں استعمال کریں۔ جن کے گھر سے نحوست نہیں جاتی‘ بیماریاں چھوڑتی نہیں‘ تکالیف‘ مشکلات اور مسائل ہر وقت ان کے ساتھ لگے رہتے ہیں یہ وہ لوگ ہیں جو خیروں اور برکات کی نعمتوں سے محروم ہیں بارش کا پانی عرشی خیر ہے‘ عرشی برکت ہے اور غیبی نظام اور غیبی رحمت ہے‘ اس کا عمومی استعمال اپنی زندگی میں لائیں بلکہ میرا مشورہ ہے کہ بارش کا پانی تلاش کریں‘ رمضان کی ساعتوں میں اور اس کے علاوہ بھی۔

بارش کا پانی خود پیئیں‘ بچوں کو پلائیں‘ بڑے اعزاز اور عظمت کے ساتھ مہمانوں کی تواضع کریں مجھے ایک واقعہ یاد آیا آپ کو سنائے دیتا ہوں‘ علامہ ابن البر ایک بہت بڑے محدث گزرے ہیں انہوں نے جتنا حدیث‘ فقہ اور تفسیر پر کام کیا ہے ان کے بارے میں مشہور ہے کہ ان کی ساری زندگی کو ساٹھ سال میں شمار کیا جائے جتنا انہوں نے ہاتھ سے لکھا ہے تو روزانہ کا ڈیڑھ سو سے زیادہ صفحہ بنتا ہے وہ کس وقت سوتے تھے‘ کھانے کیلئے کون سا وقت نکالتے تھے زندگی کی اور مصروفیات کو کیسے سمیٹتے تھے کچھ سمجھ نہیں آتی‘ بس ایک سمجھ آتی ہے کہ ان کی زندگی میں کچھ چیزیں ہیں اگر ان پر غور کیا جائے تو پھر عقل کہتی ہے کہ ان کے اندر اتنا علم، طاقت، قوت اور قلم کی روانی واقعی ممکن ہے! یہ کیسے ممکن ہے؟ آپ ان کے تجربات میں سے چند موتی چن لیجئے: خود کہتے ہیں کہ میری کوشش ہوتی تھی بارش کے پانی کے ایک ایک قطرے کو میں سمیٹ کر رکھوں سنبھال کر رکھوں اور شیشے کے برتن میں رکھوں تاکہ اس کی تاثیر اور قوت باقی رہے۔ اور لکھا تھا کہ میں بارش کے پانی کو نہانے کیلئے‘ وضو کیلئے‘ کھانا پکانے‘ روٹی کو پانی لگانے آٹا گوندھنے‘ سالن میں ڈالنے اور زندگی کی ہر ضروریات حتیٰ کہ جب میں لکھنے بیٹھتا ہوں تو میں اپنے ساتھ ایک برتن میں بارش کا پانی لے لیتا ہوں جب بھی میں تھکتا ہوں ایک ہلکی سی چسکی یعنی چھوٹا گھونٹ بارش کا پانی پی لیتا ہوں میری طاقتیں قوتیں دوبالا ہو جاتی ہیں اور میں پھر سے جوان ہو جاتا ہوں۔ آگے لکھتے ہیں: یہ چیز مجھے علامہ ابن جوزی نے بتائی تھی۔ یہ اس دور کی بات تھی جب میں ابھی لکھنا پڑھنا سیکھ رہا تھا‘ تو لکھتے پڑھتے سیکھتے ہوئے میں نے دیکھا ان کے پاس ایک برتن ہوتا تھا اس میں پانی تھا وہ کسی کو پانی نہیں پینے دیتے تھے وہ پانی خود ہی استعمال کرتے تھے میں نے ایک دفعہ سوال کیا کیا یہ آب زم زم ہے؟ سر ہلایا نہیں۔ اور میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر پوچھنے لگے کیوں پوچھ رہے ہو؟ میں نے عرض کیا: اس پانی کی قدردانی نے مجھے یہ احساس دیا ہے کہ اس پانی میں کچھ ہے‘ کہنے لگے: چالیس دن نفل پڑھ‘ پھر بتاؤں گا یہ کیا ہے۔ چونکہ مجھے لگن تھی اور میرے اندر تڑپ تھی میری لگن تڑپ اور بے چینی کو دیکھتے ہوئے انہوں نے مجھے چالیس دن کا چلہ دیا۔ میں دو نفل کیا‘ بہت زیادہ نوافل پڑھنے لگا‘ اور ہر نفل میں میں یہ اللہ سے مانگتا تھا یا اللہ! شیخ متقی اتنے بڑے عالم‘ فاضل‘ علامہ‘ صاحب کلام‘ صاحب فصاحت و بلاغت مصنف‘ قلم کار‘ منقش نقش و نگار جو کہ سونے اور چاندی سے لکھے ہوئے ہوتے تھے میں سوچتا رہتا تھا کہ ان کے اندر یہ صلاحیتیں صفات قوتیں کہاں سے آ گئیں؟ چالیس دن کے بعد میں ان کے دروازے پر حاضر ہوا دروازہ کھٹکھٹایا فرمانے لگے مجھے پتہ ہے آج چالیسواں دن ہے تسلی سے بیٹھ جاؤ مجھے بھوک لگ رہی تھی میں نے سوچا شاید مجھے کھانے کو کچھ دیں لیکن انہوں نے کھانے کو کچھ نہ دیا۔ حتیٰ کہ دوپہر ہو گئی‘ جس وقت ظہر کا وقت ہوا گھر سے باہر نکلے ان کے ہاتھ میں مٹی کا ایک پیالہ تھا جس میں پانی کا ایک گھونٹ تھا‘ مجھے پینے کو دیا‘ اور فرمانے لگے اس کو ایک گھونٹ نہیں پینا‘ اس ایک گھونٹ کے چالیس گھونٹ کرنے ہیں اور ہر بار درود پاک پڑھتے ہوئے ایک گھونٹ پیئیں مجھ سے صبر نہیں ہو رہا تھا بھوک اور پیاس سے میرا برا حال لیکن آج یہ بات سمجھ آتی ہے کہ شیخ متقی نے میرے ساتھ وہ زیادتی نہیں بلکہ بھلا کیا تھا‘ اگر مجھے چالیس دن کا چلہ نہ کرواتے‘ گھنٹوں باہر گرمی بھوک میں بھوکا پیاسا نہ بٹھاتے تو مجھے اس بابرکت پانی کی سمجھ تو کیا قدردانی بھی نہیں آنی تھی۔ میں نے چالیس گھونٹ صبر سے پیئے اور پینے کے بعد میں نے ان کا منہ دیکھا اور میری نظریں سوالی تھیں کہ یہ کیا پانی ہے؟ ہلکی سی مسکراہٹ کے بعد کہنے لگے: کہ بیٹا یہ بارش کا پانی ہے اور کچھ بھی نہیں ہے۔ لوگوں کو خبر نہیں کہ بارش کے پانی میں رب نے کیا خیریں اور برکات رکھی ہیں اور علم و حکمت کے کیا دروازے اور ان کی چابیاں رکھی ہیں صحت اور تندرستی کا انوکھا جہان بارش کے پانی کے اندر رکھا ہے۔ لہٰذا اس دن کے بعد میں نے اپنی زندگی کو بارش کے پانی کے ساتھ سی لیا۔ **قارئین! آپ نے بارش کا پانی کسی بھی مقصد کیلئے آزمایا ہو اپنے تجربات مشاہدات ابھی لکھیں اور عبقری کو بھیجیں۔ (ایڈیٹر)**

## اس رمضان! شفا کیلئے پڑھیے سورۂ تغابن اور رحمٰن

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرا ذاتی تجربہ ہے کہ جسم کی کوئی بیماری ہو سورۂ تغابن اور سورۂ رحمٰن پڑھنے سے وہ بیماری دور ہو جاتی ہے۔ میں نے خود دانت درد‘ پیشاب کے قطرے‘ جسم کی گرمی‘ دل کی بے چینی کیلئے سورۂ رحمٰن اور سورۂ تغابن پڑھی مجھے لاجواب فائدہ ہوا۔ اب تو رمضان بھی آ رہا ہے اس میں تو ویسے بھی اللہ کی رحمتیں‘ برکتیں بے بہا ہوتی ہیں اس میں تو اس کی تاثیر ستر گنا زیادہ ہو جاتی ہے۔ کسی کو کوئی مسئلہ ہو‘ پریشانی ہو‘ الجھن ہو‘ کیسی ہی بیماری ہو صبح و شام شام تین تین مرتبہ یہ سورتیں پڑھیں اور سارا دن گھر میں اس کی تلاوت چلائیں‘ پھر کمال دیکھیں۔ (محمد فضل الرحمٰن‘ اسلام آباد)

پریشان اور بدحال گھرانوں کے الجھے خطوط اور سلجھے جواب

# نفسیاتی گھریلو الجھنیں اور آزمودہ یقینی علاج

جوابی لفافہ ضرور بھیجیں مکمل پتہ لکھا ہوا۔ جواب میں جلدی نہ کریں۔

**چڑیلوں کا خوف:** اس وقت میری نند کی عمر 20 سال ہے' مسئلہ یہ ہے کہ وہ اکیلے کمرے میں نہیں بیٹھ سکتی۔ کہتی ہے چڑیلیں تنگ کررہی ہیں' ویسے ٹھیک ہے گھر کے کام کاج کرتی ہے' ملنے جلنے میں اچھی ہے' میرے بچوں کو سنبھال لیتی ہے مگر چڑیلوں کا ذکر ضرور کرتی ہے' میں بھی ڈرتی ہوں اور اس کو اپنے کمرے میں سلاتی ہوں' خاص طور پر اس وقت جب میری ساس کہیں چلی جاتی ہیں' اب اس لڑکی نے مہمانوں کے سامنے آنا بھی چھوڑ دیا ہے کہ سب ہنسی اڑاتے ہیں حالانکہ ایسا نہیں ہے۔ لوگ تو اپنی بات پر ہنستے ہیں۔ سب کہہ رہے ہیں کہ گھر بدل لو' یہاں کوئی اثر ہے' میری ساس یہ کہتی ہیں کہ اس کی شادی کردو' چڑیلیں بھاگ جائیں گی' یہ خواہ مخواہ ڈرامہ کرتی ہے۔ (ج۔دبئی)

**جواب:** اچھی بات ہے آپ اپنی نند کیلئے ہمدردی کے جذبات رکھتی ہیں اور اس کے مسائل سے بھی دلچسپی ہے' کوئی بھی ایسی چیز نظر آنا جو ماحول میں موجود نہ ہو اور وہ محسوس ہوتی ہے' اس کے علاوہ لوگوں سے ایسی باتوں کی امید جن کی حقیقت نہ ہو' اس بات کی علامت ہے کہ ذہنی اور نفسیاتی کیفیت ٹھیک نہیں۔ بعض ذہنی امراض کی علامات کی نوعیت ایسی ہوتی ہے کہ سننے والے اپنے لوگ بھی مذاق سمجھتے ہیں اور یہ سوچ لیتے ہیں کہ مریض ڈرامہ کررہا ہے جبکہ جس پر گزرتی ہے وہ ہی جانتا ہے کہ اس کو کس قدر اذیت ہے شادی کردینا اس کا علاج نہیں لڑکی کے مسائل کو سمجھیں اس سے ہمدردانہ گفتگو کریں۔

**بڑی عمر کے لوگ:** میری امی کو یہ احساس ہے کہ انہیں ہر رات سونے سے پہلے دوائی کھانی ہے' وہ تعلیم یافتہ بھی نہیں جو گولیاں ان کی میز پر رکھی ہوتی ہیں ان میں سے ایک ایک گولی نکال کر کھالیتی ہیں صبح کبھی تو جلدی اٹھ جاتی ہیں اور کبھی دوپہر کے دو بھی بج جاتے ہیں۔ میں جس دن جلدی گھر آتا ہوں وہ سو رہی ہوتی ہیں ان کا دماغ ماؤف رہتا ہے اپنے کھانے پینے کی بھی پروا نہیں کرتیں' بس ان کو ہر وقت دوا کا خیال رہتا ہے' تنگ آکر بڑے بھائی نے انہیں ڈاکٹر کے پاس لے جانا بھی چھوڑ دیا کیا وہ ٹھیک ہوجائیں گی؟ (عبدالرؤف۔کوئٹہ)

**جواب:** والدہ کو بہت زیادہ توجہ دینے کی ضرورت ہے' اس کیلئے ان کے معالج سے مشورہ کریں اور گھر میں کوئی فرد ان کی ادویات سنبھالنے کی ذمہ داری لے۔ انہیں رات کو صرف وہ دوا دی جائے جو تجویز کردہ ہے' باقی ساری ادویات ان کی میز سے ہٹالی جائیں۔ بعض اوقات بڑی عمر کے لوگوں کا بچوں کی طرح محبت اور خلوص کے ساتھ خیال رکھنا پڑتا ہے تب ہی ان کی صحت میں بہتری آتی ہے۔

**میں لائق سٹوڈنٹ تھا؟** میں نے اسی سال ایف ایس سی مکمل کی ہے' میں لائق سٹوڈنٹ تھا' آٹھویں کلاس میں پورے بورڈ میں تھرڈ پوزیشن حاصل کی تھی مگر پھر جس طرح سب کے ساتھ ہوتا ہے کہ ذرا بڑے ہوئے تو عشق محبت کے چکر میں پڑ کر زندگی کے سنہری وقت کا ضیاع کرنے کا دستور بن گیا یہی میرے ساتھ ہوا' میں نے میٹرک کے بعد پانچ برس ایف ایس سی کرنے میں لگادیئے' اب والدین کی خواہش اور کسی حد تک میری بھی ڈاکٹر بننے کی ہے' اب نمبر اتنے آئے ہیں کہ کسی پرائیویٹ میڈیکل کالج میں داخلہ ہوسکتا ہے اور ہم معاشی طور پر اسے برداشت بھی کرسکتے ہیں کیونکہ والد صاحب سعودی عرب میں انجینئر ہیں اور ہم دو ہی بھائی ہیں' بہن کوئی نہیں میرا کبھی دل چاہتا ہے کہ کمپیوٹر کا کورس کرلوں (مسعود بٹ' کراچی)

**جواب:** اگر آپ ڈاکٹر بننا چاہتے ہیں تو اس کیلئے آپ کو بے حد محنت کرنا ہوگی جس طرح آپ نے پانچ سال میں ایف ایس سی کیا ہے اس طرح ڈاکٹری کی پڑھائی نہ ہوسکے گی یہی حال کمپیوٹر اور بی ایس سی کرنے کا بھی ہوگا اس لئے پہلے تو آپ یہ مصمم ارادہ کرلیجئے کہ آپ خوب دل لگا کر بلکہ جان لگا کر پڑھیں گے اور چند سال تک تمام تفریحات من جملہ عشق و محبت سب سے کنارہ کش ہوکر صرف تعلیم پر توجہ دیں گے' اس کے بعد آپ چونکہ ڈاکٹر بننے کے خواہشمند ہیں اور گھر والے بھی آپ کو ڈاکٹر بنوانا چاہتے ہیں اس لئے آپ کسی بھی میڈیکل کالج میں داخلہ لے لیجئے چند سال کی محنت کے بعد آپ کا مستقبل سنور جائے گا لیکن شرط یہی ہے کہ رات دن ایک کرکے آپ کو اپنی تعلیم مکمل کرنا ہوگی اس کے بعد عیش ہی عیش ہوں گے۔

**انتظار آخر کب تک؟:** میری عمر تیس سال ہے تعلیم ایف اے ہے دس سال پہلے ہمارے پڑوس میں ایک فیملی آکر رہی جو دو بہنیں دو بھائی اور ماں باپ پر مشتمل تھی یہ لوگ آہستہ آہستہ ہم سے فری ہوگئے ان کی دونوں لڑکیاں میری بہن سے ٹیوشن پڑھنے آنے لگیں ان کی چھوٹی لڑکی اور میں محبت میں بہت آگے نکل گئے' اب مسئلہ یہ ہے کہ لڑکی کی بڑی بہن اور والدہ کا کہنا ہے کہ ہم شادی بہت امیر گھرانے میں کریں گے جبکہ ان کے اپنے حالات بھی کچھ اچھے نہیں ہیں' باپ نشہ کرتا ہے اور دونوں بھائیوں کی کمائی پر گزارہ ہورہا ہے' میرے بڑے بھائی نے کچھ بڑے لوگوں کو درمیان میں ڈال کر میری منگنی اس لڑکی سے کرادی لیکن اس کے گھر والے شادی کرنے میں ٹال مٹول سے کام لے رہے ہیں' وہ کہتے ہیں کہ جب جہیز بنے گا تو شادی کریں گے۔ ہم نے کہہ دیا کہ ہمیں صرف لڑکی چاہئے جہیز کی ضرورت نہیں' میری منگنی کو پانچ سال ہوچکے ہیں' ان پانچ سالوں میں اس کی والدہ نے کئی بار جھگڑا کیا اور دو سال قبل لڑکی کی والدہ نے منگنی توڑ دی اب میرے گھر والے میری شادی خاندان میں کرنا چاہتے ہیں لیکن میں راضی نہیں جبکہ جس سے منگنی ہوئی تھی' اس سے بھی اب شادی ممکن نہیں' میں بہت پریشان ہوں۔ (ا، لاہور)

**جواب:** لڑکی کی والدہ منگنی توڑ چکی ہیں اور اس واقعے کو بھی دو سال گزر چکے ہیں مگر لڑکی کی اب تک کہیں شادی نہیں ہوئی ہے اس لئے آپ ایک بار اور کوشش کرکے دیکھئے ہوسکتا ہے کہ بات بن جائے اس موقع پر لڑکی کے گھر والے پرانی باتیں نکالیں گے اور ناراضگی کا اظہار بھی کریں گے' آپ کو چونکہ اپنا مطلب نکالنا ہے اس لئے خاموشی اختیار کئے رہیں اور بہتر ہوگا کہ آپ کے بھائی صاحب ایک بار پھر بڑوں کو درمیان میں ڈال کر اس رشتے کو دوبارہ جوڑنے کی کوشش کریں ساتھ ہی یہ شرط بھی رکھ دیں کہ اس بار منگنی نہیں بلکہ براہ راست شادی ہوگی جہیز وغیرہ کی ضرورت نہیں' اگر لڑکی والے راضی ہوجائیں تو آپ بھی اس کام میں دیر نہ لگائیں کہ مبادا لڑکی والے پھر نہ بدل جائیں آپ کی یہ کوشش اگر کارگر ثابت نہیں ہوتی تو پھر آپ بھی گھر والوں کی خواہش کے مطابق خاندان کی کسی لڑکی سے یا پھر جو لڑکی آپ کو پسند ہو' اس سے شادی کرلیں اس ایک لڑکی کا انتظار آخر کب تک کریں گے۔

**(بقیہ: انوکھا دروازہ' کھٹکھٹاؤ' جو مانگو ملے گا)**

ہے جب فضل خدا ہوتا ہے۔ یونیورسٹی والوں نے بیرون ملک جانے کی اجازت دی اب مسئلہ یہ تھا کہ بھائی جس ملک جارہے تھے ان کا ویزہ مطلوب تھا انہوں نے ویزہ دینے سے انکار کردیا' امتحان کے اوپر امتحان شاید اللہ تعالیٰ ہمارے صبر کو آزمارہے تھے یا ہماری تسبیحات ہمارے گناہوں کو مٹانے کا ذریعہ بن رہی تھیں۔ واللہ اعلم! لیکن اس مرتبہ ہم مطمئن تھے کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ جو کام کو اتنا آسان بنا سکتا ہے وہ ضرور اس کام کو بھی آسان فرمائے گا لیکن حضرت یعقوب علیہ السلام کی طرح ہمیں بھی آزمایا جارہا ہے آخر وہ وقت بھی آیا کہ باہر ملک والوں نے خود بھائی سے انٹرنیٹ پر رابطہ کرکے کہا کہ آپ یہاں پر آئیں ہم آپ کے منتظر ہیں اب کوئی رکاوٹ بھی باقی نہ رہی۔ یہ ہوتی ہے اللہ تعالیٰ کی مدد بس ہمارے مانگنے میں کمی ہے کریم کے عطا کرنے میں کوئی کمی نہیں ہے۔ ہمیں مانگنا تو نہیں آتا نہ آسکتا ہے بس اللہ تعالیٰ اپنے فضل سے ہمیں اپنے در سے مانگنے والے بندوں میں بنائے۔ آمین!

**منہ پک جائے یا چھالے ہوں:** گلے منہ اور زبان کے چھالے اور منہ پک جانے میں مہندی کے پانی (مہندی کے پتوں کو پانی میں ابال لیں) سے غرارے کرنے سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔

# ترقی رزق درازی عمر آفات سے حفاظت

شعبان کی پندرہویں شب سورۂ یٰسین تین دفعہ پڑھنے سے حسب ذیل فائدے ہیں' ترقی رزق' درازی عمر' ناگہانی آفات سے حفاظت رہتی ہے۔ اسی شب سورۂ دخان سات مرتبہ پڑھنی بہت ہی افضل ہے۔ انشاء اللہ عزوجل اللہ تعالیٰ ستر حاجات دنیا کی اور ستر حاجات عقبیٰ کی قبول فرمائے گا۔

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** شعبان المعظم چل رہا ہے۔ پندرہ شعبان آنے والا ہے' میرے پاس کچھ اعمال ہیں جو میں قارئین عبقری کیلئے بھیج رہا ہوں۔ یقیناً لاکھوں کا بھلا ہوگا اور میرے لیے صدقہ جاریہ بنے گا۔ بعض بزرگان دین سے منقول ہے کہ جو شخص 14 شعبان کی شب بعد نماز عصر غروب آفتاب ہونے سے چند لمحات پہلے باوضو چالیس مرتبہ یہ کلمات پڑھے لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔ اللہ پاک اس دعا کے پڑھنے والے کے چالیس سال کے گناہ معاف فرمادے گا۔ انشاء اللہ۔

## پندرہ شعبان کی شب کی عبادات

بزرگان دین کی کتب میں لکھا ہے کہ جو امتی شب برات میں دس رکعت نفل اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص گیارہ مرتبہ پڑھے اس کے گناہ معاف ہوں گے اور اس کی عمر میں برکت ہوگی۔ ایک روایت میں ہے کہ جو شخص سو رکعت اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے تو اللہ تبارک و تعالیٰ اس کی طرف ستر مرتبہ نگاہ کرم فرمائیں گے اور ہر نگاہ میں اس کی ستر حاجتیں پوری فرمائیں گے ادنیٰ حاجت اس کی بخشش ہے۔ بعض بزرگان دین نے اپنی کتب میں لکھا ہے کہ شعبان کی شب دو نفل کا ثواب چار سو سال کی عبادت سے زیادہ ہے۔ ایک طویل حکایت کا خلاصہ ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ایک ایسے بزرگ کو دیکھ کر رب تعالیٰ کی بارگاہ میں عرض کیا جو کہ چار سو سال سے ایک پتھر کے اندر محو عبادت تھے۔ فرمایا: مولا! کیا تو نے اس سے افضل مخلوق پیدا نہیں کی۔ جواب ملا: اے عیسیٰ! میرے محبوب ﷺ کی امت کا جو فرد شعبان میں دو رکعت نفل پڑھ لے ان دو نفل کا ثواب اس کی چار سو سال کی عبادت سے زیادہ ہوگا۔ یہ سن کر حضرت عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے کہا اے کاش! میں بھی محمد ﷺ کی امت میں ہوتا۔

## سال بھر جادو سے حفاظت کا نسخہ

شعبان کی پندرہویں رات بیری یعنی بیر کے درخت کے سات پتے پانی میں جوش دے کر (پانی جب نہانے کے قابل ہوجائے تو) اس پانی سے غسل کریں۔ انشاء اللہ عزوجل تمام سال جادو کے اثر سے محفوظ رہیں گے۔ شعبان کی پندرہویں شب سورۂ یٰسین تین دفعہ پڑھنے کے حسب ذیل فائدے ہیں' ترقی رزق' درازی عمر' ناگہانی آفات سے حفاظت رہتی ہے۔ اسی شب سورۂ دخان سات مرتبہ پڑھنا بہت ہی افضل ہے۔ انشاء اللہ عزوجل اللہ تعالیٰ ستر حاجات دنیا کی اور ستر حاجات عقبیٰ کی قبول فرمائے گا۔ (ق۔ش)

## کوئی پریشانی' مسئلہ یا الجھن دو الفاظ سے ختم

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** ہم عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتے ہیں۔ میں نے آج تک اتنا مفید رسالہ نہیں دیکھا' اس میں ہمارے ہر مسئلہ کا حل پہلے سے موجود ہوتا ہے' اب کوئی مسئلہ ہو نئے آنے والے شمارہ کا انتظار ہوتا ہے۔ میرے پاس جیسے ہی کوئی مفید چیز آتی ہے وہ میں عبقری سے ضرور شیئر کرتا ہوں۔ یہ بھی اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے۔

میری ملاقات ایک خواجہ سرا سے ہوئی جو کچھ عرصہ پہلے ہی برائی کے راستے کو چھوڑ کر عبادت گزار بن چکا ہے۔ اس نے مجھے بہت عجیب وظائف اور باتیں بتائیں۔ کہنے لگا جب میں دین کی طرف آیا تو سارا دن مسجد بیٹھا رہتا ایک نوجوان نے مجھے دیکھ کر کہا دیکھو ڈاڑھی رکھی نہیں اور سارا دن مسجد میں بیٹھا رہتا ہے' میں اسی رات تہجد میں اٹھا اور اللہ سے رو رو کر یہ دعا مانگی کہ اے اللہ مجھے اپنی حبیب نبی کریم ﷺ کی سنت عطا فرما۔ چالیس دن لگاتار تہجد میں اٹھ کر دعا مانگتا رہا چالیس دن کے بعد میری ڈاڑھی کے بال آنا شروع ہوگئے حالانکہ پہلے میری جلد ایسی تھی کہ اس پر بال نہیں آتے تھے۔ اسی خواجہ سرا نے میری بہن کے سسر کو درج ذیل وظیفہ دیا تو انہوں نے آگے میری بہن کو بتایا وہ یہ ہے کہ مسئلہ جس قسم کا ہو' جیسی بھی پریشانی ہو' مصیبت ہو' الجھن ہو یا آپ راستہ بھول چکے ہیں تو یہ دعا پڑھنا شروع کردیں۔ اَللّٰهُمَّ يَسِّرْ وَلَا تُعَسِّرْ یہ دعا واقعی ہی بہت کامیاب ہے اور انتہائی تیر بہدف ہے۔ جب بھی مسئلہ ہو اس کو پڑھا جائے تو اللہ کریم مسئلہ فوری حل فرمادیتے ہیں۔ (نعمان' کراچی)

## گھریلو مسائل کا انسائیکلو پیڈیا

# جادو ختم' کاروبار بہتر

**محترم حکیم صاحب السلام علیکم!** گزشتہ کچھ عرصہ سے جادو کی بیماری میں مبتلا تھا 2012ء کے رمضان المبارک کے آخری عشرہ میں میری کمر میں شدید درد ہوگیا' آخری عشرہ بیٹھ کر بمشکل نماز پڑھی' ایک دوست کو فون کیا' انہوں نے میری والدہ کا نام پوچھا تو میں نے بتایا۔ کہنے لگے پرانا مسئلہ ہے' جادو ہے۔ کچھ سال پہلے کی بات ہے۔ ہمارے کھیت سے گوشت کے گیارہ ٹکڑے ملے تھے' اس وقت ہم گھر کے افراد بھی گیارہ تھے' دکان اور گھر پر جادو ہے۔ انہوں نے مجھے ہر نماز کے بعد گیارہ گیارہ مرتبہ سورۂ فلق اور سورۂ ناس پڑھنے کو کہا۔ پہلے ہی دن سے حیرت انگیز طور پر فرق محسوس ہوا۔ چالیس دن پڑھا' بہت زیادہ بہتری ہوگئی۔ دکان کا کام بھی بہت بہتر ہوگیا ہے۔

## ہزاروں کا آزمایا شوگر کا کامیاب نسخہ

**محترم حکیم صاحب السلام علیکم!** تقریباً عرصہ تین سال سے آپ کا رسالہ عبقری پڑھ رہا ہوں اور آپ کی کتب بھی لے رکھی ہیں لیکن آپ کو خط پہلی دفعہ لکھ رہا ہوں اور یقیناً آج کے اس دور میں لوگوں کی بھلائی اور رہنمائی کرنا کسی عام آدمی کے بس کا کام نہیں بلکہ ایک نیک دل' سخی اور اللہ تعالیٰ سے ڈرنے والے کا کام ہے۔ **محترم حکیم صاحب!** ایک نسخہ عبقری کے قارئین کیلئے جو کہ شوگر کیلئے ہے اور ایسے شخص سے یہ نسخہ ملا ہے جس کی ساری عمر بڑے بڑے ڈاکٹروں اور حکیموں کے ساتھ گزری ہے جب حضرت حکیم صاحب کچھ نہیں چھپاتے تو ہم کیوں چھپائیں؟ نسخہ یہ ہے۔ **ھوالشافی:** دارچینی ایک انچ کا ٹکڑا' موٹی الائچی ایک عدد' چائے دانے دار ایک چھوٹا چمچ' دیسی گھی ایک چمچ' پانی ڈیڑھ پاؤ۔ سب چیزیں ڈیڑھ پاؤ پانی میں پکائیں یہاں تک کہ پانی آدھ پاؤ رہ جائے' اتار لیں اور ٹھنڈا ہونے دیں اور آخر میں شہد کا چمچ ڈال دیں اور پی لیں' سوتے وقت استعمال کریں۔ اس شخص کا دعویٰ ہے کہ شوگر جتنی بھی زیادہ ہو وہ صبح بالکل نارمل ہوچکی ہوگی۔

سچا فیصلہ: جو منصف چاہے کہ وہ فیصلہ حق اور سچ پر کرے تو اسے چاہیے کہ وہ فیصلہ کرنے سے پہلے اسم یَاھَادِیُ کو 1100 مرتبہ پڑھے' انشاء اللہ، اللہ تعالیٰ اس کے دل میں سچی بات ڈال دے گا اور وہ حق فیصلہ کریگا۔

بچوں کا صفحہ

# بچو! اس رمضان خدمت کر کے خوشیاں سمیٹ لیں

کئی بزرگ تنہائی کا شکار ہوتے ہیں ایسے بزرگوں کے بچے پوتے اور نواسے وغیرہ ان کی دیکھ بھال کر کے ان کی دعائیں اور محبت لے سکتے ہیں ان کے ساتھ گزرا ہوا وقت آپ کا قیمتی سرمایہ ہوگا۔ ہر حالت میں ان کی مدد کریں ان کو تحائف دیں۔

ہم اس بھری دنیا میں رہتے ہیں ہمارے بڑے بزرگ بھی اسی دنیا کا حصہ ہیں اس لئے ہمیں چاہئے کہ اپنے بڑے بزرگوں کیلئے باقاعدگی سے وقت نکالیں اور ان کی خدمت کریں۔ ہم نے اپنے بزرگوں اور بڑوں کے زیر سایہ ہی پرورش پائی ہوتی ہے ان کا سایہ ہمیشہ ہمارے لئے رحمت ہوتا ہے جب یہ بچے اپنے دادا دادی کے ساتھ وقت گزارتے ہیں تو یہ وقت ان کیلئے شاندار ہوتا ہے۔ دادا دادی کے ساتھ گزرے ہوئے وقت کو وہ کبھی فراموش نہیں کر پاتے ان کی شفقت اور غیر مشروط محبت بچوں کیلئے عظیم الشان تحفہ ہوتی ہے۔ جب وہ بچے جوان ہو کر خود ماں باپ بنتے ہیں تو پھر انہیں پتا چلتا ہے کہ ان کے بڑوں کی محبت اور شفقت نے ان میں کیا کیا اقدار پیدا کی ہیں۔ تب وہ ان اقدار کو اپنے بچوں تک منتقل کرتے ہیں۔ یہ حقیقت ہے کہ آپ کے والدین بھی آپ کے ساتھ ایسا محبت کا سلوک کرتے ہیں آپ کے والدین آپ کو اس دنیا میں لے کر آتے ہیں آپ کی پرورش کرتے ہیں' وہ آپ کے ساتھ بہت زیادہ محبت کرتے ہیں۔

عظیم کے دو بچے ثانیہ اور علیم ہیں جب ثانیہ کی عمر صرف دو سال تھی تو عظیم کے والدین عظیم کے گھر کافی عرصہ تک رہے تھے۔ اب ثانیہ کی عمر چودہ سال ہے' اسے ابھی بھی اپنے دادا دادی کی محبت یاد ہے اور ان کے ساتھ گزرا ہوا وقت اس کا بہترین سرمایہ ہے۔ عظیم کے دونوں بچے اپنے دادا دادی کی محبت کو اب بھی بہت یاد کرتے ہیں۔ عظیم کے والدین جب اس کے ساتھ رہتے ہیں تو عظیم کی بیوی ان کی بہت زیادہ خدمت کرتی تھی' اور اس کے بدلے اس کو بزرگوں کی دعائیں اور محبت ملتی تھی جبکہ عظیم کی بیوی کے والدین فوت ہو چکے تھے وہ عظیم کے والدین کو اپنے ماں باپ سمجھتی تھی اور ان کی خدمت کر کے ایک روحانی سکون محسوس کرتی تھی۔ بزرگ بچوں میں محبت کی خوشیاں بانٹتے ہیں ان سے غیر مشروط محبت کرتے ہیں اس طرح بڑے ہو کر بچے اچھے انسان بنتے ہیں۔ عظیم کا کہنا ہے کہ جب میرے والدین میرے ساتھ رہتے ہیں تو میں ایک عجیب طرح کا سکون محسوس کرتا ہوں اور اپنے آپ کو آپ کو زیادہ محفوظ خیال کرتا ہے۔ جب ہم بزرگوں کی خدمت کرتے ہیں اور ان سے محبت کرتے ہیں تو یہ ان کے لئے عظیم الشان تحفہ ہوتا ہے۔ وہ اپنے آپ کو زیادہ صحت مند اور توانا محسوس کرتے ہیں۔ لوگوں کو چاہیے کہ چھوٹے بچوں کے جوش اور ولوں کا غلط اندازہ نہ لگائیں' یہ جذبہ بہت طاقتور ہوتا ہے کیونکہ بچوں نے یہ جذبہ اپنے بڑوں کے تجربات سے حاصل کیا ہوا ہوتا ہے' بزرگ اور بچے دونوں ہی ہمیں زندگی گزارنے کا ڈھنگ سکھاتے ہیں۔ اسی سے خاندان کی اقدار اور روایات مستحکم ہوتی ہیں۔ اس لئے آپ کیلئے سنہری موقع ہے کہ اپنے بڑوں کی خدمت کر کے بے شمار خوشیاں سمیٹ لیں۔ کئی بزرگ تنہائی کا شکار ہوتے ہیں ایسے بزرگوں کے بچے پوتے اور نواسے وغیرہ ان کی دیکھ بھال کر کے ان کی دعائیں اور محبت لے سکتے ہیں ان کے ساتھ گزرا ہوا وقت آپ کا قیمتی سرمایہ ہوگا۔ ہر حالت میں ان کی مدد کریں ان کو تحائف دیں اور ان کے ساتھ مل کر کھانا کھائیں یہ ان کے لئے بہت بڑا تحفہ ہوگا۔ پھر آپ کو زندگی کے بہت سے مسائل حل کرنے میں مدد ملے گی' آپ کو نئی نئی چیزیں معلوم ہوں گی آپ کے بزرگ آپ کی توجہ کے مستحق ہیں یہ بزرگ بھی آپ کے خاندان کا حصہ ہیں' آپ ان کو توجہ دیں گے تو آپ کو بے شمار فوائد حاصل ہوں گے۔ (فرحت' لاہور)

## بچے رمضان کی تیاری کیسے کریں گے؟

رمضان المبارک میں والدین کی خواہش ہوتی ہے کہ اس اہم مہینے کو بچے بھی بہترین انداز میں گزاریں۔ اس کی اہمیت کو سمجھیں، لیکن ان کی دلچسپی کو کس طرح بڑھایا جائے، یہ اکثر والدین نہیں سمجھ پاتے۔ ان کی آسانی کے لیے چند قیمتی مشورے یہاں پیش کرتے ہیں: **1۔ بچوں کو رمضان کی اہمیت اور تاریخ سے آگاہ کرنا:** رمضان المبارک کی ملک بھر میں بڑی خاص تیاریاں ہوتی ہیں، جسے یقیناً بچے بھی محسوس کرتے ہیں اور ان کے ذہنوں میں بہت سے سوال جنم لیتے ہیں۔ بس یہی وقت ہے کہ بچوں کے لیے وقت نکالیں اور رمضان کی مکمل تاریخ اور اہمیت کو دلچسپ پیرائے میں بچوں کے سامنے پیش کریں۔ **2۔ رمضان کے متعلق مضمون لکھوائیں:** اگر آپ کے بچے لکھ سکتے ہیں، تو ان سے رمضان کے متعلق مضمون لکھوائیں۔ اگر وہ لکھ نہیں سکتے تو ان کی زبانی رمضان کہانی ضرور سنیں اور پھر اسے خود تحریر کی شکل دیں۔ یہ تحریر تاعمر بچوں کے ذہنوں پر نقش رہے گی۔ **3۔ افطار پارٹیوں کا انعقاد:** والدین اپنے بچوں کے ہم عمر دوستوں کے لیے ''استقبال رمضان'' کا پروگرام بھی کر سکتے ہیں تاکہ اس اہم مہینے کی آمد کے بارے میں بچوں کو سمجھ آئے یا پھر دوران رمضان افطار پارٹیوں کا اہتمام کریں۔ اس تیاری میں بچوں کو شامل بھی کریں۔ اس سے نہ صرف بچوں میں روزہ رکھنے کی عادت پروان چڑھے گی بلکہ دوستی کی مشترکہ سرگرمی سے دلچسپی بھی بڑھے گی۔ **4۔ سحر و افطار کی تیاری میں شمولیت:** عموماً بچوں کو گھر کے کاموں، خاص طور پر باورچی خانے سے دور رکھا جاتا ہے اور یہی عادت بعد میں ان کی شخصیت کا حصہ بن جاتی ہے۔ یہ ضروری ہے کہ بچوں کو گھر کے اہم کاموں میں شامل رکھا جائے، خاص کر رمضان میں سحر و افطار اوقات میں بچوں کی عمر کے لحاظ سے ان میں کاموں کی تقسیم کریں، تو اس سے ان کی دلچسپی بہت بڑھے گی۔ **5۔ قرآن سے لگاؤ:** رمضان میں قریباً ہر گھر میں تلاوت قرآن مجید کا انتظام ہوتا ہے، مگر اس میں بچوں کی دلچسپی نہیں ہوتی، مگر جب انہیں قرآن کے پیغام کو کہانیوں کی شکل میں بتایا جائے گا، تو دلچسپی غیر معمولی طور پر بڑھے گی۔ اس لیے بچوں کو قرآن میں موجود واقعات دلچسپ پیرائے میں سنائیں یا قرآن کی اہمیت کو کہانیوں کے انداز میں ثابت کریں **6۔ خوشیوں میں غریبوں اور مسکینوں کو شامل کریں:** رمضان دوسروں کا احساس کرنے کا مہینہ ہے۔ مہینے کے آغاز ہی میں بچوں کے اندر دوسروں کی مدد کا جذبہ ابھاریں۔ افطاری کے لیے سامان غریبوں اور مسکینوں کے لیے بھی مختص رکھیں اور انہیں بچوں کے ہاتھوں سے تقسیم کروائیں، پھر اپنے کھلونے یا دیگر چیزیں بھی غریب بچوں میں تقسیم کرنے کی ترغیب دیں۔ یہ عادت اس عمر میں پختہ ہوگئی تو تاعمر ساتھ رہے گی۔ **7۔ مسجد کو مرکز بنائیں:** بچوں میں چھوٹی عمر سے ہی مسجد سے لگاؤ پیدا کرنا چاہیے چونکہ رمضان میں مساجد میں عوام کی حاضری غیر معمولی ہوتی ہے، اس لیے بچوں کو نماز پڑھنے ساتھ لے کر جانا چاہیے۔ اس سے نماز سے لگاؤ کے ساتھ ساتھ نظم و ضبط سیکھنے اور اجتماعیت کو سمجھنے میں مدد ملے گی۔ (زرتاشیہ میر)

(بقیہ: لگتا ہے آج میری آخری رات ہے! نسخہ لکھ لو!)

میں تو مجھے پہلے سے ہی پتا تھا لیکن خالی اجزاء سے مرہم کیسے بنتا ہے یہ مجھے معلوم نہ تھا جب میں نے اسے کہا کہ استاد صاحب مجھے نسخے کے اجزاء معلوم ہیں تو کہنے لگے آپ کو کس نے بتائے۔ میں نے کہا کہ آپ ہمیشہ مجھ سے یہ اجزاء دے کر خرید کرواتے تھے تو کہنے لگے جب آپ کو پتا ہے تو یہ بھی سن لو کہ جو تیل مریض اپنے ساتھ لاتے ہیں انہی کی مدد سے میں تیل علیحدہ بوتل میں جمع کرتا رہتا تھا۔ جب مکمل ہو جاتا تو آپ کو چٹ لکھ کر منگوا لیتا تھا اور یہی رات اس کی آخری ملاقات تھی' صبح اس کی موت کی صورت میں خبر ملی۔ جب ایک دو مریضوں سے میں نے پوچھا تو انہوں نے کہا کہ ہم تل کا تیل لاتے تھے۔ جیسے ہم نکا خان کو دیتے تھے۔ مرہم عجب کے اجزاء: پھٹکڑی سرخ' سوہاگہ بریاں ہر ایک بیس تولہ باریک کر کے روغن تل ایک سیر میں ملا کر سات روز کھرل کریں۔ ہر قسم کے خبیث زخم' پرانے زخم' کسی' کلہاڑی کے زخم' پھوڑے مختلف قسم کے پھوڑوں کیلئے لاجواب ہے۔ اس کا پھایہ لگائیں۔ تمام مواد نکال کر زخم خشک کر دے گا' دنبل زہر باد والے پھوڑے چند دن میں ختم ہو جاتے ہیں۔ (محمد بلال یار و کھوسو' ڈیرہ غازی خان)

(س۔ش)

# جن بولا غیر شرعی منتر چھوڑو کالی دنیا کالا جادو کتاب خریدو

ایک عمل شروع کیا تو ایک ہفتہ اس نے مجھے بہت زیادہ تنگ کیا‘ پھر ایک دن میرے ذہن میں آیا کہ میں نے جو کچھ پڑھا ہے اس کا ہدیہ اس کی روح کو کروں پھر میں نے جو کچھ پڑھا اور جو پڑھ رہی ہوں اس کا ہدیہ اس کی روح کر کرتی ہوں اس کے بعد ایک دن اس کا حملہ ہوا

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** اللہ تعالیٰ آپ کو دنیا و آخرت میں جزائے خیر عطا فرمائے۔ آمین! محترم حضرت حکیم صاحب! میرے ساتھ گزشتہ کئی سالوں سے بہت عجیب مسئلہ ہے‘ ایک شیطانی طاقت ہے جو میرے ساتھ آ کر برائی کرتی ہے‘ ایک مرتبہ میں نے ایک عامل کے کہنے پر ایک عمل شروع کیا تو ایک ہفتہ اس نے مجھے بہت زیادہ تنگ کیا‘ پھر ایک دن میرے ذہن میں آیا کہ میں نے جو کچھ پڑھا ہے اس کا ہدیہ اس کی روح کو کروں پھر میں نے جو کچھ پڑھا اور جو پڑھ رہی ہوں اس کا ہدیہ اس کی روح کر کرتی ہوں اس کے بعد ایک دن اس کا حملہ ہوا کہ اس نے میرے پورے جسم کو دبایا ہوا ہے اور میری زبان کو دبایا ہوا ہے کہ یہ کچھ پڑھ نہ سکے لیکن میرے دل میں درود تنجینا کی آواز آ رہی ہے اور میں دل سے درود تنجینا پڑھ رہی ہوں اور جب میری آنکھ کھلی تو میں درود تنجینا پڑھ رہی تھی اس کے بعد تین دن پہلے اس کا دوبارہ حملہ ہوا جو کہ بہت زیادہ نہیں تھا۔ اس کے حملے کے بعد میرے جسم کا جوڑ جوڑ دکھتا ہے۔ میں آپ کے پاس بھی روحانی علاج کیلئے آئی تھی‘ آپ نے مجھے انمول خزانہ‘ سورۂ الم نشرح‘ سورۂ والضحیٰ اور یَا کَرِیۡمُ کا وظیفہ عنایت فرمایا تھا۔ میں گزشتہ کئی ماہ سے یہ وظائف پڑھ رہی ہوں جب سے علاج شروع ہوا بہت فائدہ ہوا ہے۔ اللہ کریم کا بہت بہت شکر ادا کرتی ہوں کہ اس نے میری زبان پر اپنا نام دیا ہوا ہے میں وظیفہ پڑھنے سے ذرا نہ اکتاتی ہوں اور نہ گھبراتی ہوں۔ اب اس شیطانی طاقت کے حملے ذرا کم ہو گئے ہیں مگر رکے نہیں‘ اب بھی اگر اس کا حملہ ہو جائے تو پھر چار پانچ دن وظیفہ کرنے میں میرا دل نہیں لگتا‘ دعا مانگنے کو دل نہیں کرتا‘ اپنے لیے بھی دعا نہیں مانگتی اگر ان دنوں میں بھی مانگتی ہوں تو اپنے آقا علیہ الصلوٰۃ والسلام کی امت کیلئے دعائیں مانگتی ہوں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو اور آپ کی نسلوں کو بغیر حساب و کتاب جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے اور آپ کے صدقے ہم جیسے گنہگاروں کی بخشش و مغفرت فرمائے۔ آمین! **(پوشیدہ)**

## مفتی جن نے حضرت حکیم صاحب کی کتاب کا بتایا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں نے اور میری بیٹی نے آپ کا وظیفہ اَلۡمُسۡتَقِیۡمُ اور اذان کا عمل پورا سال پڑھا اور اچھا خاصا پڑھا‘ پھر میرا بھائی باہر سے آیا اس کے پاس ایک عمل تھا وہ کسی کے ساتھ مل کر جن وغیرہ قابو کرتا تھا اور پھر اس نے مجھے بھی وہ عمل بتایا اور پھر میں نے اَلۡمُسۡتَقِیۡمُ اور اذان کا عمل جاری رکھا میری بیٹی پر کالا علم ہوا تھا میرے بھائی نے مجھے منتر بتایا پھر میں نے وہ پڑھا تو بیٹی پر جنات حاضر ہو گئے‘ پانچ جن تھے‘ تین بچے اور ماں باپ‘ انہوں نے ہمیں خوب تنگ کیا‘ درمیان میں بھائی سے بھی رابطہ رکھا۔ ان جنات نے کہا کہ ہم تمہاری بیٹی کو مارنے کیلئے آئے ہیں اس کی حالت بہت خراب تھی وہ شادی شدہ تھی‘ پھر میں اس کو گھر لے آئی‘ پھر میری چھوٹی بیٹی پر ایک نیک جننی حاضر ہوئی وہ اپنے آپ کو اماں جی کہلواتی ہے‘ پھر اس نے جن اتارنے کے سارے طریقے بتائے‘ میرے چھوٹے بیٹے پر بھی ایک جن حاضر ہوا‘ سلیمان نام تھا‘ اماں جی کا ساتھی تھا۔ پھر سلیمان جن نے میری بیٹی کے جنات کو مسلمان کیا پھر ہم نے اور لوگوں پر بھی یہ طریقہ استعمال کیا بہت لوگوں کے جن بھی اترے‘ ہم نے چھ ماہ تک منتر پڑھا‘ وہ منتر غیر شرعی تھا اور اس سے گناہ ہوتا تھا مگر مجھے علم نہ تھا‘ اس منتر کی وجہ سے میرے گھر میں بہت سی چیزیں آ گئیں جنہوں نے ہمیں بہت پریشان کیا۔ پھر میری اسی بیٹی پر مفتی جن حاضر ہوا اس نے کہا ہر قسم کے غیر شرعی منتر پڑھنا چھوڑ دو‘ ایک کتاب کا نام بتایا ’’کالی دنیا کالا جادو وظائف اولیاء اور سائنسی تحقیقات‘‘ (جو کہ عبقری پبلشرز کی شائع شدہ اور حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی تالیف ہے) اس میں جو وظائف تھے وہ سب استعمال کیے‘ ڈیڑھ سال سے ہم نے اس کتاب سے لوگوں کو وظائف دینا شروع کیے‘ اس ہی سال میری بیٹی کی شادی ہوئی‘ اور میری بیٹی انڈونیشیا شوہر کے ساتھ چلی گئی۔

## یا حفیظ یا سلام سے حفاظت کا نظام

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** عبقری سے جب سے تعلق ہوا ہے زندگی اور شب و روز میں سکون آ گیا ہے۔ نماز تو پہلے بھی پڑھتی تھی مگر عبقری سے جو ہدایت اور علم کی روشنی ملی اس سے بے حد فائدہ ہوا۔ سورۂ کوثر 129 مرتبہ صبح و شام پڑھنے سے لاجواب برکت ہوئی‘ یَاحَفِیۡظُ یَاسَلَامُ سے گھر پر حفاظت کا جو نظام نظر آیا اس کی مثال روزمرہ زندگی میں کئی بار نظر آئی۔ (نگہت سیف)

# پاگل پا گیا اور سیانا بھیک مانگتا رہا

ہمارے علاقے میں دو بھائی تھے ایک سیانا تھا اور ایک پاگل۔ سیانا بہت چالاک تھا‘ والد کی وراثت کا سارا مال اپنے قبضے میں رکھتا تھا نہ ماں کو کچھ دیتا تھا اور نہ پاگل بھائی کو کچھ دیتا تھا اور پاگل بھائی کو حقارت سے مارتا بھی تھا اور پاگل اپنی ماں کی خدمت میں سارا دن گزارتا تھا۔ بوڑھی ماں کو اپنے کندھے پر اٹھا کر علاج کروانے کیلئے شہر ڈاکٹر کے پاس لے جاتا تھا اور ادھر سیانا مال کو دیکھ کر اپنی مستی میں رہتا تھا اور کسی کو آدمی سمجھنے کیلئے تیار نہ تھا۔ بس ایک کی نظر مال پر اور ایک کی نظر ماں پر تھی۔ پاگل کو ماں دعائیں دیتی تھی کہ تو مت گھبرا اللہ تعالیٰ تجھے سیانا کر دے گا اور تیرے پاس بہت کچھ ہوگا۔ قدرت کی شان دیکھیں دن بدل گئے پاگل عقلمند بن گیا‘ اولاد ہوئی اللہ تعالیٰ نے ماں کی دعا سے ان کی جھولی بھر دی بہت خوش تھا۔ کئی جائیدادیں شہر میں ہیں‘ اس وقت اس کے بیٹے صالح ہیں اور کما رہے ہیں اور ادھر سیانے آدمی پر جو گزری وہ بھی دنیا نے دیکھا کہ دو بیٹے تھے جو دونوں ڈاکے مارتے مارے گئے‘ مال سب کچھ لٹ گیا‘ بہوؤں نے سیانے باپ کو گھر سے نکال دیا باقی جو اسکی زندگی تھی اس میں بھیک مانگتا ہوا انتقال کر گیا۔ (ن۔ز)

## حوض کوثر پر پانی پینا ہے! تیاری پکڑ لیں

علامہ سخاوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رُوۡحِ مُحَمَّدٍ فِى الۡاَرۡوَاحِ وَعَلٰى جَسَدِهٖ فِى الۡاَجۡسَادِ وَعَلٰى قَبۡرِهٖ فِى الۡقُبُوۡرِ۔ جو شخص یہ درود پاک پڑھے گا وہ آپ ﷺ کو خواب میں دیکھے گا‘ اسی طرح قیامت والے دن دیکھے گا کہ حضور ﷺ اس کی شفاعت فرمائیں گے اور وہ آپ ﷺ کے مبارک ہاتھوں سے حوض کوثر سے پانی پیے گا اور اللہ تعالیٰ اس کے بدن کو دوزخ پر حرام فرما دے گا۔ (انشاء اللہ)

**روشن سورتیں:** حدیث شریف میں آیا ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ دو چمکتی ہوئی روشن سورتیں پڑھا کرو‘ ایک سورۂ بقرہ اور دوسری سورۂ آل عمران‘ اس لیے کہ یہ دونوں سورتیں قیامت کے دن اس طرح آئیں گی گویا کہ دو سایہ فگن بادل ہیں‘ یا دو سائبان ہیں یا دو پرے باندھے ہوئے پرندوں کی ٹکڑیاں ہیں‘ اپنے پڑھنے والوں کو بخشوانے کیلئے اللہ تعالیٰ سے جھگڑا کرتی ہیں۔ (معلمہ بنت محمد حنیف‘ گاؤں سیدھڑی)

دانت چمکدار کیڑا ختم: لاہوری نمک دانتوں کیلئے عمدہ منجن کا کام دیتا ہے' تھوڑے سے نمک کو سرسوں کے تیل میں ملا کر دانتوں پر ملا جائے تو دانت چمکدار ہوجاتے ہیں اور انہیں کیڑا نہیں لگتا۔

# قبر میں ہندو کی لاش اور آگ میں مسلمان!

ماجرا کیا ہے؟

اب امام صاحب نے ایک ایک کر کے اشرفیاں مکھن میں لگا لگا کر سب اشرفیاں کھا گئے کچھ دیر کے بعد کمرے سے باہر آگئے۔ کچھ گھنٹے کے بعد شاید ان اشرفیوں نے اپنا کام دکھایا اور امام صاحب چند گھنٹوں کے بعد فوت ہوگئے۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ! یہ مضمون آپ کی خدمت میں بھیج رہا ہوں جو کہ آج سے تقریباً چالیس سال پہلے ایک عالم دین چغتائی صاحب جن کا نام میں بھول گیا ہوں یہ عالم دین عدالت میں اسٹامپ فروش اور عرائض نویس تھے نے جمعہ کے دن جمعہ کی نماز سے پہلے اپنی تقریر میں بہاولپور کی مسجد الفردوس (جو کہ مسجد حافظ گھوڑا کے نام سے مشہور ہے) میں سنایا۔ میں پوری ایمانداری سے جو کچھ ان عالم دین چغتائی صاحب نے سنایا تحریر کر رہا ہوں۔ یہ مضمون خاص کر ایسے لوگوں کیلئے عبرت ہے جو اپنی دولت' سونا وغیرہ کو جمع کرتے ہیں نہ اپنے اوپر خرچ کرتے ہیں نہ دوسروں پر بلکہ اس دولت پر ناگ بن کر بیٹھے رہتے ہیں۔ اور اسی حالت میں انہیں آجاتی ہے۔

ایک عالم دین نے جمعہ کی نماز سے پہلے اپنی تقریر میں یہ قصہ سنایا: پاکستان بننے سے پہلے بہاولپور کی ایک مسجد میں امام مسجد قرآن مجید کی تعلیم بھی دیتے تھے' امام صاحب بچوں کو قرآن مجید پڑھا کر اور بچوں کو چھٹی دے کر مسجد کے اس کمرے میں چلے جاتے جس میں ان کی رہائش تھی۔ کمرہ اندر سے بند کر لیتے' کچھ گھنٹے کے بعد کمرہ کھول کر کاموں میں مصروف ہوجاتے۔ ان کا ایک شریر شاگرد لڑکا روزانہ سوچتا کہ آخر استاد جی اپنے کمرے میں کیا کرتے ہیں' دیکھنا چاہئے' اس لڑکے نے دروازے میں ایک سوراخ کیا' ایک دن یہ لڑکا امام صاحب کے کمرے میں جانے کے بعد اس سوراخ میں سے دیکھنے لگا۔ اس نے دیکھا کہ امام صاحب نے کمرے کی زمین پر سے چٹائی ہٹائی اس کے نیچے گھاس پھونس بھرا تھا انہوں نے اسے بھی ہٹا کر زمین میں سے ایک مٹی کی ہانڈی نکالی اس ہانڈی کو الٹایا تو زمین پر اشرفیوں کا ڈھیر لگ گیا۔ امام صاحب ان اشرفیوں سے کھیلنے لگے جب ان کا کھیل سے دل بھر گیا تو انہوں نے یہ اشرفیاں واپس ہانڈی میں رکھ کر ہانڈی زمین میں اسی جگہ پر رکھ دی اور اوپر سے گھاس پھونس ڈال کر چٹائی زمین پر بچھا دی۔ اب روزانہ یہ لڑکا یہ تماشہ سوراخ میں سے دیکھتا ایک دن امام صاحب کو بخار چڑھ گیا' امام صاحب نے ایک لڑکے سے بازار سے مکھن منگوایا اور حسب معمول اپنے کمرے میں جا کر کمرہ بند کر لیا۔ ان کے اسی شاگرد نے سوراخ میں سے دیکھا کہ امام صاحب نے ہانڈی نکالی اور زمین پر اشرفیاں الٹیں۔ اب امام صاحب نے ایک ایک کر کے اشرفیاں مکھن میں لگا کر سب اشرفیاں کھا گئے کچھ دیر کے بعد کمرے سے باہر آگئے۔ کچھ گھنٹے کے بعد شاید ان اشرفیوں نے اپنا کام دکھایا اور امام صاحب چند گھنٹوں کے بعد فوت ہوگئے۔ محترم حکیم صاحب! اب ہم مسجد کے پچھلی طرف ایک گلی میں چلتے ہیں: مسجد کی پچھلی گلی میں ایک ہندو بنیا رہتا تھا جس کا کاروبار سود کا تھا اس نے بے شمار مسلمانوں کو سود پر رقم دی ہوئی تھی۔ اتفاق سے یہ ہندو بیمار ہوگیا اس ہندو نے اپنے بیٹے کو بلا کر اس سے تمام سودی کھاتے منگوائے' لڑکا بہت خوش کہ باپ اپنے آخری وقت میں یہ تمام سودی کھاتے بیٹے کے حوالے کردے گا۔ اس ہندو نے اپنے بیٹے کے ذریعہ تمام ان مسلمانوں کو بلوایا جب تمام مسلمان جمع ہوگئے تو اس ہندو نے یہ تمام کھاتے آگ کی نذر کردیئے اور ان مسلمانوں کی تمام رقم اصل معہ سود معاف کردی کے بعد ہندو مرگیا۔ ادھر امام صاحب اشرفیاں کھا کر فوت ہوئے اور اُدھر ہندو مسلمانوں کا اصل معہ سود معاف کر کے مرا۔ ادھر امام صاحب کو قبر میں دفنایا ادھر ہندو کو مرگھٹ میں جلادیا یہ سب ایک وقت میں ہوا۔ اب رات کو یہ مسجد کا طالب علم لڑکا سونہ سکا اس کے دل میں لالچ آگیا کہ کیوں نہ امام صاحب کی قبر کھود کر امام صاحب کے پیٹ میں سے اشرفیاں نکالوں۔ آخر لالچ میں آکر یہ لڑکا قبرستان گیا امام صاحب کی قبر کھودی جب امام صاحب کا کفن ہٹایا تو وہاں امام صاحب کی جگہ وہ ہندو بنیا تھا۔ غیب سے آواز آئی کہ جس چیز کو تو تلاش کر رہا ہے اسے مرگھٹ میں جا کر تلاش کر۔ آخر وہ لڑکا بھاگم بھاگ مرگھٹ میں گیا جس جگہ ہندو کو جلایا تھا وہاں راکھ میں ہاتھ مارا تو اسے سونے کی ایک ڈبی ملی جو کہ اشرفیاں آگ سے پگل کر ایک جگہ خراب ہوکر جڑ گئی تھیں۔ اب یہ لڑکا وہ سونا لے کر صبح کو قاضی شہر کے پاس گیا اور تمام ماجرا سنایا اور وہ سونے کی ڈبی بھی قاضی صاحب کے حوالے کردی۔ قاضی صاحب اس لڑکے کو لے کر جمعہ کے دن جامع مسجد میں آئے اور جمعہ کی نماز سے پہلے یہ سونا اور وہ لڑکا نمازیوں کو دکھایا اور تمام قصہ لوگوں کو سنایا۔ جن عالم دین چغتائی صاحب نے یہ قصہ ہمیں سنایا وہ کہتے ہیں اس وقت میں بھی مسجد موجود تھا اس لڑکے کو معہ وہ جلی ہوئی اشرفیاں سونے کی شکل میں ان عالم دین چغتائی صاحب نے بھی دیکھیں۔ (محمد معظم حسین' بہاولپور)

## والد کی قبر سے آوازیں آج بھی آتی ہیں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں نے اپنے والد کو محنت کرتے اور اچھائیوں میں ہی دیکھا تھا' ساری رات عبادت' تہجد' کہیں بھی کوئی فوت ہوجاتا' خود قبر کھودتے' قبریں بہت اچھی کھودتے تھے' میں اپنے والد کی لاڈلی بیٹی تھی ان کی وفات کا سب سے زیادہ صدمہ مجھے ہی ہوا۔ میں ان کیلئے پڑھ پڑھ کر ہدیہ کرتی رہتی تھی۔ کچھ عرصہ پہلے پریشانیاں ایسی آئیں کہ میں نے ان کی روح کو ہدیہ کرنا چھوڑ دیا' رات کے وقت مجھے کوئی میرا نام لے کر پکارتا' یہ آواز میرے سر کی طرف سے ایک کونے سے آتی' یہ وقت صبح تہجد کا ہوتا تھا' میں نے جاننے کی بہت کوشش کی لیکن پتہ نہ چلا' کوئی کہتا یہ آواز قبر دیتی ہے' اللہ رحم کرے' لیکن میں کھوج میں رہی کہ معلوم کروں' کافی جگہ سے معلوم کروایا تو ایک جگہ حاضرات کے ذریعے معلوم ہوا کہ یہ آواز میرے باپ کی طرف سے آتی ہے۔ میرے والد ساری اولاد کو چھوڑ کر میرے پاس آتے تھے' ان پر کوئی عذاب تھا اور وہ اس وجہ سے تھا کہ ہماری نسل میں سے کسی بڑے نے قرآن پاک اٹھایا تھا' میرے دل میں ایسے زور کا دھچکا لگا بہت افسوس ہوا' جلدی سے دوبارہ اپنے والد کی روح کو پڑھ پڑھ کر ہدیہ کرنا شروع کیا۔ (ف۔ک)

## پیچش روکنے کا تیر بہدف نسخہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عبقری رسالہ ہمیں بہت پسند ہے' ہمارے خاندان کے تقریباً ہر گھر میں عبقری ہر ماہ انتہائی شوق سے پڑھا جاتا ہے۔ میرے اکثر آزمودہ ٹوٹکے اور وظائف عبقری میں چھپتے رہتے ہیں۔ آج بھی میں ''موشن بند کرنے کا تیر بہدف نسخہ'' لے کر حاضر ہوئی ہوں۔ نسخہ درج ہے۔ **ھوالشافی:** جامن کے درخت سے نرم پتے' نئی کونپلیں دس عدد دھو کر رگڑ لیں (آج کل جامن کے درخت پر نئے پتے اور کونپلیں باآسانی دستیاب ہیں)' دو عدد کالی مرچ' دس دانے سونف' دو پتے پودینہ لے لیں۔ تمام اشیاء کو جامن کے رگڑے ہوئے پتوں میں مکس کرلیں اور اس تمام آمیزے میں تین چمچ پانی ڈال کر اچھی طرح رگڑ لیں' ہر گھنٹے بعد چار چار قطرے پلائیں' موشن بند ہوجائیں گے۔ قارئین! یہ ٹوٹکہ انتہائی آسان اور آزمودہ ہے۔ اس کے ساتھ اگر نمکول کا استعمال بھی کیا جائے تو موشن سے ہونے والی کمزوری نہیں ہوتی۔ (حرا رمضان' اختر آباد)

ضلالت وگمراہی: ایسی بات میں گفت گو کرنا جس میں کسی کا فائدہ نہ ہوٴ علامت ضلالت وگمراہی ہے۔

# آپ کا خواب اور روشن تعبیر

☆ پنجروں میں طوطے ☆ میرے اوپر چمگادڑ گری ☆ بلیک شوز پر وائٹ پالش ☆ چلتی ہوئی عورتیں ساکت ہوگئیں ☆ بندش کا مسئلہ

**پنجروں میں طوطے:** میں نے دیکھا کہ میں بھاگ رہی ہوں ہمارے گاؤں کی سڑک پر میرے پیچھے میرا ایک کزن پڑا ہوا ہے‘ راستے میں مجھے میرے پاپا ملتے ہیں ان کے ہاتھ میں دو پنجرے ہیں ان میں طوطے ہیں دونوں پنجروں میں چار چار طوطے ہوتے ہیں‘ پاپا وہ مجھے دیتے ہیں پھر میں ان کو لے کر بھاگ رہی ہوں‘ راستہ وہی ہے‘ اس راستے کے نیچے بہت بڑا گڑھا ہے میں اس گڑھے کے اندر چھپ جاتی ہوں‘ اندر ایک کشتی بنی ہوئی ہے اس میں بہت خوبصورت بچے بیٹھے ہیں۔ میں طوطے وہیں رکھتی ہوں پھر سوچتی ہوں یہ شور نہ کردیں‘ دشمنوں کو پتا چل جائے گا‘ وہاں بیٹھی اس لڑکی سے میں کہتی ہوں کہ تم کون ہو؟ وہ سیڑھیوں پر بیٹھی ہوئی ہے اور وہاں پر گندم کی ڈالیاں پڑی ہوئی ہیں۔ لڑکی مجھے جواب نہیں دیتی۔ وہاں پر ایک اور لڑکی کہتی ہے کہ اس کا باپ امیر ہے‘ اسے شاپنگ کرانے لایا ہے‘ وہاں پر ایک بچہ بھی ہوتا ہے خوبصورت سا! میں اسے کہتی ہوں تم بہت اچھے ہو تم مجھ سے بات کرو‘ وہ شرماتا ہے۔ (نائلہ‘ راولپنڈی)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ کے کاموں میں حاسدین کی طرف سے رکاوٹیں ڈالی جانے کے باوجود آپ کو خوشیاں اور کامیابیاں نصیب ہوں گی۔ واللہ اعلم!

**بندش کا مسئلہ:** میں گزشتہ 12 سال سے مسلسل ایک خواب دیکھ رہا ہوں‘ میرے پیچھے چھپکلیاں لگی ہوتی ہیں اور اکثر میں خواب میں خود کو ننگے پاؤں دیکھتا ہوں۔ (ناصر‘ اوکاڑہ)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق آپ کے ساتھ واقعی بندش ہی کا مسئلہ ہے‘ تاہم آپ حسب توفیق صدقہ دیں اور سورہ فلق اور سورہ الناس روزانہ 313 بار پڑھ کر بندش کے خاتمے کی دعا کرلیا کریں۔ یہ عمل کم از کم 90 دن باقاعدگی سے کرنا ہوگا‘ ان شاء اللہ بندش ختم ہوجائے گی۔ واللہ اعلم!

**میرے اوپر چمگادڑ گری:** میں نے دیکھا ایک قبرستان ہے میری امی اور ایک کزن وہاں پر کھڑے ہیں ایک کمرا بنا ہوا ہے جس کی چھت نہیں ہے ہم جیسے ہی اس کمرے میں اندر جاتے ہیں ایسا لگتا ہے کہ میرے اوپر چمگادڑ گری ہو‘ میں ڈر گئی پھر امی کو کہتی ہوں یہاں سے چلیں‘ یہ راستہ صحیح نہیں ہے۔ میری کزن اسی کمرے کی زمین پر راستہ تلاش کرتی ہے اور زمین پر سے ڈھکن ہٹاتی ہے تو سیڑھیاں بنی ہوتی ہیں وہ اندر چلی جاتی ہے مگر میں نہیں جاتی اور امی کو دوسرے راستے لے کر جاتی ہوں‘ وہاں پر ویسے ہی کمرے اور برآمدے ہیں‘ ان کی چھت نہیں ہیں‘ قبریں ہی قبریں ہیں۔ میں امی کو کہتی ہوں کہ راستہ مل جائے گا‘ آپ چلیں۔ ہم بہت پیدل چلتے ہیں‘ راستے ایسے ہوتے ہیں جیسے بھول بھلیاں۔۔۔! میں دل میں یہ بھی سوچ رہی ہوں کہ میں امی کو لے کر تو آئی ہوں اگر راستہ نہ ملا تو کیا ہوگا۔ میں آگے چلتی ہوں آخر مجھے راستہ مل ہی جاتا ہے۔ ایک جگہ پر ہمارے گاؤں کی لڑکیاں قرآن پاک پڑھ رہی ہیں‘ میں وہاں سے آرام سے گزر جاتی ہوں۔ میرے دل میں اطمینان ہوتا ہے کہ اب گھر پہنچ جائیں گے۔ (صباء‘ لاہور)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس وقت جو پریشانیاں آپ پر آئی ہوئی ہیں‘ اس بات کا اشارہ ہے کہ یہ پریشانیاں ان شاء اللہ جلد دور ہوجائیں گی۔ آپ یَابَدِیۡعُ ہر نماز کے بعد 21 بار پڑھ کر دعا کرلیا کریں۔ واللہ اعلم!

**بلیک شوز پر وائٹ پالش:** میں نے گزشتہ ماہ استخارہ کیا تھا‘ دوسرے شہر میں منتقل ہونے کیلئے تو میں نے خواب دیکھا کہ ریلوے اسٹیشن پر ٹرین کھڑی ہے اور تیار ہے اور اس کے انجن سے تھوڑا سا دھواں بھی نکل رہا ہے پھر اپنے آپ کو دیکھا کہ جیسے میں اپنے شوہر‘ بچوں اور بہن بھائیوں کے ہمراہ ہوں اور اسٹیشن پر بھی کھڑی ہوں مگر ان سب کو اتنا واضح نہیں دیکھا اور پاس ہی تھوڑے فاصلے پر اسٹیشن پر دوسروں کا سامان ہے اور ہمارے بھی دو عدد اٹیچی کیس ہیں‘ پھر منظر بدل جاتا ہے۔ میں نے دیکھا کہ میرا بڑا بیٹا اسکول جانے کیلئے تیار ہے‘ یونیفارم میں سٹول پر بیٹھا ہوا ہے اور اس نے یونیفارم نیکر کے ساتھ پہنا ہوا ہے اور صاف ستھرا سا ہے اور اس کے ساتھ کالے رنگ کے جوتے پہنے ہوئے ہیں جن پر سفید پالش کی ہوتی ہے۔ دوسرے سٹول پر میرا درمیان والا بھائی بیٹھا ہے اور وہ بھی دیکھ کر مسکرا رہا ہے اور میں بھی پالش کرتے ہوئے باتیں بھی کررہی ہوں اور ہنستے ہوئے اٹھتی ہوں اور اسے کہتی ہوں کہ دیکھوں میں نے بلیک شوز کو وائٹ پالش کردی ہے پھر ہم تینوں ہنستے ہیں اور میں وہاں سے اٹھ کھڑی ہوتی ہوں۔ (پوشیدہ)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق آپ کے دونوں بیٹے ان شاء اللہ نیک اور فرمانبردار ہوں گے اور نیک کاموں میں آپ کے مددگار بنیں گے۔ واللہ اعلم۔

**چلتی ہوئی عورتیں ساکت ہوگئیں:** میں نے دیکھا کہ آسمان پر رنگ برنگے دائرے ہیں جو کہ خوبصورت منظر پیش کررہے ہیں پھر منظر بدلا اور زمین پر برف پڑنا شروع ہوگئی اور ہر چیز منجمد ہوگئی‘ چلتی ہوئی عورتیں ساکت ہوگئیں۔ زمین برف سے ڈھک گئی۔ راستے‘ پہاڑ چھوٹے چھوٹے اور آسمان پر چاند اور سورج سب ساکت ہوگئے پھر میں یہ منظر اپنی ماں کو دکھاتی ہوں اور خود جھاڑیوں کے پاس بیٹھی ہوں‘ دل میں سوچتی ہوں کہ چیلیں نہ آجائیں پھر دوبارہ آسمان کی طرف دیکھتی ہوں تو حرکت شروع ہوجاتی ہے۔ سورج گلاب کا نیلا پھول بن کر پھیل جاتا ہے اور پھر نیلے پانی میں تبدیل ہوجاتا ہے اور آسمان پر دوبارہ رنگ برنگے دائرے نظر آتے ہیں جن کی تصویر اتارنے کیلئے میں کیمرہ ڈھونڈتی ہوں پھر میری آنکھ کھل جاتی ہے۔ (مناہل‘ ملتان)

**تعبیر:** خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ کے بعض اہم کاموں میں اچانک ٹھہراؤ آجائے گا تاہم کچھ عرصہ بعد حالات میں پھر سے بہتری آجائے گی۔ واللہ اعلم

## رمضان آمد ہے! گُڑ تو آپ لائے ہی نہیں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں نے عبقری کے ایک گزشتہ شمارے میں آپ کے طبی آرٹیکل میں گُڑ کے فوائد پڑھے۔ میں نے اسی دن اپنے گاؤں سے براؤن گُڑ منگوایا اور ہر کھانے کے بعد ایک ٹافی کے برابر گُڑ کھانا شروع کردیا‘ چند دنوں کے بعد میں حیران ہی رہ گیا کہ میری زندگی پرسکون ہوگئی‘ ہاضمہ لاجواب‘ صحت بے مثال ہونا شروع ہوگئی۔ اس سے پہلے میں روزانہ چار مرتبہ اور کبھی چھ مرتبہ قضائے حاجت کیلئے جاتا تھا لیکن اب صرف دو مرتبہ صبح وشام جاتا ہوں۔ اسی دوران رمضان کریم آیا تو میں نے افطاری اور سحری کے بعد گُڑ کھانا شروع کردیا۔ اس سے پہلے فجر کے بعد قرآن کی تلاوت کیلئے مجھے تین سے چار مرتبہ وضو اور اسی طرح تسبیح تراویح کیلئے بھی بار بار وضو کرنا پڑتا‘ حالانکہ اس روگ کی وجہ سے میری عبادت نہ ہونے کے برابر رہ گئی تھی اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے کہ گزشتہ رمضان گُڑ کے استعمال سے میں بالکل فٹ رہا اور خوب عبادات کیں۔ (بیٹا حاجی سید عبدالرزاق شاہ مرحوم)

**مشکل دور:** مشکل درپیش ہوتو باوضو ہوکر قبلہ کی طرف منہ کر کے یَابَدِیْعُ پڑھنا شروع کردے اور کوشش کر کے دو چار روز میں ستر ہزار کی تعداد پوری کریں' انشاء اللہ مشکل دور ہوجائے گی۔

# قارئین کے سوال — قارئین کے جواب

قارئین! زیرنظر سلسلہ دراصل قارئین کے سوالات کیلئے ہے اور اس کا جواب بھی قارئین ہی دیں گے۔ آزمودہ ٹوٹکہ تجربہ کوئی فارمولہ آپ صفحے کے ایک طرف ضرور تحریر کریں۔ یہ جوابات ہم رسالہ میں شائع کریں گے کوشش کریں کہ آپ کے جوابات 20 تاریخ سے پہلے پہنچ جائیں۔

## اپریل کے جوابات

1۔**محترم بھائی!** آپ جب بھی سونے کیلئے لیٹیں باوضو لیٹیں اور اپنے دل کے مقام پر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام مبارک لکھ کر سوئیں۔ یہ آزمودہ ہے' اس عمل سے رات کو بدخوابی نہیں ہوتی۔ اپنے خیالات کو پاک رکھیں' خوراک سادہ اور اچھی رکھیں' مرچ مصالحہ اور گرم اشیاء سے چند ماہ پرہیز کریں۔ صبح کی سیر ضرور ضرور کریں۔ پھر دیکھیں آپ کی طبیعت کیسے بہتر سے بہترین ہوتی ہے۔ **(شاکر مجید' ملتان)**

2۔**میری بہن!** میری بھابھی کے ساتھ بھی یہی مسئلہ تھا' ہمیں کسی نے عبقری دواخانہ کا ''پوشیدہ کورس'' استعمال کرنے کا مشورہ دیا' میری بھابھی گزشتہ چھ ماہ سے یہ کورس عبقری دواخانہ سے بذریعہ ڈاک منگوا کر استعمال کررہی ہے۔ الحمدللہ وہ ستر فیصد ٹھیک ہوچکی ہیں۔ آپ بھی یہی کورس چند ماہ استعمال کروائیں۔ **(م' پشاور)**

3۔**جناب!** میرے ساتھ بھی یہی مسئلہ تھا' آپ سچ کہتے ہیں کہ بندہ کمرے میں قید ہوکر رہ جاتا ہے۔ اللہ انسان کو ہر مرض سے بچائے۔ آمین!۔ آپ جب بھی نہائیں نیم کے پتوں سے ابلے ہوئے پانی سے نہائیں' عبقری دواخانہ کی خون صفاء چند ڈبیاں استعمال کریں۔ اس کے ساتھ درج ذیل ٹوٹکہ آزمائیں میری طرح انشاء اللہ آپ کا مسئلہ بھی حل ہوجائے گا۔ **ھوالشافی:** عرق کاسنی' عرق مکو آدھ چھٹانک۔ شربت دینار ایک چھٹانک۔ مکس کرکے دن میں دو سے تین مرتبہ پینا ہے۔ **(ملک مبشر کریم' لاہور)**

4۔**مہدی بھائی!** آپ درج ذیل ٹوٹکے آزمائیں انشاء اللہ آپ خود محسوس کریں گے کہ آپ کے بال خوبصورت ملائم اور مضبوط ہوگئے ہیں۔ **لیموں کا رس اور سرکہ:** ایک کپ لیموں کے رس میں دو چمچ سرکہ ملا کر سر پر لگانے سے آپ کے بال چمکدار اور ملائم ہو جائیں گے۔ **انڈے کی زردی:** دو انڈوں کی زردی میں ایک چمچ زیتون کا تیل ملا کر انہیں اچھی طرح پھینٹ لیں اور سر پر لگا کر 20 منٹ بعد بال دھولیں۔ یہ نسخہ بالوں کو قدرتی نشوونما میں نہایت معاون ہے اور بالوں کو خراب ہونے سے بچاتا ہے۔ مزید اپنی خوراک بہتر کریں اور صبح کی سیر لازمی کریں۔ **(ام فریال' اسلام آباد)**

## مئی کے سوالات

1۔**بچپن کی نادانیاں:** بچپن کی نادانیوں کی وجہ سے اپنی صحت تباہ کرچکا ہوں۔ جسم کمزور' پچکے گال' کمر کے نچلے حصے میں درد' حافظہ بہت ہی کمزور' آلتی پالتی مار کر بیٹھتا ہوں تو ٹانگیں سن ہوجاتی ہیں' دل کی دھڑکن تیز رہتی ہے' سانس پھول جاتا ہے' قارئین! براہ مہربانی کوئی طبی و روحانی علاج بتادیں۔ **(ہمایوں' ڈیرہ اسماعیل خان)**

2۔**عجب مرض:** محترم قارئین! السلام علیکم! میری عمر 36 سال ہے' غیر شادی شدہ ہوں' میں قارئین سے ایک بیماری کا علاج پوچھنا چاہتی ہوں' دل پر جلن' گردے میں سوج' دل کے مقام پر درد' چبھن' دباؤ' ہاتھ پاؤں پر جلن' دل کی دھڑکن کا بہت تیز ہونا' سانس لینے میں مشکل' کھانا کھانے کے بعد ایسے محسوس ہونا جیسے سینے میں پھنس گیا ہو۔ قارئین مجھے کوئی نسخہ بتائیں۔ **(ص۔ح' سیالکوٹ)**

3۔**محترم قارئین السلام علیکم!** عبقری رسالہ بہت اچھا ہے' اللہ تعالیٰ اسکو ترقی دے' ہم جیسوں کے کام بھی آتا ہے۔ قارئین! میرا مسئلہ یہ ہے کہ میرا دل بڑھ رہا ہے اور ربائی بلڈ پریشر بھی ہے' بھوک بھی نہیں لگتی ہے' بہت سے ڈاکٹروں کو بھی دکھایا ہے لیکن کوئی آرام نہیں آیا' قارئین آپ کے پاس کوئی نسخہ ہے تو براہ مہربانی اس کی وجہ سے میں بہت پریشان ہوں۔ **(محمد الیاس' جمبر خورد)**

4۔**محترم قارئین السلام علیکم!** میرا اکلوتا بیٹا ہے عمر سترہ سال ہے' صحت اچھی ہے' موٹاپا مائل ہے' کالج میں پڑھتا ہے' عموماً قبض رہتی ہے' سر کے بال سفید ہورہے ہیں' داڑھی مونچھ ابھی تک نہیں آئی۔ چہرہ لڑکیوں کی طرح بالکل صاف ہے۔ قارئین عبقری سے مجھے جلد از جلد اس مسئلے کا حل ''قارئین کے سوال قارئین کے جواب'' میں بتائیں۔ میں ہمیشہ مشکور رہوں گا۔ **(حق داد' پشاور)**

5۔**محترم قارئین!** ہم عبقری رسالہ بہت عرصہ سے پڑھ رہے ہیں اس سے ہمیں بہت زیادہ معلومات ملتی ہیں' اللہ پاک حکیم صاحب کی عمر میں خیر اور برکت عطا فرمائے۔ میرا مسئلہ یہ ہے کہ کچھ عرصہ سے میرے منہ میں سے ناگوار بو آتی ہے' تین وقت دانت صاف کرنے کے باوجود بھی بدبو آتی ہے' کوئی نسخہ عنایت فرمائیں۔ **(زہرہ جبیں۔ کراچی)**

# مناقب اہل بیت اطہار رضی اللہ عنہم

انتخاب: کمی احمد پوری

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس ایک پرندے کا گوشت تھا' آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دعا فرمائی: یااللہ! اپنی مخلوق میں سے محبوب ترین شخص کو میرے پاس بھیج تاکہ وہ میرے ساتھ اس پرندے کا گوشت کھائے چنانچہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ تشریف لائے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ وہ گوشت تناول فرمایا۔ **(ترمذی' طبرانی)**

ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے زمین پر چار لکیریں کھینچی فرمایا تم جانتے ہو یہ کیا ہے؟ تو صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین نے عرض کیا: اللہ اور اس کا رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہی خوب جانتے ہیں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جنتی عورتوں میں سب سے افضل خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بنت خویلد اور فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بنت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آسیہ بنت مزاحم فرعون کی بیوی اور مریم بنت عمران ہیں۔ (احمد' ابویعلیٰ' طبرانی)

## رمضان میں چڑچڑے پن کا شکار ٹوٹکہ لے لیں

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** ہم عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتے ہیں۔ رمضان المبارک آرہا ہے اور آ بھی جون میں رہا ہے' عموماً رمضان المبارک میں روزہ دار نماز ظہر کے بعد سے ہی چڑچڑے پن کا شکار ہوجاتے ہیں اور یہ چڑچڑا پن نماز عصر کے بعد تو اپنے عروج پر پہنچ جاتا ہے اور دیکھنے میں آیا ہے رمضان میں جھگڑے بھی زیادہ تر نماز عصر کے بعد ہی ہوتے ہیں اور بہت شدید ہوتے اور حیران کن بات چھوٹی چھوٹی باتوں پر ہوتے ہیں۔ میرے پاس خود کا آزمودہ روحانی ٹوٹکہ ہے جو میں قارئین عبقری کی نذر کرتی ہوں اگر کسی کو بہت زیادہ غصہ آنا شروع ہوجائے تو وہ یَاعَزِیْزُ یَاوَدُوْدُ کو کثرت سے پڑھے۔ انشاء اللہ افطاری میں مشروب کا گلاس پینے تک اس کو غصہ نہیں آئے گا۔

**رشتہ نہیں آتا تو اب بے شمار آئیں گے:** اگر کسی کا رشتہ نہ آتا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ عشاء کی نماز کے بعد جمعرات کی شب (بدھ کی رات) اول و آخر تین مرتبہ درود شریف کے بعد دعائے نور سات مرتبہ پڑھے اور یہ عمل سات دن تک کرے اگر سات دن میں اثر نہ ہو تو چودہ ورنہ اکیس دن میں لازمی رشتے آنا شروع ہوجاتے ہیں۔ (م' مغل)

ن۔م۔لاہور

# اپنی جوان بیٹی کی شادی مجھ سے کردو گھر جنت بن جائے گا

پیر صاحب نے ان کے گھر کی بائیس سالہ جوان خوبرو لڑکی کا رشتہ اپنے لیے مانگ لیا اور ساتھ کہا کہ اگر اس کی شادی مجھ سے ہو جائے گی تو آپ کا گھر جنت بن جائے گا' تمام پریشانیاں' مسائل' جادو ٹونہ' کاروباری بندشیں سب ختم ہو جائیں گی۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ اور آپ کی نسلوں کو تا قیامت شاد و آباد رکھے اور تسبیح خانہ کا فیض ساری دنیا تک پہنچاتا رہے۔ رسالہ میں عدم برداشت اور رواداری کا کالم پڑھا تو سوچا میں بھی اپنی آنکھوں دیکھا ایک سچا واقعہ لکھوں اس دور میں اپنی خوبصورت زندگی اور خواہشات کو ختم کرتے ہوئے صبر و برداشت کا مظاہرہ کرتے ہوئے زندگی گزارنا میں نے آج تک نہیں دیکھا۔ یہ واقعہ ہمارے پڑوس کا ہے۔ آج سے سولہ سال پہلے ہمارے پڑوس میں ایک فیملی آئی' بہت اچھی اور سلجھی ہوئی فیملی تھی' کل چھ افراد تھے' انہوں نے یہاں اپنا گھر خریدا تھا' بظاہر خوشحال لگتے تھے' کچھ عرصہ گزرا تو ان کے گھر مختلف معاشی اور مالی مسائل پیدا ہونا شروع ہو گئے اور والد صاحب کی طبیعت بھی اکثر خراب رہتی کاروبار متاثر ہونا شروع ہو گیا۔ مسلسل ناکامیوں سے پریشان ہو کر آخر انہوں نے استخارہ کروایا تو پتہ چلا کہ وہ کچھ بدعملیات اور کالے جادو کا شکار ہیں۔ لہٰذا اس سب حالات سے نکلنے کی کوشش میں ان کی ملاقات ایک نام نہاد ''پیر صاحب'' سے ہو گئی ان پیر صاحب نے ان کی مشکلات حل کرنے کی مکمل یقین دہانی کروائی اور انہیں اپنی جھوٹی بیعت کے جال میں پھنسا لیا۔ بیعت کے بعد ان پیر صاحب نے ان کے گھر کی بائیس سالہ جوان خوبرو لڑکی کا رشتہ اپنے لیے مانگ لیا اور ساتھ کہا کہ اگر اس کی شادی مجھ سے ہو جائے گی تو آپ کا گھر جنت بن جائے گا' تمام پریشانیاں' مسائل' جادو ٹونہ' کاروباری بندشیں سب ختم ہو جائیں گی۔ گھر والوں پر اپنی جھوٹی بیعت اور ان کا مرشد ہونے کا خوب دھونس جمایا اور یہاں تک کہا کہ (نعوذ باللہ) مرشد کا حکم خدا کا حکم ہوتا ہے' لہٰذا بیعت کرتے وقت میں نے جو کلمے پڑھائے ان کی لاج رکھتے ہوئے آپ سب میری بات پر غور کریں۔ اللہ کی یہی مرضی ہے۔ سب گھر والے (جھوٹے) پیر صاحب کی بات سن کر بہت زیادہ پریشان ہوئے اور پیر صاحب کی ''عظمت'' کو دیکھتے ہوئے کہ ان کی شان میں کوئی گستاخی نہ ہو جائے اس بات کا ذکر کسی سے نہ کیا۔ آخر کار پیر صاحب کے پرپوزل کے دو سال بعد اس نازک سے بچی کی شادی 80 سالہ (بدمعاش) پیر صاحب سے کردی' اس شادی میں پیر صاحب کے بچے اور پوتے پوتیاں شامل ہوئے۔ والدین نے اپنی پھول سی بچی کو لاکھوں کا جہیز دے کر رخصت کیا' وہاں جا کر اس بچی پر غموں کے پہاڑ ٹوٹ پڑے' اس سے ملازموں سے بدتر سلوک کیا جاتا' اوپر سے وہ پیر صاحب اس قابل ہی نہ تھے کہ حقوق زوجیت ادا کرسکتے۔ اس سختی کو بھی اس بچی کو ہی برداشت کرنا پڑا' اسے اپنے والدین کے گھر جانے سے روکا جانے لگا حتیٰ کہ فون کرنے پر بھی پابندی لگادی گئی۔ ایک دن ایسا ہوا کہ پیر صاحب کی بڑی بہو (جن کے اپنے بچے جوان اور شادی کے قابل تھے) کو معلوم ہو گیا کہ اس بچی اور اس بزرگ کے کسی قسم کے کوئی تعلقات نہیں ہیں تو اس نے جہیز کے سامان پر قبضہ کرنے کیلئے اس بچی کو والدین کے گھر بھجوا دیا اور کہا کہ وہ اپنے سسر کا علاج کروا کر اسے واپس بلوالیں گے۔ لہٰذا یہ معصوم کی گڑیا اپنے گھر واپس آگئی۔ دو روز بعد پیر صاحب کی طرف سے طلاق نامہ اس کے والدین کے گھر بھیج دیا گیا۔ بیٹی کا طلاق نامہ دیکھ کر والدین پر تو جیسے پریشانیوں کے مزید پہاڑ ٹوٹ پڑے۔ نام نہاد جھوٹے پیر کی بیعت کی لاج رکھتے ہوئے وہ شدید مشکلات اور پریشانیوں کا شکار ہو چکے تھے۔ بیچارے والدین نے بیٹی کے جہیز کے سامان کی چیزیں قسطوں پر لے رکھی تھیں وہ قسطیں ابھی پوری بھی نہ ہوئیں تھیں کہ بیٹی گھر واپس آگئی۔ اپنی عزت اور شرافت کو مدنظر رکھتے ہوئے بچی کے والدین خاموش ہو گئے۔ جہیز کا سامان واپس لینے کی لاکھ کوشش کی مگر وہ بھی نہ ملا۔ ان جھوٹے پیر صاحب نے یہاں بھی بس نہ کیا اور اپنے بدعملیات کو حد درجہ استعمال کرکے ان کی زندگی مزید جہنم بنادی۔ آج نو سال بعد بھی وہ گھرانہ دکھوں اور مصائب میں گھرا ہوا ہے' اس بچی کے دکھ سہتے سہتے زندگی کی بازی ہار چکے ہیں' ایک بھائی معمولی ملازمت کرتا ہے' اور اس بچی کی نہ تو اب تک شادی ہو سکی اور نہ اس کو کسی لمحے چین سکون میسر آسکا۔ ابھی تک ایسا ہے جیسے ان کی کسی بات کسی عمل میں کوئی اثر ہی نہیں۔ قرضوں کی وجہ سے انہیں اپنا گھر بیچنا پڑ گیا اور اب وہ دو کمروں کے معمولی فلیٹ میں رہتے ہیں۔ اس نام نہاد جھوٹے پیر کی آخرت نامعلوم کیسی ہو گی لیکن اس بچی (باقی صفحہ نمبر 41 پر)

# ماہنامہ عبقری پڑھا ٹینشن فری ہو گئی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! دعا ہے کہ اللہ کریم آپ کو صحت کاملہ اور عمر خضر عطا فرمائے کہ آپ کی بدولت لاکھوں لوگ اپنی بیماریوں اور پریشانیوں سے نجات پا رہے ہیں۔ میرا عبقری سے تعلق تقریباً سوا تین سال پرانا ہے اور اس سے تعلق کے بعد میری زندگی میں سکون آنا شروع ہو گیا ہے۔ ابھی گزشتہ رمضان کریم میں' میں تسبیح خانہ میں ستائیسویں کی شب جب آپ کا درس سننے کیلئے آئی اور اللہ نے اس رات مجھے تسبیح خانہ کی خدمت کا شرف بھی بخشا تو دل میں دعا کی کہ کاش میں بھی شہر لاہور میں رہتی اور ہر روز یہاں آکر دلی سکون پاتی' مگر الحمدللہ ماہنامہ عبقری کی بدولت ہمارے گھر ہر ماہ سکون کا پروانہ آتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے میرے اوپر بہت کرم فرمایا کہ عبقری کے ذریعے مختلف اعمال و وظائف نے میری بہت سی پریشانیوں کو دور کر دیتے ہیں۔ بے شک اللہ والوں کی نسبت اور قربت سے انسان بڑے بڑے گناہوں سے بچ جاتا ہے اور حوادث سے بھی۔ عبقری میں آئے ذکر اور تسبیحات مجھے خود بخود ٹینشن فری کر دیتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو صحت اور عمر خضر عطا فرمائے اور ہماری اور سب دکھی انسانیت کی خدمت کرنے پر آپ کو اجر عظیم عطا کرے۔ (طیبہ آصف' راولپنڈی)

## عبقری نے جینے تمنا بڑھادی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! رب کریم آپ کی عمر دراز کرے' ایمان ہدایت و عافیت کے ساتھ' آپ کے تمام اہل خانہ کیلئے بے حد دعا گو ہوں۔ اللہ آپ کا سایہ ہم سب پر سلامت رکھے۔ آپ اور تمام گھر والوں کو جنت نعیم کا وارث بنائے' آمین۔ گزشتہ چند ماہ پہلے عبقری ویب سائٹ انٹرنیٹ پر دیکھی اُس میں آپ کے شمارے ماہنامہ عبقری کے بارے معلوم ہوا۔ پڑھتے ہی تجسس ہوا' اس میں موجود تحریریں پڑھنے کے بعد مجھ پر حیرتوں کے پہاڑ ٹوٹ پڑے کہ واقعی دل سے جو دعا نکلتی ہے اثر رکھتی ہے۔ میری یہ بدنصیبی ہے کہ اب تک ان رحمتوں کے خزانوں سے محروم بھی۔ بے شمار دعاؤں اور کئی عاملوں کے علاج سے تھک گئی ہوں کوئی چیز اثر ہی نہیں کرتی۔ عبقری میں موجود وظائف اور نسخہ جات نے جینے کی تمنا بڑھا دی ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کے عمل قبول فرمائے۔ آمین ثم آمین۔ (سائرہ' دبئی)

قبولیت دعا کا ذریعہ: دعا مانگنے سے پہلے اگر ستر مرتبہ یَابَدِیْعُ پڑھے تو دعا بارگاہ رب العزت میں شرف قبولیت پائے گی۔

# خواتین پوچھتی ہیں؟

ام اوراق

یہ صفحہ خواتین کے روزمرہ خاندانی اور ذاتی مسائل کیلئے وقف ہے۔ خواتین اپنے روزمرہ کے مشاہدات اور تجربات ضرور تحریر کریں۔ نیز صاف صاف اور صفحے کے ایک طرف مکمل لکھیں۔ چاہے بے ربط ہی کیوں نہ ہوں

**ہاضمہ ٹھیک نہیں:** چند ماہ سے مجھے عجیب سا محسوس ہو رہا ہے۔ پراٹھا کھالوں یا دوپہر کو سالن وغیرہ تو کھانا ہضم نہیں ہوتا۔ ڈکاریں آتی ہیں۔ کچھ کھانے پینے کو دل نہیں چاہتا۔ بالکل سادہ کھانا لوں تو طبیعت بوجھل نہیں ہوتی۔ کیا کرنا چاہیے۔ (س۔ک)

**مشورہ:** کراچی میں پپیتا عام دستیاب ہے۔ کہنے کو تو یہ سستا پھل ہے مگر اس کے فائدے بے شمار ہیں۔ سخت سے سخت گوشت پر آپ کچا پپیتا لگادیں تو وہ گل جاتا ہے۔ معدہ کے مریضوں کے لیے یہ تحفہ ہے۔ اس کے کھانے سے قبض دور ہوجاتی ہے۔ مرغن کھانا ہضم ہوتا ہے۔ آپ پکا ہوا پپیتا لا کر گھر میں رکھیں۔ کھانا کھانے کے بعد دو سے تین قاشیں کھا لیجیے۔ کھانا معدہ پر بوجھ نہیں بنے گا۔ آپ کے معدے، جگر، آنتوں کا عمل ٹھیک رہے گا۔ اس سے آپ کے دل کو بھی تقویت ملے گی۔ دس' پندرہ دن کھا کر دیکھیے۔ پھلوں کی چاٹ یا سلاد میں پپیتا شامل کیا جائے تو صحت کے لیے بہت مفید ثابت ہوتا ہے۔ دوا کی دوا ہے اور غذائیت سے بھرپور پھل بھی۔

**نیند کی کمی:** میری نیند آج کل پوری نہیں ہو رہی۔ کام کی زیادتی ہے اور گھر میں بچہ بیمار ہے۔ رات کو سوتی ہوں تو نیند اچٹ جاتی ہے۔ میں نیند لانے والی گولی نہیں کھانی چاہتی۔ نیند کی کمی سے کام متاثر ہو رہا ہے۔ نیند کی کمی کیسے ٹھیک ہوگی اور میں گہری نیند کیسے لے سکوں گی۔ (صدیقہ بی بی)

**مشورہ:** نیند کی گولیاں کھانے سے اعصاب اور پٹھوں پر بُرا اثر پڑتا ہے پھر ان کی عادت ہوجاتی ہے۔ آپ عبقری دواخانہ کا سکون افزا سیرپ خریدیں۔ رات ایک چمچ تازہ پانی میں ملا کر پی لیجیے۔ چند دنوں میں آپ کو خود محسوس ہوگا، نیند اچھی آ رہی ہے۔ بادام، چاروں مغز اور دوسری چیزیں دماغ اور اعصاب کو سکون دیتی ہیں اور ان کے مابعد اثرات بھی نہیں ہوتے۔ آپ بھی کھایئے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ آپ کو اچھی نیند آجائے گی۔

**سبزیاں خراب ہوجاتی ہیں:** فریج میں سبزیاں رکھیں تو خراب ہوجاتی ہیں' فریج میں سے پھلوں کی بو بھی آنے لگتی ہے کیلے کالے ہوجاتے ہیں اس کیلئے بتایئے؟ ہرا دھنیا بھی گل جاتا ہے' سبزیاں فریج میں کیسے ٹھیک رہ سکتی ہیں؟ (صدف' لاہور)

**مشورہ:** بی بی! آپ اپنا فریج خالی کرکے اچھی طرح صاف کریں' ایک چھوٹے پیالے میں میٹھا سوڈا چار پانچ چمچ ڈال کر رکھ دیں' بدبو نہیں ہوگی۔ ہرا دھنیا صاف کرکے ڈنڈیوں کے ساتھ دھو کر چھلنی میں رکھ دیں تاکہ پانی نکل جائے' اب کسی موٹے سوتی کپڑے کو گیلا کرکے نچوڑ کر اس میں دھنیا رکھئے' دو چار دن ہرا دھنیا تازہ رہے گا' باقی ہرا دھنیا دھو اور کاٹ کر کسی ہوا بند ڈبے میں فریزر میں رکھئے' محفوظ رہے گا۔ سبزیوں کو اچھی طرح صاف کرکے اخباری کاغذ میں لپیٹ کر رکھیں۔ کیلے عموماً کالے پڑ جاتے ہیں کیلوں کو آپ موٹے خاکی کاغذ کے لفافے میں لپیٹ کر فریج میں رکھیں' خراب نہیں ہوں گے' اوپر سے رنگ بدل جائے تب بھی اندر سے سفید نکلیں گے۔ آپ مٹر چھیل کر رکھ سکتی ہیں پالک بھی ڈنڈیاں توڑ کر اخبار میں لپیٹ کر رکھیں۔ اروی' ٹینڈے' گھیا فریج میں کھلی حالت میں بھی محفوظ رہ جاتے ہیں ادرک بھی کاغذ میں لپیٹ کر رکھیں' پیٹھا آپ کاٹ کر بھی رکھ سکتی ہیں۔

**جسم پر دانے:** بازو' کندھے' کمر پر دانے نکلنے کی وجہ سے پریشان ہوں' تین سال سے دانے نکل رہے ہیں بال بھی گر رہے ہیں شادی ہونے والی ہے' دانوں کی وجہ سے بہت گھبراتی ہوں۔ (حسنہ' لاہور)

**مشورہ:** حسنہ! آپ کو خون صفا دوائی کی ضرورت ہے' آپ عبقری دواخانہ سے خون صفاء دوا لے کر استعمال کریں۔ ٹھیک ہوجائیں گی' عبقری دواخانہ سے آپ دانوں کی دوا اور سر کے بالوں کیلئے تیل لے سکتی ہیں۔

**بوجھل پن:** میرے جسم میں بہت حدت ہے' ڈاکٹر کہتے ہیں خون گاڑھا ہونے کی وجہ سے جسم میں بوجھل پن ہے' کام کاج کرنے میں مشکل ہوتی ہے' جسم سے گرمی نکلتی ہے' بعض دفعہ تو فشار خون بھی زیادہ ہوجاتا ہے' ڈاکٹر کی دوا موافق نہیں آتی' آپ مجھے کوئی علاج بتایئے' میں دوا کھانا نہیں چاہتی۔ (ام انور' پشاور)

**مشورہ:** دوا تو کھانی چاہئے اسی سے آرام آتا ہے بہرحال آپ تربوز استعمال کریں' ایک گلاس تربوز کے عرق میں ایک لیموں نچوڑ کر پی لیجئے' شروع میں صبح شام پئیں' دو تین دن بعد صرف ایک بار۔ اس سے آپ کے خون کا گاڑھا پن دور ہوگا' تربوز کھانے سے بلند فشار خون بھی ٹھیک ہوتا ہے' ہمارے ایک ملنے والے بلند فشار خون کے شاکی تھے' انہیں صرف تربوز کھانے کو کہا وہ رات کو تربوز کاٹ کر فریج میں رکھ دیتے' صبح نماز پڑھ کر کھالیتے' چند دن میں بغیر کسی دوا کے ٹھیک ہوگئے' پیشاب کھل کر آنے لگا' قبض دور ہوئی اور وہ اپنے کاموں میں مصروف ہوگئے۔ صرف تربوز نے انہیں ٹھیک کردیا' اللہ تعالیٰ نے پھلوں میں بہت خواص رکھے ہیں' آپ بھی آزما کر دیکھئے۔ جسم کا بوجھل پن بھی ٹھیک ہوجائے گا' بھوک لگے گی' ناف کے اردگرد سختی ٹھیک ہوگی جسم کی گرمی اور پیاس ختم ہوگی۔ تربوز میں بے شمار غذائی اور شفائی اثرات موجود ہیں' جسم کو سکون دیتا ہے' جو لوگ اس کے فائدے جانتے ہیں وہ اس کے چھلکے بھی سبزی کی طرح پکا کر کھاتے اور بیج سردائی میں ڈالتے ہیں۔

**مور کا پر اور حاملہ خاتون:** ہمارے علم میں ہے کہ مور کے پر کا چاند والا حصہ دردزہ میں گرم دودھ کے ساتھ حاملہ خاتون کو پلایا جاتا ہے' اس سے آسانی ہوتی ہے' آپ نے گزشتہ ایک شمارے میں اسے اولاد نرینہ کیلئے تجویز کیا ہے' اس کی وضاحت فرمایئے۔ میں نے یہ بھی سنا ہے کہ اگر کچی پکی بندگوبھی مرد زیادہ استعمال کریں تو اولاد نرینہ کے زیادہ امکانات ہوتے ہیں۔ (سیما' کراچی)

**مشورہ:** سیما بہن! آپ کا خط ملا' مور کے پر کا چاند والا حصہ تقریباً سو سال سے حکیم لوگ استعمال کر رہے ہیں آپ کا نسخہ میں نے کسی کتاب میں یا کسی حکیم سے نہیں سنا۔ اولاد نرینہ کیلئے آپ نے جو وظائف لکھے ہیں وہ بھی لوگ برسہا برس سے آزماتے آ رہے ہیں۔ کچھ لوگ انار دم کرکے دیتے ہیں تو کچھ سیب لیکن میں نے پہلے بھی لکھا تھا کہ سب اللہ تعالیٰ کے اختیار میں ہے' کسی بھی بات پر انحصار نہیں کرنا چاہئے' اللہ تعالیٰ سے بس دعا کرنی چاہئے' بیٹا ہو یا بیٹی' نیک اور صالح اولاد کی دعا کرنی چاہئے' ہماری ایک ملنے والی خاتون تھیں' انہوں نے بڑی منت مرادیں مانیں ایک ہی دعا تھی کہ اللہ بیٹا دے۔ بیس برس بعد اللہ نے بیٹا دیا' مگر وہ زندہ نہیں تھا۔ اب انہوں نے دعا کرنی شروع کی اللہ تعالیٰ بیٹا دے اور اسے میں گود میں بھی لوں۔ اللہ تعالیٰ نے دوسری بار بیٹا دیا' سات دن ان کی گود میں رہا پھر مر گیا۔ اب سب نے انہیں ٹوکا اور کہا یہ دعا کرو کہ زندگی والا بیٹا دے۔ تیسری بار پھر بیٹا ہوا اور زندہ سلامت رہا' یہ آنکھوں دیکھا سچا واقعہ ہے رہی بندگوبھی کی افادیت تو اس بارے میں کبھی تفصیل سے لکھوں گی۔ اس سبزی کے بہت سارے فائدے ہیں' پہلے تو پکا کر کھائی جاتی ہے' سبزیاں اور پھل ضرور کھانے چاہئیں' اللہ تعالیٰ کی نعمتیں ہیں۔

# 25 سال پہلے ریڈیو سے سنے ٹوٹکے نے صحت دلادی

تین ماہ کے اندر اندر چہرہ صاف صبح منہ کو اچھے سے دھولیں اور تولیہ کسی دوسرے شخص کا استعمال نہ کریں۔ صابن بھی کسی دوسرے شخص کا استعمال نہ کریں یہ مجھے کسی نے نہیں بتایا پچیس سال پہلے ریڈیو سے سنا تھا آزمایا تو اللہ تعالیٰ کا شکر ہے ہر ایک کو فائدہ پہنچا۔

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میرے پاس لوکی کی کھیر کی ترکیب ہے جو کہ میں نے کسی سے نہ تولی ہے نہ ٹیلی ویژن سے دیکھ کر لی ہے یہ مجھے بچپن سے نئی نئی چیزیں بنانے کا شوق ہے یہ میری امی نے بتائی تھی اس کے بہت سے فائدے ہیں دل کو دماغ کو جگر کو معدے کو فرحت دیتی ہے اور بھی زیادہ فائدے آپ کو معلوم ہوں گے۔ **ترکیب:** آدھا کلو لوکی جسے ہرا گھیا بھی کہتے ہیں گھیا شریف بھی کہتے ہیں ڈیڑھ کلو دودھ' ایک پاؤ کھویا یا ایک پاؤ برفی جو مٹھائی والے کی دکان سے ملتی ہے چھ سے سات سبز الائچی کا تازہ پاؤڈر خود بنائیں۔ چینی بہت کم کیونکہ برفی بھی میٹھی ہوتی ہے سب سے پہلے دودھ میں چھ سے سات سبز الائچی گرینڈ کر کے دودھ کو گاڑھا کرلیں ہرا گھیا کو کش کر کے ابال لیں لیکن دو کپ پانی میں اور پھر اسے جالی والے برتن میں رکھیں کہ پانی نکل جائے پھر اسے نچوڑ لیں ہاتھوں سے اور گاڑھے دودھ میں ڈال کر چمچ سے ہلاتے رہیں بہت اچھی خوشبو آنے لگے تو اس میں برفی ڈال دیں اگر کھویا ہے تو کھویا ڈال کر ہلاتے رہیں اگر میٹھا کم لگے تو تھوڑی سی چینی ڈالیں اور گاڑھا ہونے پر چولہا بند کردیں کسی اچھی سی ڈش میں ڈالیں اور فریج میں ٹھنڈا ہونے کیلئے رکھ دیں۔ اپنی پسند کے میوے ڈالیں جیسے بادام پستہ اخروٹ ڈال سکتے ہیں کھانے میں بے حد لذیذ کہ دل چاہے بار بار کھاؤ اور گرمیوں میں لاجواب ہے افطار میں گرمی دور کرنے والی کھیر تیار ہے۔

دوسرا میرا آزمایا ہوا ٹوٹکہ گیرو جو گملوں پر لگایا جاتا ہے چہرے پر کیل مہاسے جھائیوں سے نجات کیلئے گیرو جو پنساری کے پاس سے دس بیس روپے کا مل جاتا ہے وہ لے کر باریک پیس لیں اور تھوڑا سا الگ برتن میں ڈال کر پانی ڈالیں اور اس کا لیپ رات کو چہرے پر کرلیں تین ماہ کے اندر اندر چہرہ صاف صبح منہ کو اچھے سے دھولیں اور تولیہ کسی دوسرے شخص کا استعمال نہ کریں۔ صابن بھی کسی دوسرے شخص کا استعمال نہ کریں یہ مجھے کسی نے نہیں بتایا پچیس سال پہلے ریڈیو سے سنا تھا آزمایا تو اللہ تعالیٰ کا شکر ہے ہر ایک کو فائدہ پہنچا بلکہ مجھے تو بہت زیادہ فائدہ ہوا ہے۔ مہنگی مہنگی کریموں پر پیسے ضائع کرنے والوں کیلئے نایاب تحفہ ہے۔ (مسرت نعیم)

## رمضان اور رنگ رنگیلی سلاد! صحت کا بلاوا ہے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! رمضان کی آمد آمد ہے اور رمضان بھی گرمیوں کے سردار مہینے جون میں آرہا ہے' سارا دن بھوک پیاس برداشت کرنے کے بعد افطاری میں جب سب من پسند چیزیں دسترخوان پر موجود ہوتی تو افطار کے فوری بعد صرف ایک یا دو گلاس مشروب پینے سے ہی بھوک ختم اور رنگ برنگی ڈشیں اپنی جگہ پر ہی پڑی رہ جاتی ہیں یا اگر آپ نے افطاری میں بریانی' نہاری' قورمہ یا کوئی اور ثقیل غذا کھا بھی لی ہے تو ان کے مضر اثرات زائل کرنے کیلئے میں آپ کو بتاتی ہوں وٹامنز کا خزانہ جن کے کھانے سے آپ بالکل فریش ہوجائیں گے۔ کبھی آپ نے کراچی کے برنس روڈ کے مرغن کھانے بیچنے والے ریسٹورانوں کے باہر کھڑے دیکھا ہوگا تو کبھی طارق روڈ اور دستگیر سوسائٹی کے بارونق فوڈ اسٹریٹس پر چند ریڑی بان مہارت سے کٹی ہوئی گاجریں' پیاز' چقندر' مولیاں' کھیرے' ککڑیاں' کچے آم' سلاد کے پتے' لیموں' ٹماٹر اور بند گوبھی کی قاشیں مکس کر کے بیچ رہے ہوتے ہیں۔ یہ پاؤ بھر بھی لے لیں تو پورے کنبے کیلئے کافی ٹھہریں۔ مزدور طبقہ کی صحت اور چہروں کی تازگی کا راز یہی سلاد ہے اور رمضان میں افطاری اور عام دنوں میں دوپہر کے کھانے کے بعد سادہ یا مرغن کسی بھی طرح کی غذا کے ساتھ صرف دس سے بیس روپے میں دستیاب ہونے والی سلاد نہ جیب پر بوجھ بنتی ہے اور نہ ہی معدے پر۔ اس سلاد کے خریدار شاید نہ جانتے ہوں کہ پاؤ بھر سبزی سے انہوں نے وٹامنز (نایاسین' کیلشیم' فولاد' پوٹاشیم' فاسفورس' لائیکوپین) کا خزانہ حاصل کرلیا ہے۔ سلاد ایک کامل غذا ہے اسے رمضان میں اور علاوہ رمضان ضرور کھایا کیجئے' پھر دیکھئے صحت کی چمک اندر سے پھوٹے گی۔ آپ کے علاوہ میں اگر آپ کو مکس سلاد نہ ملے تو یہ تمام چیزیں سبزی والے بھائی سے تھوڑی تھوڑی لے کر گھر میں اکٹھی سلاد بنالیں اور روزانہ افطار کے وقت اس کا استعمال کھانے کے ساتھ کریں جو بچ جائے فریج میں رکھیں اور دوسرے دن افطار میں استعمال کرلیں۔ اگر چاہیں تو روزانہ تازہ لاکر بھی تیار کرسکتے ہیں۔ آپ افطار میں جیسی بھی غذا کھالیں مگر اس سلاد کے استعمال کے بعد آپ پر بوجھ نہ بنیں گی بلکہ خوشگوار ڈکار کے ساتھ آپ کو فرحت نصیب ہوگی۔ (ج، کراچی)

# پانچ مسائل ایک روحانی دم سے ٹھیک

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** اللہ تعالیٰ سے کامل امید ہے کہ آپ خیریت سے ہوں گے۔ میری دعا ہے اللہ تعالیٰ تسبیح خانہ کو ہمیشہ آباد رکھے اور دکھی انسانوں کے سکھ کا ذریعہ بنا رہے۔ محترم حضرت صاحب! عبقری رسالہ تو میں 2012ء سے پڑھ رہا ہوں۔ بہت عمدہ اور اعلیٰ رسالہ ہے' اس رسالہ میں ہر ایک چیز قابل تعریف ہے۔ محترم حضرت حکیم صاحب! میں پہلی مرتبہ 29 مئی کو دم کروانے تسبیح خانہ لاہور میں آیا' پہلی مرتبہ جب تسبیح خانہ کا نظام دیکھا تو دنگ رہ گیا اور زندگی میں پہلی اگر سکون والی زندگی دیکھی تو تسبیح خانہ کی دیکھی۔ محترم حکیم صاحب! میرے بہت سے مسائل تھے جن کی وجہ سے میں نے تسبیح خانہ کا رخ کیا' سب سے پہلا مسئلہ یہ تھا کہ ہم گھر والے پکے نمازی نہ تھے لیکن دم کروانے کے بعد الحمدللہ اب ہماری کوشش ہوتی ہے کہ نماز ضائع نہ ہو۔ دوسرا مسئلہ یہ تھا کہ ہم تقریباً گھر والے بیمار رہتے تھے اب اسم اعظم کا روحانی دم کروانے کے بعد مجھے اپنے رب سے قوی امید ہے کہ ہم ٹھیک ہوجائیں گے۔ تیسرا مسئلہ یہ تھا کہ میرا چھوٹا بچہ اس کی زبان میں لکنت تھی اب وہ لکنت بھی الحمدللہ آہستہ آہستہ ختم ہورہی ہے۔ چوتھا مسئلہ یہ تھا کہ ہمارے مالی حالات بہت خراب تھے لیکن اسم اعظم کے روحانی دم کے بعد انشاء اللہ ٹھیک ہوجائیں گے۔

پانچواں مسئلہ جو سب سے بڑا تھا وہ میرے ساتھ تھا' وہ یہ کہ میں کسی بند گاڑی میں آدھا گھنٹہ بھی سفر نہیں کرسکتا تھا' مجھے اُلٹی آجاتی تھی اور بہت شرمندگی ہوتی تھی بعض دفعہ سفر سے پہلے الٹی روکنے کی گولیاں بھی لی تھیں لیکن پھر بھی الٹی آجاتی تھی اور بہت شرمندگی اٹھانا پڑتی تھی' بعض دفعہ سفر سے پہلے الٹی روکنے کی گولیاں بھی لی تھیں لیکن پھر بھی الٹی آجاتی تھی۔ میں جب گھر سے تسبیح خانہ کی طرف دم کروانے کیلئے نکلا تو میں نے گھر سے نکلنے کی دعا (باقی صفحہ نمبر 47 پر)

**تسبیح خانہ میں ہونے والے اسم اعظم کے روحانی دم میں بچے، بوڑھے، جوان، خواتین سب شرکت کرسکتے ہیں۔ خواتین ہر حال میں شامل ہوسکتی ہیں۔ پہلے وقت لینے کی ضرورت نہیں' اجازت عام ہے۔ 147 یا 21 اسم اعظم کے روحانی دم میں لازماً شرکت کریں۔ اگر زندگی کا معمول بنالیں تو ساری زندگی ہر پریشانی' بیماری' گھریلو الجھن' کاروباری مسائل کا سوفیصد حل ہے۔**

**کان درد دور:** کان کے درد کی صورت میں ہینگ کو روغن زیتون میں ملا کر قابل برداشت گرم کر کے کان میں تین سے چار قطرے ٹپکانا بے حد مفید ہے۔



# قارئین کی خصوصی اور آزمودہ تحریریں

**قارئین! آپ بھی بخل شکنی کریں آپ نے کوئی روحانی' جسمانی نسخہ' ٹوٹکہ آزمایا ہو اور اس کے فوائد سامنے آئے ہوں یا آپ نے کوئی حیرت انگیز واقعہ دیکھا یا سنا ہو تو عبقری کے صفحات آپ کیلئے حاضر ہیں' اپنے معمولی سے تجربے کا بھی پیارا نہ سمجھئے' یہ دوسرے کیلئے مشکل کا حل ثابت ہوسکتا ہے اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ۔ چاہے بے ربط ہی لکھیں صفحات کے ایک طرف لکھیں' نوک پلک ہم خود ہی سنوار لیں گے**

## رمضان المبارک' رحمتوں اور برکتوں کا مہینہ

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ ''روزہ کی جزاء میں ہوں روزہ کا بدل میں ہوں روزہ میرے لئے ہے''۔ دراصل روزہ ہی ہمارے ہاں وہ نظام ہے جو ترک سے تعلق رکھتا ہے۔ آپ اپنا زیادہ سے زیادہ وقت عبادت میں گزارتے ہیں' اس وقت آپ کاروبار کو بھی ترک کردیتے ہیں۔ معاش بھی آپ کے ذہن میں نہیں ہوتا' صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کیلئے صاف ستھری زندگی صحیح نظام الاوقات کی حدود میں گزارتے ہیں تو وہاں اللہ تعالیٰ خود آپ کی رہنمائی کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ خود آپ کے ساتھ ہوتا ہے اللہ تعالیٰ خود آپ کے اندر کام کرتا ہے' اللہ خود آپ کے اندر دیکھتا ہے' سنتا اور اب آپ اس بات کا اندازہ لگایئے کہ آپ کی پیش اس وقت کہاں ہوتی ہے اور آپ اللہ تعالیٰ سے کتنے قریب ہوتے ہیں۔ واقعہ یہ ہے کہ صحیح ترک یعنی روزہ کی حالت میں آپ کی ہر تحریک اللہ تعالیٰ کی تحریک پر مبنی ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:

ہم نے نازل کیا اس کو لیلۃ القدر میں جو محیط ہے ہزار مہینوں پر اس رات میں ملائکہ اترتے ہیں اپنے رب کے حکم سے اور یہ رات امان اور سلامتی کی رات ہے''۔

رمضان المبارک مسلمانوں کیلئے نیکیوں کا موسم بہار ہے' یہ وہ شجرہ سایہ دار ہے جس کی چھاؤں میں زندگی بھر کی تلخیاں آن واحد میں چھٹ جاتی ہے۔ ماہ رمضان میں شیاطین بند کردیئے جاتے ہیں اور یوں ہر سو نیکیوں کا ہی موسم بہار ہوتا ہے۔ رمضان المبارک کا پہلا عشرہ رحمت' دوسرا عشرہ مغفرت اور تیسرا عشرہ دوزخ سے خلاصی کا موجب بنتا ہے۔ رمضان المبارک کو تقویٰ کا مہینہ بھی کہا جاتا ہے' تقویٰ عربی زبان کا لفظ ہے یہ دل کی وہ حالت ہے جو نیکیوں پر ابھارے اور برائیوں سے دور رکھے' اللہ تعالیٰ سے محبت اور اس محبت میں کہیں کمی بیشی پر اللہ تعالیٰ کے ناراض ہوجانے کے ڈر کو تقویٰ کہتے ہیں۔ تقویٰ کا منبع دل ہے اور رمضان کا چاند طلوع ہوتے ہی یہ شام دل کی کیفیت بدل دی جاتی ہے' روزہ کی حالت میں انسان اللہ تعالیٰ کے قریب ہوتا ہے' تبھی تو مالک کل نے فرمایا کہ روزہ میرے لئے ہی ہے۔ میں ہی اس کا اجر دوں گا' رمضان المبارک کی فضیلت پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چند فرامین اگر زیر مطالعہ لائے جائیں تو وہ مینارہ نور کی حیثیت رکھتے ہیں۔ اس لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مسلمانوں پر کوئی مہینہ رمضان سے بہتر نہیں آیا اور منافقوں پر کوئی مہینہ رمضان سے برا نہیں آیا''۔

اسلام کی تعلیمات کا مقصد بھی ہمدردی و غمگساری کے جذبات کو ابھارنا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے انسان کو منصب خلافت عطا کر کے اسے زندگی کے ہر میدان میں کامیابی کے اسرار و رموز بھی سکھائے۔ رمضان المبارک کی گھڑیاں رحمتوں اور برکتوں والی ساعتیں ہوتی ہیں' ان لمحات میں خالق کے حضور عاجزی اور اپنا محاسبہ کرتے ہوئے اپنی ذمہ داریوں کا احساس بہت ضروری ہے۔ اے رحیم و کریم! پروردگار عالم رمضان المبارک کو ہمارے لئے گناہوں کی معافی کا سبب بنا دیجئے۔ ہم نالائق نکمے اور حقیر انسانوں کو اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے۔ اپنی رحمت' شفقت' رحم و کرم سے امت مسلمہ کو صراطِ مستقیم پر چلا دیجئے' الٰہی رحم فرمایئے ہم پر' یا اللہ! ہمارے قلوب منور کردیجئے۔ آمین! **(محمد علیم نظامی)**

## میری ڈائری کے روحانی ایٹم اور مفید نسخے

**حفاظت از احتلام:** سورۃ النور (پارہ 18) اس کو لکھ کر پاس رکھنے سے احتلام سے محفوظ رہتا ہے' اور اگر اس کو آبِ زم زم سے لکھ کر پیئے تو شہوت منقطع ہوجاتی ہے۔ (اعمال قرآنی)

**احتلام اور پریشان خواب کیلئے:** سورۃ المعارج سوتے وقت پڑھنے سے جنابت اور پریشان خواب سے محفوظ رہے۔

**احتلام کیلئے:** والسماء والطارق سے ناصر'' تک (پارہ 30) سوتے وقت پڑھنے سے احتلام سے محفوظ رہے۔

**احتلام اور جریان کیلئے آسان نسخہ:** مغز دھنیا خشک 20 تولہ' کوزہ مصری 20 تولہ' دونوں اشیاء کو کوٹ چھان کر سفوف بنالیں' خوراک صبح نہار منہ ایک چمچ پانی کے ساتھ استعمال کریں اور رات کو کھانا کھانے سے پہلے ایک چمچ استعمال کریں۔

**احتلام اور جریان کیلئے:** پانچ تولہ موصلی سفید' پانچ تولہ مصری ملا کر سفوف بنالیں' خوراک تین ماشہ سے پانچ ماشہ تک حسب حالات مزاج استعمال کرائیں۔ اس نسخہ سے منی کی حدت دفع ہوجاتی ہے' ذکاوت حس کی اصلاح ہوجاتی ہے' احتلام کیلئے شرطیہ فائدہ مند ہے' مقوی ہے اور مادہ تولید کی پیدائش کو بڑھانے میں از حد مفید ہے۔

**سفوف جریان توڑ:** جریان کو دور کرنے والا اس کے جوڑ کا نسخہ آپ کو شاید ہی ملے گا' عام طور پر جریان کی جس قدر بھی دوائیں ہیں اس سب سے قبض ہوجاتی ہے' قبض کی حالت میں یہ مرض اور بھی بڑھ جاتا ہے' مگر اس سفوف کے استعمال کرنے سے قبض بالکل نہیں ہوتی علاوہ ازیں یہ سفوف نہ زیادہ سرد ہے اور نہ زیادہ گرم بلکہ معتدل ہے' رقیق اور پتلا مادہ تولید پیدا کر کے قوت میں اضافہ کرتا ہے' غرضیکہ ہمہ صفت سفوف ہے۔ **نسخہ:** دانہ الائچی خورد' دانہ الائچی کلاں' اسگندھ ناگوری' ثعلب مصری' تالمکھانہ جملہ ادویہ ہموزن لے کر نہایت باریک کوٹ پیس لیں' اس کے برابر مصری باریک کر کے ملالیں۔ **خوراک:** سات ماشہ سے 9 ماشہ تک صبح کے وقت ہمراہ دودھ کھلا دیا کریں۔

**کمزوری مثانہ کیلئے:** جن لوگوں کا مثانہ کمزور ہو اور رات کو خواب بد سے یا بغیر کسی خواب کے بغیر ہی ناپاک ہوجاتے ہوں' ان کو جامن کی گٹھلی کا سفوف تین ماشہ صبح و شام پانی کے ساتھ کھانا چاہئے۔

**لیکوریا کیلئے:** سایہ میں خشک کر کے اور باریک پیس کر کپڑا چھان کی ہوئی جامن کی چھال چار چار ماشہ صبح و شام پانی کے ساتھ استعمال کرنے سے لیکوریا دور ہوجاتا ہے۔

**سوزاک کیلئے:** جامن کا تر و تازہ چھلکا ایک تولہ' آدھ پاؤ پانی میں رگڑ کر صبح و شام پلانا سوزاک کو دور کرتا ہے۔

**دوا احتلام:** اگر احتلام کی تکلیف ہو تو انار کا چھلکا پیس کر تین تین ماشہ صبح و شام پانی کے ساتھ استعمال کریں۔

**نسخہ سوزاک:** رال سفید 20 گرام' پھٹکڑی سفید 20 گرام' سنگجراحت 16 گرام' سندور 6 ماشہ' پھٹکڑی کو لوہے کی کڑاہی میں ڈال کر جب پانی ہوجائے تو اس میں سنگجراحت تھوڑی تھوڑی ڈالتے جائیں' جب پھٹکڑی پھول جائے نیچے اتار لیں اس میں باقی ادویہ ڈال کر سفوف بنالیں' 2 ماشہ لسی سے استعمال کریں بہت اچھا نسخہ ہے۔

**ہسٹریا کیلئے:** ہینگ آٹھ ماشہ' پیپرمنٹ 2 ماشہ'

**مالی نقصان سے حفاظت:** جو شخص رات کو سوتے وقت اسم یَاوَارِثُ کا ورد کریں اس کے بعد اپنے مال اور جان کو اللہ کو پناہ میں دے کر اس کے محفوظ رہنے کی دعا کریں۔ انشاء اللہ اس کا مال و دولت بحفاظت رہے گا۔

باریک پیس کر ڈیڑھ پاؤ پانی میں ملا کر رکھ لیں۔ ایک ایک تولہ یہ پانی ہر دو گھنٹہ بعد استعمال کریں ہسٹریا کیلئے بے نظیر چیز ہے۔

**دافع احتلام:** اسپغول کی بھوسی چھ ماشہ صبح و نہار منہ دودھ لے لیں ایک ہفتہ استعمال کریں۔ جریان کیلئے بھی فائدہ مند ہے۔

**لیکوریا کیلئے:** انگور کا رس ہموزن شہد صبح و شام استعمال کریں رنگ بھی نکھرے گا' حاملہ استعمال کرے تو صحت مند بچہ پیدا ہوگا۔ (حکیم فاروق' مظفر گڑھ)

## ایمان کے بعد عظیم ترین نعمت ''عافیت'' ہے

ادارہ عبقری بلا شبہ اپنی کاوشوں کے نتیجے میں لائق صد آفرین ہے۔ گمراہی والحاد اور قحط الرجال کے اس دور میں عوام کو ذکر و فکر اور سنت اعمال کی طرف لانا عظیم الشان کارنامہ ہے۔ آج ہمارا ہر گھر پریشانیوں کا مرکز اور ہر ذہن مسائل کی آماجگاہ بنا ہوا ہے۔ ایسے حالات میں مسائل کا صرف اور صرف حل وہی ہے جو وحی الٰہی کے ذریعے ہم تک پہنچایا گیا۔ زیر نظر مضمون ہماری پریشانیوں کا تیر بہدف علاج اور ہماری ضرورتوں کا شافی حل ہے۔ امید ہے حسب روایت ادارہ اس عمدہ ''نبوی نسخے'' کو عوام الناس تک پہنچائے گا تاکہ ہم سب مسلمان اس سے فیض یاب ہوسکیں۔

آج کے مشینی دور میں نت نئے امراض و آفات' ناگہانی حادثات اور طرح طرح کی پریشانیاں' وباء کی شکل اختیار کرچکی ہیں۔ ہر شخص اپنی جگہ حیران و پریشان اور سرگرداں ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے ''اور تم کو جو کچھ مصیبت پہنچی ہے تو وہ تمہارے ہی ہاتھوں کے کئے کاموں سے اور بہت سے تو (وہ) درگزر ہی کر دیتا ہے'' لیکن ان مصائب کے نزول میں بڑا دخل ہماری اس کوتاہی کا بھی ہے کہ ہم مصیبت کی گھڑیوں میں اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع ہی نہیں کرتے نہ ہی اس سے عافیت و سلامتی کی دعا کرتے ہیں جبکہ عافیت ایسی عظیم نعمت ہے جسے صحیح حدیث میں ایمان کے بعد سب سے بڑی دولت قرار دیا گیا ہے۔ اب آیئے ذیل میں عافیت اور سلامتی کے بارے میں حدیث مبارکہ کی روشنی میں چند فرامین اور واقعات کہ جس سے ہمیں اس نعمت کی عظمت اور فی زمانہ اس کی اہمیت اور ضرورت کا احساس ہو' تاکہ ہم اسے اپنے روزمرہ کے معمولات کا حصہ بنا کر دنیا اور آخرت کے مصائب سے بھی بچیں اور اللہ رب العزت کی خصوصی رحمتوں کے حق دار بھی ٹھہریں۔

ایک صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! افضل ترین دعا کونسی ہے؟ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: اپنے رب سے دنیا اور آخرت کی عافیت و سلامتی اور معافی کا سوال کرو' پھر وہ دوسرے دن آپ ﷺ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! افضل ترین دعا کونسی ہے؟ آپ ﷺ نے وہی جواب ارشاد فرمایا۔ پھر وہ تیسرے دن بارگاہ اقدس میں تشریف لائے اور وہی سوال دہرایا تو آپ ﷺ نے وہی جواب ارشاد فرمایا اور فرمایا جب تمہیں دنیا اور آخرت کی عافیت عطا کی گئی تو تم فلاح پاگئے۔ (ترمذی)۔ نیز آپ ﷺ کا گزر ایسے لوگوں پر ہوا جو مصائب میں مبتلا تھے تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ یہ لوگ اللہ تعالیٰ سے عافیت کی دعا نہیں کرتے۔ (بزار)۔ حضور اقدس ﷺ کا ارشاد ہے کہ اللہ تعالیٰ سے گناہوں کی معافی اور عافیت و سلامتی کا سوال کرتے رہو' اس لیے کہ ایمان و یقین کے بعد کسی انسان کو عافیت سے بڑھ کر کوئی دولت عطا نہیں کی گئی۔ (احمد، ترمذی، نسائی)۔ آپ ﷺ کے چچا حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمائش کی کہ یارسول اللہ ﷺ مجھے کوئی ایسی دعا سکھلایئے جو میں اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں پیش کرتا رہوں تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: چچا جان اللہ تعالیٰ سے دنیا اور آخرت کی عافیت کا سوال کیجئے۔ (ترمذی)۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا جو شخص کسی مصیبت زدہ کو دیکھ کر یہ دعا پڑھے اللہ تعالیٰ اسے مصیبت سے محفوظ رکھیں گے۔ خواہ وہ کسی ہی مصیبت ہو۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ عَافَانِيْ مِمَّا ابْتَلَاكَ بِهٖ وَفَضَّلَنِيْ عَلٰى كَثِيْرٍ مِّمَّنْ خَلَقَ تَفْضِيْلًا ترجمہ: ''اے اللہ تیرا ہی شکر ہے کہ تو نے مجھے اس آزمائش سے بچایا جس میں تو نے اس کو مبتلا کیا اور مجھے اپنی بہت ساری مخلوق پر فضیلت بخشی''۔ ایک مرتبہ آپ ﷺ کی نظر مبارک ایک ناقص الخلقت شخص پر پڑی تو آپ ﷺ سجدہ ریز ہوگئے پھر فرمایا: اَسْاَلُ اللّٰهَ الْعَافِيَةَ (ترجمہ) میں اللہ تعالیٰ سے عافیت کا سوال کرتا ہوں۔ (بیہقی)۔

اب آیئے! حدیث پاک کی اس عظیم الشان دعاء عافیت کی طرف کہ جس میں اللہ تعالیٰ سے بندہ' اپنے تمام معاملات کی عافیت طلب کرتا ہے' چنانچہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ صبح و شام کبھی اس دعا کا ناغہ نہ فرماتے تھے۔

اَللّٰهُمَّ إِنِّيْ أَسْأَلُكَ الْعَافِيَةَ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ، اَللّٰهُمَّ إِنِّيْ أَسْأَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِيَةَ فِيْ دِيْنِيْ وَدُنْيَایَ وَأَهْلِيْ وَمَالِيْ، اَللّٰهُمَّ اسْتُرْ عَوْرَاتِيْ وَاٰمِنْ رَوْعَاتِيْ، اَللّٰهُمَّ احْفَظْنِيْ مِنْ بَيْنِ يَدَيَّ وَمِنْ خَلْفِيْ وَعَنْ يَّمِيْنِيْ وَعَنْ شِمَالِيْ وَمِنْ فَوْقِيْ وَأَعُوْذُ بِعَظَمَتِكَ أَنْ أُغْتَالَ مِنْ تَحْتِيْ (سنن ابی داؤد' نسائی' ابن ماجہ) ترجمہ: ''اے اللہ! بے شک میں آپ سے دنیا اور آخرت کی عافیت مانگتا ہوں۔ اے اللہ! بے شک میں آپ سے درگزر کا اور اپنے دین، دنیا، اہل اور مال کی عافیت کا سوال کرتا ہوں۔ اے اللہ میرے عیب ڈھانپ دے اور مجھے خوف سے امن عطا فرما۔ اے اللہ! میری حفاظت کر، میرے سامنے سے اور میرے پیچھے سے اور میرے دائیں سے اور میرے بائیں سے اور میرے اوپر سے اور میں پناہ چاہتا ہوں تیری عظمت کی اس سے کہ میں نیچے سے ہلاک کیا جاؤں۔'' (محمد سعید اقبال' صادق آباد)

## میری تالیفات اور ان کی وضاحت

اب تک آنے والی میری جتنی بھی تالیفات ہیں ان کے حوالہ جات حقیقت' سبب تالیف یہ سب قارئین تک پہنچانے کی ایک کوشش ہے میں ہر کتاب کا حوالہ دوں گا کہ کتاب کن حوالہ جات سے مل کر ایک کتاب بنی ہے۔ اگر میری کسی کتاب میں غلطی ہو' اطلاع دیں' شکر گزار رہوں گا۔

**کتاب نمبر 37: جادو جنات کے پراسرار حقائق اور آزمودہ روحانی علاج:** قارئین! میری سالوں میں بکھری روحانی زندگی میں بے شمار ایسے واقعات ملتے ہیں جن میں نام نہاد عاملین نے لوگوں کی زندگیاں برباد کردیں۔ روز کوئی نہ کوئی واقعہ ایسا ضرور پیش آتا ہے کہ فٹ پاتھ پر بیٹھے نام نہاد جھوٹے عاملین کیسے کسی کی دنیا و آخرت' عزت' دولت سب لوٹ لیتے ہیں؟ اور انہیں ذرا بھی احساس نہیں ہوتا۔ میں چاہتا ہوں کہا گر ہم تمام ایمان، اعمال، تقویٰ اور طہارت کی زندگی مسلسل اختیار کریں' کوشش کریں ہر وقت باوضو رہیں' کچھ وقت اللہ تعالیٰ کے ذکر کیلئے نہایت دھیان، خشوع وخضوع اور بھکاری بن کر نکالیں تو تمام مشکلات ختم ہوجائیں۔ زیر نظر کتاب میں ایسے چشم کشا تجربات اکٹھے کیے ہیں جن سے قارئین کو نفع ہو اور وہ گمراہ کن عاملوں اور شرکیہ اعمال سے بچ جائیں۔ اگر ہم اعمال اور تقویٰ طہارت اختیار کریں تو انشاء اللہ ان آفات سے محفوظ رہیں گے کیونکہ میرے پاس روحانی علاج کیلئے جتنے لوگ آتے ہیں وہی ہوتے ہیں جو دینی زندگی سے محروم ہیں۔ اس کتاب کی تالیف کیلئے درج ذیل محترم شخصیات کی تحریروں اور رسائل سے استفادہ حاصل کیا گیا۔ سلطان محمود آشفتہ۔ ادریس احمد احدی۔ رحمان مذنب۔ نینا اجلال۔ ڈاکٹر سید زاہد علی واسطی۔ یٰسین فخری۔ جاوید اختر۔ ابن صحرا۔ اختر حسین شیخ۔ ع۔ س۔ مس شگفتہ منیر۔ فرخ سعید۔ اکبر علی راجہ ایم اے۔ ج۔ ق۔ ابو وسیم۔ سلطان احمد داؤدی۔ ڈاکٹر منظور ممتاز۔ ولی محمد۔ رشد رحمان۔ ن۔ ن۔ راجہ محمد یوسف۔ اظہر جاوید۔ راجہ مطہر علی۔ رسائل: حکایت۔ سیارہ ڈائجسٹ۔ اردو ڈائجسٹ۔ قومی ڈائجسٹ۔ **نوٹ: اگر کوئی حوالہ غلطی سے رہ جائے تو ضرور اطلاع دیں' میں ہر پل اصلاح کا محتاج ہوں۔ (ایڈیٹر)**

# 100 سال پرانے گوند کتیرا سے ایک ملاقات

مصباح حبیب' واہ کینٹ

صبح کے وقت اسے گلاس میں پانی ڈال کے رکھ دیں اور شام کو جب آپ دیکھیں گے تو یہ گلاس پورا بھرا ہو گا اب اسے کسی پیالہ میں ڈال کر اس میں دودھ ڈال لیں اور میٹھا حسب ضرورت رکھیں اور جس کے ہاتھ پاؤں یا جسم گرم رہتا ہے اسے پلا دیں یا افطاری میں یہ مشروب استعمال کریں۔

گوند کتیرا ایک خاردار درخت کا گوند ہے' اس درخت کے کانٹوں کی کثرت اور تیزی بہت مشہور ہے' یہ گوند پانی میں پھول جاتی ہے' اس کے پھولوں کی خوشبو ناگوار ہوتی ہے اس کو خوراک کو گاڑھا کرنے کیلئے استعمال کیا جاتا ہے' اس کا گوند ہی بطور دوا مستعمل ہے۔ یہ قبض کشا ہے' گوند کتیرا کا استعمال تقریباً سو سال سے ہو رہا ہے' اندرونی طور پر استعمال کرنے کیلئے اس کے ساتھ پانی کی زیادہ مقدار استعمال کرنی چاہئے دنیا میں اس کی پیداوار 5500 ٹن سالانہ ہے۔ ایک درخت سے ایک سال میں پانچ کلو گوند کتیرا ملتا ہے' اس کو وزن کم کرنے والے نسخہ جات میں استعمال کیا جاتا ہے۔

☆ گوند کا ایملشن بنانے کیلئے استعمال ہوتا ہے (Emulsifier) ☆ متوازن کرنا ☆ گاڑھا کرنا ☆ کاسمیٹکس ☆ بالوں پر لگانے والے سپرے ☆ لوشن ☆ ٹیکسٹائل پرنٹنگ ☆ گوشت کی تیاری ☆ بیکری ☆ چپکنے والی ☆ ڈیری مصنوعات ☆ فروزن ڈیزرٹس (Fronzen Desserts) ☆ شربت آئس کریم' جیلی ☆ فروٹس ☆ جیلی ☆ وارنش ☆ دانت پر چپکنے والی ادویات ☆ پیٹرولیم اور گیس کی مصنوعات ☆ چمڑے کی مصنوعات

ادویاتی استعمال: بلڈ شوگر کو کنٹرول کرنا' قبض کشا' مقوی باہ' مسے (Warts)' جلدی السر

**طبی خصوصیات:** گوند کتیرا آنتوں میں جا کر پھول جاتا ہے جو کھانے کی آنت کو متحرک کرتا ہے اور پاخانہ آسانی سے نکل جاتا ہے۔ پیچش کیلئے مفید ہے۔ زخموں کیلئے فائدہ مند ہے۔ جلد کے السر کیلئے مفید ہے۔۔

**گوند کتیرا کا طب یونانی میں استعمال:** خون کو گاڑھا کرتا ہے۔ کھانسی' سینہ اور حلق کی خشونت اور پھیپھڑوں کے زخم کیلئے مفید ہے۔ پاخانہ روکنے کیلئے اس کو دہی میں ملا کر کھلایا جاتا ہے۔ اس کے لیپ سے جھائیں دور ہوتی ہے۔ بدن کی کھال ملائم کرتا ہے۔ ہونٹ کے پھٹ جانے میں مفید ہے۔

**احتیاطیں:** حمل اور بچے کے دودھ پلانے والے عرصہ میں شوہر گوند کتیرا کا استعمال نہ کریں۔ شدید قبض کی صورت میں اس کا استعمال نہ کریں۔ زیادہ مقدار میں استعمال کرنے سے آپ کی شوگر کی مقدار کم ہو سکتی ہے لہٰذا ذیابیطس کے مریض اس کو احتیاط کے ساتھ استعمال کریں اگر آپ کوئی دوسری ادویات استعمال کر رہے ہیں تو دوا لینے سے دو گھنٹے پہلے یا دو گھنٹے بعد گوند کتیرا استعمال کریں۔ **خونی بواسیر کے لئے مفید نسخہ:** گوند کیکر، گوند کتیرا، گیرو تمام ہموزن لیں۔ **ترکیب تیاری و استعمال:** ان تمام ادویہ کا سفوف بنا کر ایک چمچ صبح و شام ہمراہ پانی یا دودھ ایک گلاس کے ساتھ استعمال کریں۔

**گوند کتیرا افطار کا بہترین مشروب:** گوند کتیرا شیشے کی طرح صاف اور سخت دانے ہوتے ہیں جو آپس میں جڑے ہوئے ہونگے، اپنی انگلی کی ایک پور جتنے دانے کسی موٹے کاغذ میں ڈال کر کسی ہتھوڑی سے انہیں پیس لیں اور پھر اسے کسی گلاس میں ڈال کر اس میں پانی ڈال دیں خیال رہے کہ صبح کے وقت اسے گلاس میں پانی ڈال کے رکھ دیں اور شام کو جب آپ دیکھیں گے تو یہ گلاس پورا بھرا ہو گا اب اسے کسی پیالہ میں ڈال کر اس میں دودھ ڈال لیں اور میٹھا حسب ضرورت رکھیں اور جس کے ہاتھ پاؤں یا جسم گرم رہتا ہے اسے پلا دیں یا افطاری میں یہ مشروب استعمال کریں۔ انتباہ! یہ قدرتی ٹانک بہت ٹھنڈا ہوتا ہے' اس لئے ہفتہ میں دو مرتبہ استعمال کروائیں ان شاء اللہ گرمی کیا ہوتی ہے بھول ہی جائیں گے۔ مگر اسے معمول نہیں بنانا ورنہ ٹھنڈے ہو جائیں گے اور یہ صرف گرمیوں میں ہی استعمال کرنی ہے۔

---

**(بقیہ: میرے بچوں کا قد کیسے بڑھا؟ آپ بھی جانیے)**

ہے یہ میرا تجربہ ہے۔ اس کے علاوہ بچے کھیل میں بھی حصہ لیں اور کرکٹ اور دوڑ وغیرہ لگائیں لٹکنے وغیرہ کی ضرورت نہیں ہے۔ اس ڈائٹ پلان پر عمل کریں کچھ عرصہ میں بچے کی ہڈیاں لمبی ہونا شروع ہو جائیں گی اور بچے جب بڑے ہوں گے تو ظاہر ہے اپنی مرضی سے کھائیں گے لیکن ان کا سٹرکچر تو بن جائے گا قد تو لمبا ہو جائے گا۔ اب ان کی بھوک بڑھے گی پھر بھی بیلنس ڈائٹ پر ہی زور دیں اب یہ جو مرضی ہیلتھی اور بیلنس ڈائٹ لیں لیکن زیادہ سبزیاں پھل گوشت کم سادہ خوراک ہونی چاہئے اور صفائی کا دھیان رکھا جائے۔ کیوں پھر والدین کیا یہ مشکل ہے؟ یہ آزمودہ ہے!

---

**(بقیہ: پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کا غیر مسلموں سے حسن سلوک)**

رؤنہ بازاروں میں شور وغل کرنے والے ہیں اور نہ بے حیائی کا کام کرنے والے نہ بے حیائی کی بات آپ کی وضع۔ مجھ کو یہ دیکھنا تھا کہ دیکھوں آپ صلی اللہ علیہ وسلم وہی ہیں یا نہیں؟ چنانچہ میں نے دیکھ لیا' آپ صلی اللہ علیہ وسلم وہی ہیں' بس کہتا ہوں اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ۔ لوگوں کی ایذاء رسانی پر سب سے زیادہ صبر کرنے والے اور سب سے بڑھ کر حلیم تھے برائی کرنے والے سے درگزر فرماتے' جو شخص آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے بدسلوکی کرتا تھا' آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس سے نیک سلوک فرماتے' جو شخص آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو نہ دیتا آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس کو دیتے' جو شخص آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر ظلم کرتا' آپ صلی اللہ علیہ وسلم عفو و کرم فرماتے' اپنی ذات کیلئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی کسی سے انتقام نہیں لیا۔

---

# رمضان آگیا! دولت کے انبار لگانے والا عمل آپ بھی کیجئے

## سالہا سال سے بے شمار کا آزمودہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری گزشتہ سات سال سے پڑھ رہا ہوں۔ غالباً 2011ء کے شمارے میں "رمضان المبارک میں برکت والی تھیلی سے مالدار بنیں" کے عنوان سے ایک مضمون چھپا۔ اس مضمون میں غربت سے چھٹکارا پانے والوں کے بے شمار واقعات تھے' میں بھی ان دنوں حالات کا ستایا ہوا تھا' یہ عمل میرے دل کو لگا' ان دنوں ویسے بھی رمضان کی آمد آمد تھی' میں نے فوراً دفتر ماہنامہ عبقری سے برکت والی تھیلی خریدی اور اس عمل کی تیاری شروع کر دی۔ جیسے ہی رمضان المبارک کا چاند نظر آیا میں نے درج ذیل طریقے پر عمل شروع کر دیا اور عید نماز کے بعد مکمل ترکیب' توجہ اور دھیان کے ساتھ عمل کیا۔ الحمدللہ! اسی سال اللہ نے ایسا نظام چلایا کہ میری جیب جو گزشتہ کافی سالوں سے بھرتی نہیں تھی اب کبھی خالی نہیں رہتی۔ تقریباً چھ سال سے یہ عمل ہر سال عبقری میں چھپتا ہے اور بے شمار قارئین اس میں اپنے تجربات و مشاہدات لکھتے ہیں۔ میں بھی اپنا آزمودہ مشاہدہ عبقری قارئین کیلئے لکھ رہا ہوں' لاکھوں کا فائدہ اور میرے لیے صدقہ جاریہ۔ عمل کی ترکیب درج ہے:۔ **رمضان المبارک کا خاص عمل:** رمضان المبارک کی چاند رات کو 313 مرتبہ سورۃ کوثر مع تسمیہ پڑھیں۔ دسویں اور گیارہویں روزے کی رات 313 مرتبہ سورۃ کوثر مع تسمیہ پڑھیں۔ بیسواں روزہ اکیس رمضان المبارک کی رات بھی 313 مرتبہ سورۃ کوثر پڑھیں۔ (ان تمام اعمال میں اول و آخر سات سات مرتبہ درود پاک ضرور پڑھیں) ستائیسویں شب 1100 مرتبہ سورۃ کوثر مع تسمیہ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں (یہ عمل چند افراد مل کر بھی کر سکتے ہیں) اور عید کی نماز کے بعد 313 مرتبہ سورۃ کوثر مع تسمیہ اول و آخر سات مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اگر یہ عمل کسی مجبوری کے پیش نظر رات میں نہ ہو سکے تو دن میں بھی کر سکتے ہیں۔ (سوائے ستائیس شب کے) قارئین! سارا سال آپ سارے وظیفے پڑھیں لیکن جو رمضان کا وظیفہ ہے جو رمضان کی عبادت ہے اس کی فضیلت نہیں مل سکتی۔ رمضان کے علاوہ سارا سال **اس طرح عمل کریں:** برکت والی تھیلی میں اپنی جمع پونجی رکھیں اور روزانہ صبح و شام سورۂ کوثر 129 مرتبہ اول و آخر 7 مرتبہ درود شریف پڑھ کر روزانہ برکت والی تھیلی پر دم کریں۔ گھر کے تمام افراد مل کر پڑھیں اور جب بھی رقم نکالیں یا ڈالیں صرف ایک مرتبہ سورۃ کوثر پڑھ کر دم کر دیں۔ (طاہر سلیم' لاہور)

37

پیشاب کی جلن اور گرمی دور: پیشاب کی جلن اور سوزاک کی صورت میں مغز بادام کا شیرہ دو تولہ روزانہ صبح و شام استعمال کرنا مفید ہے‘ اس سے مثانہ کا زخم بھی درست ہوتا ہے‘ پیچش اور قولنج میں بھی لاجواب ہے۔

# پاک فوج کی قلیل تعداد نے مصر اور شام کو بچالیا

خالد بابر‘ راولپنڈی

**ملک شام کے نازک حالات کو دیکھتے ہوئے اور اردن حکومت کی پرواہ نہ کرتے ہوئے بریگیڈ کو وہاں سے نکال کر دمشق کے دفاع پر لگایا گیا تو اسرائیل کی پیش قدمی نہ صرف رک گئی بلکہ ان کو گولان ہائٹ تک دھکیل دیا گیا۔ اس دوران کئی دفعہ بریگیڈ کو دست بدست جنگ کی نوبت آئی۔**

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے والد مرحوم پاک فوج میں ملازم تھے‘ اسلامی تاریخ کی جنگوں کے واقعات سے انہیں گہری دلچسپی تھی‘ میری ان کے ساتھ گھنٹوں جنگ کے واقعات کے متعلق گفتگو ہوتی رہتی تھی‘ 1973ء کی عرب اسرائیل جنگ میں پاکستان نے خفیہ طور پر جو حصہ لیا اس کے متعلق والد صاحب نے کئی باتیں بتائیں۔ اس میں ایس ایس جی کمانڈوز کے 200 جوان‘ ایک بریگیڈ نفری 5 ہزار اور ایئرفورس کے تقریباً دو اسکوارڈن شامل تھے۔ پہلے دشمن کی دفاعی تیاریوں کے بارے میں تفصیل بتانا ضروری ہے۔ اسرائیل نے نہر سویز کے کنارے پر دنیا کا جو مضبوط ترین دفاعی نظام تیار کیا تھا اس کو بارلیف لائن کا نام دیا گیا‘ یہ ریت کی سترفٹ اونچی دیوار کنکریٹ کے پشتے کی مدد سے کھڑی کی گئی تھی‘ اس کے ساتھ پیچھے مضبوط قلعہ بندیاں جن میں ہر سو میٹر کے فاصلے پر ایک پلاٹون (28 فوجی) موجود رہتے پھر ان قلعہ بندیوں کے اردگرد بارودی سرنگیں اور کانٹے دار تار کا علاقہ اور ساتھ ہی لوہے کے بنکروں میں ہیوی مشین گنیں نصب تھیں۔ اس کے علاوہ فرنٹ لائن سے پانچ چھ سو میٹر پیچھے ٹینکوں کے فائر کرنے کی پوزیشنیں بنائی گئیں اور چند کلومیٹر پیچھے فیلڈ آرٹلری اور اینٹی ٹینک ہتھیاروں کے مورچے تھے‘ نہر سویز کو مزید مشکل کرنے کیلئے پانی میں پمپ داخل کیے گئے جس میں کسی بھی وقت تیل بھر کر بھیجا جاسکتا تھا تاکہ پانی میں آگ لگ جائے اس کے علاوہ سڑکوں کا جال پورے صحرائے سینا میں بنایا گیا ان کے خیال میں اس سے زیادہ مضبوط ڈیفنس آج تک کسی نے نہیں بنایا تھا۔ اس جنگ میں شام اور مصر نے 1967ء کی جنگ کا بدلہ لینے کا پروگرام بنایا تھا۔ پاکستانی ایئرفورس کے جہازوں نے مصر کا اندرونی دفاع سنبھالا ہوا تھا۔ ایس ایس جی کے دو سو جوان جنرل ٹکا خان کی سرگردگی میں پانچ اکتوبر 1973ء کو نہر سویز کے کنارے تیار کھڑے تھے۔ صبح سویرے مصر کی راکٹ بنٹوں اور دو ہزار سے زائد توپوں نے اسرائیلی مورچوں پر گولہ باری شروع کی۔ اس کور فائر کی آڑ میں ایس ایس جی کے جوان موٹربوٹ کے ذریعے نہر سویز پار کرنا شروع ہوئے۔ دشمن کی فائرنگ لائن کے سامنے سے اور پانی میں سے لڑتے ہوئے گزرنا‘ ہوائی جہازوں کی بمباری اور پانی میں تیل کی آگ نے ماحول کو انتہائی ہولناک بنادیا تھا۔ کئی جوان پانی میں شہید ہوگئے جو پار نکل جاتے وہ دشمن کے مورچوں پر کس طرح حملہ آور ہوتے ان کو دیکھنے والا کوئی نہیں تھا۔ صرف اکیلی خدا کی ذات ان کو دیکھ رہی تھی۔ انہوں نے یقینی موت کے سامنے ہوکر جنگ کی‘ تقریباً سبھی جوان شہید ہوگئے لیکن مضبوط ترین دفاعی نظام روئی کے گالے بن کر اڑ گیا۔ دو سو جوانوں میں سے صرف دو جوان زندہ بچے لیکن دشمن کا چار سے پانچ کلومیٹر کا فرنٹ خالی کرالیا تب مصری فوج نے نہر سویز پر تیزی سے پل بنایا اور صحرائے سینا میں داخل ہوگئی۔ دوسری طرف شام کے محاذ پر اسرائیلی بڑھتے بڑھتے دمشق کے قریب پہنچ گئے تھے لڑائی کا آٹھواں دن اور وہ دمشق سے صرف 25 میل دور تھے۔ پاکستان کا بریگیڈ جو ابھی تک اردن میں تعینات تھا اردن حکومت کے جنگ میں حصہ نہ لینے کی وجہ سے رُکا ہوا تھا۔ شام کے نازک حالات کو دیکھتے ہوئے اور اردن حکومت کی پرواہ نہ کرتے ہوئے بریگیڈ کو وہاں سے نکال کر دمشق کے دفاع پر لگایا گیا تو اسرائیل کی پیش قدمی نہ صرف رک گئی بلکہ ان کو گولان ہائٹ تک دھکیل دیا گیا۔ اس دوران کئی دفعہ بریگیڈ کو دست بدست جنگ کی نوبت آئی۔ پاکستان ایئرفورس سے مصر کا اندرونی دفاع کرتے ہوئے اسرائیل کے کم ازکم پانچ جہازوں کو مار گرایا۔ اس میں فلائٹ فائٹر ستار علوی کا نام قابل ذکر ہے اور پاکستان کے ایک جہاز کا بھی نقصان نہیں ہوا۔ پاک فوج کی قلیل تعداد نے مصر اور شام کو شکست سے بچایا۔ یہ ہے وہ ایمانی جذبہ جب مقصد صرف کفار کے مقابلے میں مسلمانوں کی مدد کرنا اور اللہ کی راہ میں شہید ہونا ہوتا ہے تو اسی قدر اللہ کی مدد شامل حال ہوتی ہے۔

## پاک فوج کیساتھ اللہ تعالیٰ کی مدد کے انوکھے واقعات

قارئین! آپ فوجی ہیں یا آپ نے پاک فوج کے کسی شہید کا کوئی واقعہ زندہ جسموں کے ساتھ اور شہید جسموں کے ساتھ اللہ کی مدد کے ساتھ ان کی میت محفوظ رہی یا گزشتہ پاکستانی افواج نے دشمنوں کے ساتھ جو جنگ لڑی یا کارگل کی جنگ اور اس میں اللہ تعالیٰ کی مدد کے انوکھے واقعات آپ کے کانوں سے گزرے ہوں یا کہیں پڑھے ہوں یقیناً فوج محفوظ تو سرحدیں محفوظ۔۔۔ لہٰذا ایسے واقعات مشاہدات تجربات آپ کے اپنے ہوں یا کسی سے سنے ہوں ضرور لکھیں۔

# حلقہ کشف المحجوب

**ہر ماہ توحید و رسالت سے مزین مشہور عالم کتاب کشف المحجوب سبقاً حضرت حکیم صاحب مدظلہٗ پڑھاتے ہیں اور مراقبہ بھی کرواتے ہیں۔ قارئین کی کثیر تعداد اس محفل میں شرکت کرتی ہے۔ تقریباً دو گھنٹے کے اس درس کا خلاصہ پیش خدمت ہے۔**

**عنداللہ مقبولیت کی فکر کریں:** یہ جو پیر علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیف کا خلاصہ آپ حضرات کی خدمت میں ٹوٹا پھوٹا عرض کررہا ہوں یہ ٹوٹا پھوٹا اپنے شیخ رحمہ اللہ سے سیکھا اور سیکھ کر عرض کررہا ہوں۔ احباب کہتے ہیں کہ یہ سن کر نفع ہوتا ہے۔ آنے والے حضرات جو لوگ آتے ہیں حلقہ کشف المحجوب میں وہ کہتے ہیں نفع ہوتا ہے۔ یہ میں آپ کی خدمت میں عرض کررہا ہوں کہ جو بھی عمل کریں، اس کیلئے اللہ کی بارگاہ میں قبول ہونے کا احساس ہو اور خوف ہو کہ پتہ نہیں قبول ہو یا نہ ہو۔ پتہ نہیں اللہ کے ہاں اس کا صلہ ملے گا یا نہیں ملے گا۔ پتہ نہیں کیا بنے! اسکی مقبولیت کا شوق ہو اور مقبولیت کیلئے سو فیصد فکرمند ہو۔ یا اللہ! تو اس کو قبول کرلے قبول کرلے، سو فیصد فکرمند ہو۔ یہاں کا آنا اسکی قبولیت کیلئے فکرمند ہو۔ یا اللہ! میں تیری رضا کیلئے آیا ہوں۔ کس لیے آیا ہوں؟ اپنے دل کی دنیا کو ٹٹولے۔ کیوں آیا؟ صدقہ کیوں دیا؟ یہ عمل کیوں کیا؟ نماز کیوں پڑھی؟ ذکر کیوں کیا؟ ہمارے حضرت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ جس دن تمہارے دل سے اپنے لئے کیوں، کیوں چلی گئی اس دن تم بے حس اور مردہ ہوجاؤ گے۔

**اپنا محاسبہ کرتے رہیں:** جب تک تمہارے اندر اپنی ذات کیلئے (دوسرے کیلئے نہیں) کیوں کیوں رہے گی، (جیسے کہ تو نے یہ کام کیوں کیا تھا؟) تمہاری ترقی ہوتی رہے گی۔ فرماتے تھے کہ دوسروں سے پوچھ گچھ کا حق صرف تین آدمیوں کو ہے۔ ایک استاد کو، دوسرا ماں باپ کو اور تیسرا مرشد کو! پھر فرماتے تھے کہ لوگ مجھے مرشد کہتے ہیں اور اگر میں کسی کو کہتا ہوں کیوں؟ تو پھر اپنے آپ سے استفسار کرتا ہوں کہ تجھے یہ حق تو تھا لیکن تو نے کہا کیوں تھا؟ میں پھر اپنے اندر سے پوچھتا ہوں کہ اللہ کیلئے یا اپنی حاکمیت کیلئے کہ مجھے بڑا کہیں۔ یہ جو امر بالمعروف اور نہی المنکر ہے یہ کیوں کیا تھا؟ اللہ کیلئے یا کس لیے؟ (جاری ہے)

تصوف و معرفت کی زندہ و تابندہ کتاب کشف المحجوب کے خزانوں اور انمول موتیوں پر مشتمل حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے خطبات کے مجموعہ کشف المحجوب کا آج ہی مطالعہ کریں 38

**مالی پریشانی کا حل:** اگر کسی کو کسی قسم کی مالی پریشانی ہو تو اسے چاہیے کہ عشاء کی نماز سے پہلے اسم یَاوَارِثُ کو روزانہ ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے اور اکتالیس دن تک اس اسم کو جاری رکھے۔

علامہ لاہوتی پراسراری

سلسلہ وار آپ بیتی
قسط نمبر 91

# جنات کا پیدائشی دوست

ایک ایسے شخص کی سچی آپ بیتی جو پیدائش سے اب تک اولیاء جنات کی سرپرستی میں ہے اس کے دن رات جنات کے ساتھ گزر رہے ہیں۔ قارئین کے اصرار پر سچے حیرت انگیز دلچسپ انکشافات قسط وار شائع ہو رہے ہیں لیکن اس پُراسرار دنیا کو سمجھنے کیلئے بڑا حوصلہ اور حلم چاہیے

**جنگل کا ہر جانور جلا ڈالا:** اس نے منظر دیکھا ایک بہت بڑا گڑھا ہے ایک شخص آیا اس نے گڑھے میں لکڑیاں جمع کرنا شروع کر دیں' اتنا بڑا گڑھا تھا کہ اگر دس اونٹ اس میں کھڑے کر دیئے جائیں تو نظر نہ آئیں' اس نے اس گڑھے کو لکڑیوں سے پُر کر کے آگ لگائی' آگ جب بہت زیادہ بھڑکی اور اس کے شعلے اور انگارے بنے تو اس نے جنگل کے تمام جانور پکڑ کر اس میں ڈالنے شروع کر دیئے۔ سب سے پہلے لومڑی کی باری آئی' اس کے بعد بھیڑیئے کی' وہ ایک ایک کر کے جانور ڈال رہا تھا اور جانور جل رہے تھے اور جلتے جلتے وہ کوئلہ ہو جاتے' وہ ان کا کوئلہ ہونے کا انتظار کرتا' اس کے پاس کوئی ایسی طاقت یا چیز تھی کہ تمام جنگل کے جانور اکٹھے کھڑے تھے اور لائن بنا کر کھڑے تھے' تمام جنگل کے جانور آہ و بکا کر رہے تھے' چیخ و پکار زدنا' اس سے سارا جنگل دہل رہا تھا' خوف کا منظر' خوفناک آوازیں تھیں اور کربناک ایک انوکھا نظام تھا جس سے انسان ایسا دہل جاتا کہ اچھا خاصا انسان اس کو دیکھ کر مر جائے' پھر جب ایک کوئلہ ہو جاتا پھر دوسرا کوئلہ بننا شروع ہوتا' چھوٹے چھوٹے معصوم جانوروں کے بچوں کو حتیٰ کہ دودھ پیتے بچوں کو بھی یوں آگ میں ڈالتا کہ ان کی سسکی اور سسکاری تک نہ نکلتی اور وہ چیزیں جل کر کوئلہ ہو جاتیں۔ جانور جلتے گئے' بھیڑیے بھی جل گئے' ہرنوں کی باری آئی پھر ہرن بھی جل گئے' پھر پرندوں کی باری آئی' غول کے غول پرندے آ رہے تھے اور وہ شخص اکٹھے پکڑ پکڑ کر یوں آگ میں جھونک رہا تھا جیسا کہ خشک پتوں کو جھونکا جاتا ہے اور وہ سارے ایک ہی شعلہ میں جلے جا رہے تھے اور ایسے جل رہے تھے کہ ایک طوفان تھا' ہاتھی جلے' شیر جلے' چیتے جلے' کوئی جانور ایسا نہیں جو بچ گیا ہو۔ **تو برداشت نہ کر سکے گا:** یہ عامل یہ منظر دیکھ رہا تھا' تھوڑی دیر کے بعد سارے جنگل کو جلانے والے شخص نے اس عامل کی طرف دیکھا (کیونکہ میں نے پہلے اسے کہا ہوا تھا کہ تجھے ایسے خوفناک منظر دکھائی دیں گے جن کو تو برداشت نہیں کر سکے گا' لیکن کبھی ڈرنا نہیں' ہلکی سی جھرجھری بھی تیرے عمل کی چادر کو تجھ سے اتار دے گی اور وہ چادر حفاظت کی چادر ہوگی' اس نے بالکل یہی کیا' سارے منظر کو دیکھنے کے بعد اس نے کسی قسم کا خوف اپنے اوپر سوار نہیں کیا) حتیٰ کہ وہ قاتل اور خونخوار شخص اس کی طرف بڑھا اور اس پر ہاتھ ڈالا' اس نے اس کے ہاتھ کے لمس کو اپنے جسم پر محسوس کیا لیکن اس کے پیچھے میری بات تھی وہ اس بات پر مضبوط رہا اور اس نے ہلکا سا خوف محسوس نہ کیا' بس تھوڑی دیر کے بعد اس خونخوار شخص نے زور سے قہقہہ مارا اور وہ قہقہہ اتنا زور کا تھا کہ اس کے منہ سے آگ کے شعلے نکلنے لگے اور اس کے قریب جتنے بھی درخت تھے وہ جل گئے اور تھوڑی دیر کے بعد وہ چھوٹا ہوتا چلا گیا۔

**یہ خزانہ تیرے لیے خیر کا ذریعہ نہیں:** اس سے پہلے اس کا قد پہاڑ جتنا تھا' چھوٹا ہوتے ہوتے پہلے وہ ہاتھی بنا' پھر گھوڑا بنا' پھر خچر بنا' پھر گدھا بنا' پھر بکری بنا' پھر کتا بنا' پھر کتے کا بچہ بنا' پھر بلی بنا' پھر بلی کا بچہ بنا' پھر چوہا بنا اور ایک بل میں گھس گیا اور ایک آواز آئی کہ یہ خزانہ تیرے لیے خیر کا ذریعہ نہیں' چونکہ تو نے نوری عمل کیا ہے اور نورانی عمل کیا ہوا کبھی ضائع نہیں جاتا اس کی طاقت اس کی تاثیر اور اس کا کمال ہمیشہ رہتا ہے اور اس طاقت تاثیر اور کمال کی وجہ سے اس کے اندر ایک ایسی تاثیر پیدا ہو جاتی ہے کہ کہیں نہ کہیں سے اس کا راستہ نکلتا ہے اور کہیں نہ کہیں سے وہ عامل کو خیر دے کر جاتا ہے اور ایسی خیر دے کر جاتا ہے جس سے اس کی نسلیں شاد و آباد ہو جاتی ہیں۔ وہی غیبی آواز ایک بار پھر گونجی اور اور ایسی گونجی کہ اس کے قلب اور جگر میں اتر گئی اور اس آواز نے پھر کہا یہ خزانہ تیرے لیے خیر کا ذریعہ نہیں اب تو اگر اس خزانہ کو پانا چاہتا ہے تو اس کو اسی حال پر چھوڑ دے اور اس غیبی آواز نے بتایا ہم تجھے ایک عمل بتاتے ہیں وہ ہے سورۂ رحمٰن کی آیت فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ بس اس آیت کو پڑھ اس غیبی آواز نے ایک ترتیب بتائی کہ اس ترتیب سے پڑھتا جا اور اس کے کمالات دیکھتا جا' وہ شخص مجھ سے کہنے لگا کہ چالیس دن پورے کر کے میں نے وہ عمل چھوڑ دیا اگر پیچھے آپ کا ہاتھ اور ہدایات اور آپ نے میرے لیے جو حصار اور حفاظتی روحانی' نورانی قلعہ بنایا تھا وہ نہ ہوتا وہ مجھے بھی اٹھا کر اس میں جلا دیتا اور جلانے سے مراد یہ ہے کہ یا تو یہ شخص پاگل ہو جاتا یا لولا لنگڑا' اپاہج' کانا' اندھا کسی نہ کسی شکل میں یہ شخص ہو جاتا اور بربادی اور نقصان اس کی نسلوں میں چلا جاتا۔ **علامہ صاحب غریب پرور:** اور وہ بار بار آنسو بہا کر ایک بات کہہ رہا تھا کہ حضرت علامہ صاحب میں آپ کا بہت مشکور ہوں کہ آپ نے مجھے ایسا روحانی عمل بتایا جس کو میں نے کیا' میں ایک مفلس اور غریب آدمی ہوں اور تنگدست انسان ہوں آپ غریب پرور ہیں' غرباء کی مدد کرتے ہیں' غرباء کا ساتھ دیتے ہیں' غرباء پر شفقت فرماتے ہیں اور غرباء میں عنایات کرتے ہیں' آپ کا احسان ہے وہ شخص مزید کہنے لگا کہ اس غیبی آواز نے مجھے اس آیت کا جو عمل بتایا کیا میں کر لوں؟ **اس عمل سے تجھے بہت کچھ ملے گا:** میں نے اعتماد اور بھروسے سے کہا: ہاں کر لے! میری روحانی توجہ روحانی طاقت اور روحانی کمالات تیرے ساتھ ہوں گے۔ انشاء اللہ اس عمل میں تجھے بہت کچھ ملے گا' وہ ستر دن کا عمل تھا اور اسی ترکیب کے مطابق جو ترکیب اس غیبی آواز نے بتائی تھی اس نے کرنا شروع کر دیا اور کرتے کرتے بالآخر اس کے ستر دن پورے ہو گئے اس دوران اسے کوئی خواب نہ آیا' کوئی خیال نہ آیا اور نہ ہی کوئی خوف محسوس ہوا' بہت سادگی اور اطمینان سے اس نے یہ تمام عمل پورا کر لیا اور پورا کرنے کے بعد پھر میرے پاس آیا مجھے کہنے لگا: اب کیا ہوگا؟ میں نے پوچھا: اس غیبی آواز نے اس عمل کی طاقت' تاثیر' نفع یا فائدہ وغیرہ کچھ بتایا۔ کہنے لگا: انہوں نے کہا تھا بس یہ عمل کر لے اور اس کا نفع ہم پر چھوڑ دے' اس کا فائدہ ہم خود دیں گے اور ہم اس کا جو فائدہ دیں گے تیرا خیال اور گمان سے بالاتر ہوگا۔ **خیر کے غنچے برکات کی کلیاں:** قارئین! آج سالہا سال ہو گئے میں آپ کو یہ واقعہ سنا رہا ہوں' آج بھی مجھے وہ شخص ملتا ہے جس نے کالے عمل کے زور سے خزانہ نکالنے کی کوشش نہیں کی' اس نے روحانی اور نوری عمل کی مدد سے خزانہ تک رسائی حاصل کر لی لیکن ایک روحانی آواز نے اس کو خزانہ سے روک کر اس آیت کا عمل دے دیا اور اس آیت کے عمل کے کرنے کے بعد کئی سال تک تو اس کو اس کا نفع' فائدہ' رزلٹ یا نتیجہ نہ ملا بس! چند سالوں کے بعد اس کے لیے خیر کے غنچے کھلنے لگے۔ برکات کی کلیاں پھوٹنے لگیں' راحت کے دروازے کھلنے لگے' خوشیاں مچلنے لگیں اور ایسے ایسے کمالات' برکات' ثمرات اور خیریں اس کے قریب آنا شروع ہو گئیں کہ خود اس کی عقل' اس کا شعور' اس کا احساس حیران تھا۔ رزق ملا' صحت ملی' بیماریاں گئیں' دکھ دور ہو گئے' پریشانیاں دور

ہوئیں‘ مشکلات حل ہوئیں‘ مسائل حل ہوئے‘ اور زندگی کی ناکامیاں ختم ہوکر کامیابیوں کے دروازے کھلنا شروع ہوگئے۔ **آج وہ خوشحال ترین ہے:** شان و شوکت عزت و راحت خیر اور برکت اس کے قریب آنا شروع ہوگئے اور اس کا وہ نظام بنا کہ جو شاید یہ سوچ نہیں سکتا تھا اور اس کے گمان میں نہیں آسکتا تھا۔ آج بھی وہ دنیا کا خوشحال انسان ہے‘ راحتیں‘ برکات‘ عزتیں‘ شہرت‘ سواریاں اور گھر اس کے پاس بے بہا اور بے شمار ہیں۔ قارئین! اصل بات یہ ہے کہ جو شخص ایک فیصلہ کرلے کہ میں نے خیر کو ہی تلاش کرنا ہے شر سے دور رہنا ہے اور برکت کا متلاشی رہنا ہے‘ اسے اللہ سب دیتا ہے۔ **سندھ کا عامل اور انوکھا کالا عمل:** ایک شخص میرے پاس آیا اسے کسی سندھ کے عامل نے ایک عمل دیا‘ اس عمل میں اسے یہ کہا گیا کہ تو کیلے کے درخت کے نیچے بیٹھ کر صرف گیارہ دن یہ عمل کر گیارہ دن میں دن کو عمل کرنا تھا اور رات کو سونا تھا کوئی سختی پابندی نہیں تھی یعنی ترک جلالی‘ ترک جمالی‘ ترک لذات‘ ترک حیوانات‘ ترک شہوات‘ بڑا گوشت نہیں کھانا‘ چمڑے کے برتن‘ چمڑے کی جوتی اور چمڑے کی چیزیں استعمال نہیں کرنی‘ بیوی سے نہیں ملنا‘ نظروں کو پاک دل کو پاک اور حرام سے بچنا ہے اور بھی بے شمار قیود اور چیزیں اس کے ساتھ تھیں۔ یہ ساری چیزیں اس نے کیں اور گیارہ دن کا پورا عمل کیا لیکن گیارہ دن کے بعد رزلٹ یہ نکلا کہ اسے بظاہر کچھ محسوس ہوا نہ فائدہ نہ نقصان لیکن یہ اس کی بھول تھی‘ میں اس شخص کی زبوں حالی بربادی اور تمام ظاہری نقشے دیکھ رہا تھا جب اس کے ظاہری نقشے دیکھ رہا تھا تو مجھے احساس ہو رہا تھا کہ اس کے گھر میں نامعلوم کتنے دنوں سے روٹی شاید پکی ہوگی یا نہیں۔ اس کے رزق کا کیا بنتا ہوگا؟ اور اس بیچارے کے حالات کیا ہوں گے؟ بس میں یہی سوچ رہا تھا وہ خود ہی بولا مجھے کہنے لگا کہ میں تھک گیا ہوں اور میرا اندر کہتا ہے یہ اس عمل کی وجہ سے ہے جس عمل کو میں نے کیا‘ مجھے اس کا بظاہر نقصان محسوس نہیں ہوا اور نفع بھی محسوس نہیں ہوا لیکن اس کا نقصان چند ہی ماہ کے بعد ہونا شروع ہوگیا حادثے در حادثے‘ مسائل در مسائل‘ مشکلات در مشکلات‘ ہر قسم کی پریشانیاں‘ دکھ‘ تکالیف‘ الجھنیں اور بہت زیادہ مسائل‘ اتنے زیادہ مسائل کہ میں ان مسائل سے تھک گیا ہوں اور میں الجھنوں کی انتہا پر پہنچ گیا ہوں۔ اس نے مجھے یہ کہا تھا کہ یہ نوری عمل ہے اور مجھے سندھی زبان کے کچھ بول بتائے تھے۔ **عرشی فیضان سے تاثیر ملتی ہے:** میں نے فوراً اسے کہا اگر یہ نوری عمل ہوتا تو قرآن و حدیث کے کچھ بول ہوتے‘ کسی انسانی زبان کے بول تو نہ ہوتے‘ انسانی زبان کے بول تو تاثیر رکھتے ہیں لیکن یہ ضروری نہیں کہ ان کی تاثیر تمہارے حق میں ہو قرآن و حدیث کے بولوں کی اپنی ایک طاقت ہوتی ہے‘ تاثیر ہوتی ہے اور اپنا ایک کمال ہوتا ہے اور اس طاقت تاثیر اور کمال میں عرش کی مدد ساتھ ہوتی ہے اور عرشی فیضان ساتھ ہوتا ہے اور عرشی فیضان سے ہی تاثیر ملتی ہے اب اس شخص کی صورتحال یہ ہے کہ کپڑا نہیں تو روٹی ہے‘ روٹی نہیں تو جوتی ہے‘ پہننا نہیں تو چھت‘ نامعلوم وہ کن کن مسائل میں اچانک گھرا ہے اور چند ہی ماہ میں مشکلات‘ مسائل‘ دکھ اور پریشانیوں نے اسے اپنی لپیٹ میں لے لیا ہے۔ **ذرا سوچ کر عمل شروع کیجئے:** قارئین! کبھی بھی کوئی عمل کوئی کتنا بڑا عامل ہی کیوں نہ ہو بس ذرا سوچ سمجھ کر کیجئے گا اور خاص طور پر خزانہ حاصل کرنے کیلئے خزانہ کے نام پر جتنی لوٹ مار لگی ہوئی ہے اور اکثر خزانہ کے متلاشی سفید پوش نچلے درجے کے غریب‘ تنگدست اور ایسے لوگ جو راتوں رات امیر بننے کے خواب دیکھتے ہیں‘ ایسے لوگوں کو لوگ لوٹتے ہیں اور ایسے لوگوں کو لوگ تلاش کرتے ہیں اور ان کو تلاش کرکے پھر ان کو خواب دکھاتے ہیں‘ پھر ان کو بعض جگہ کھدائیاں کرواتے ہیں‘ بعض اوقات چلے کرواتے ہیں‘ بعض اوقات جنگلوں میں‘ دریاؤں میں‘ سمندروں میں‘ نہروں میں‘ پہاڑوں میں‘ غاروں میں‘ نامعلوم کیا کیا دھوکہ فریب ان کے ساتھ کرتے ہیں اور لوگ انہی دھوکہ فریب میں چلتے چلتے آخر کار اپنے گھر کے برتن‘ روٹی کے دو لقمے‘ جو بچا کھچا اپنی اولاد کیلئے تھوڑا سا سرمایہ یا کوئی چیز بھی وہ سب کچھ ختم کرکے خالی ہوکر بیٹھ جاتے ہیں اور ایسے خالی ہوتے ہیں کہ پتہ بھی نہیں چلتا کہ ہم خالی ہو بھی چکے ہیں یا نہیں کیونکہ خزانہ ایک عرشی طاقت اور قوت کے ساتھ محفوظ کیا جاتا ہے‘ مجھے کئی جنات نے یہ بات بتائی کہ ہمارے بڑے ہمیں خزانے دکھا دیتے ہیں اور چونکہ ہماری نظروں سے وہ چیزیں بھی پوشیدہ نہیں جو بظاہر انسانوں کی نظروں سے پوشیدہ ہیں‘ اس لیے ہم آنکھوں سے ان چیزوں کو دیکھ لیتے ہیں اور ہماری نظریں وہ چیزیں مسلسل تلاش کرلیتی ہیں۔ **ابھی تک وہ خزانے دفن ہیں:** ہماری نظروں کے سامنے اس زمین میں بے شمار خزانے ہیں‘ خاص طور پر ایک جن نے مجھے ایک پتے کی بات بتائی کہ 1947ء کے ہنگاموں میں جب ملک تقسیم ہوا تو ہندو پاکستان میں اور دولت مند مسلمان انڈیا میں اپنے خزانے محفوظ مقام پر دفن کرکے آئے ان کے خیال میں ایک وقتی اور عارضی تقسیم اور بٹوارہ ہے بس کچھ عرصہ کے بعد یہ ختم ہوجائے گا اور اس کے بعد ہم واپس اپنے گھروں میں چلے جائیں گے اور پھر اپنا خزانہ نکال لیں گے۔ وہ جن کہنے لگا ہم نے خزانے دفن ہوتے دیکھے اور ابھی تک وہ خزانے دفن ہیں۔ **خزانہ کی وجہ سے بربادی مقدر بن گئی:** چند ایک خزانے ایسے ہیں جو اچانک کسی کھدائی‘ مکان بننے بنانے یا کسی جگہ دھنسنے کے نام پر وہ نکل آئے لیکن جن جن کے بھی نکلے بہت کم ایسے ہیں جن کو ان کی خیر نصیب ہوئی ہوگی اور اس کی وجہ سے ان کے گھروں میں ان کو برکات ملی ہوں گی‘ ورنہ تو اکثر کو ان برکتوں کے نشان تو کیا گمان بھی نہ ملے اور ان خزانوں کی وجہ سے بربادی ان کا مقدر بن گئی۔ وہ جن مزید کہنے لگا ہمارے لیے ایک انوکھی بات ہے‘ انسان سمجھتے ہوں گے جنات ہر چیز دیکھ لیتے ہیں یقیناً ہم دیکھ لیتے ہیں لیکن ہم عرشی طاقت سے زیادہ طاقتور نہیں‘ ہم عرشی قوت سے زیادہ محفوظ نہیں‘ عرشی طاقت‘ عرشی قوت اور عرشی توانائی سے ہم زیادہ طاقتور نہیں وہ ان چیزوں کی حفاظت کرتی ہیں۔ ہمارے دیکھنے کے باوجود بھی ہم اس کو چھو نہیں سکتے۔ ہماری نسل در نسل سے یہ واقعات چلے آرہے ہیں۔ وہ جن ٹھنڈی سانس لے کر کچھ دیر خاموش بیٹھ گیا اور پھر بولا کہ ہماری نسل در نسل یہ واقعات چلے آرہے ہیں کہ ہم نے جب بھی ان خزانوں کو چھیڑا بربادیاں‘ اموات‘ مشکلات‘ مسائل اور پریشانیاں ایسی ہوئیں کہ ہمارے لیے نسل در نسل عبرت کی کہانیاں بنتی چلی گئیں اور عبرت ہی عبرت ہوگئی۔ (جاری ہے)

## موتی مسجد اور تسبیح خانہ میں دھوکہ فراڈ

حضرت علامہ لاہوتی نے موتی مسجد کو اعمال اور عبادات کیلئے متعارف کرایا نہ کہ دھوکہ اور فریب کیلئے۔ مرد عورتیں وہاں خود کو حضرت علامہ اور حضرت حکیم صاحب سے اجازت یافتہ ظاہر کرکے لوگوں کو دونوں ہاتھوں لوٹ رہے ہیں۔ براہ کرم! ان لوگوں کے فریب سے بچیں۔ اگر ایسا کوئی فرد پائیں تو ادارہ کو خط یا درج ذیل نمبر پر صرف میسج کرکے اطلاع ضرور دیں بلکہ اس اعلان کو لوگوں میں عام کریں تاکہ کوئی دھوکہ نہ کھائے۔ نیز وہاں آثار قدیمہ کے قوانین کی خلاف ورزی نہ کریں۔ **0343-8710009**

مزید: دوران درس تسبیح خانہ لاہور میں بعض خواتین خود کو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی نمائندہ ظاہر کرتی ہیں ایسا ہرگز نہیں ہے۔

## حضرت علامہ صاحب بتائیں گھریلو الجھنوں کا حل

اپنی گھریلو الجھنیں رسالے کے صفحہ نمبر 56 پر دیا گیا کوپن پُر کرکے بھجوا دیں۔ کوپن کے بغیر خطوط کا جواب نہیں دیا جائے گا۔ جوابی لفافہ کے ذریعے جواب نہیں بذریعہ رسالہ ہی ہوگا۔

**اس سے بھی زیادہ پراسرار واقعات اور لاجواب وظائف اور سابقہ اقساط پڑھنے کیلئے "جنات کا پیدائشی دوست" کتاب پڑھیے۔ 40**

**خون کی تیزابیت ختم:** اگر خون میں تیزابیت ہوجائے تو روزانہ خشک خوبانی ایک چھٹانک اور دو تولے عناب رات کو بھگو کر صبح نہار منہ مل چھان کر ایک گلاس پانی چند روز تک متواتر پینے سے فائدہ ہوتا ہے۔

# سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کی سنت اپنائی! رزق سکون چین مل گیا

(عنبرین اشتیاق)

قارئین! عبقری میں چھپے یا کسی بھی عمل وظیفے کے کرنے سے آپ وجہ دو جنات سے چھٹکارا ملا ہو یا آپ پر کیا گیا جادو ٹونہ ہوا ہو تو وہ مکمل عمل اور اس کی مکمل روداد تفصیل کے ساتھ دفتر ماہنامہ عبقری میں بھیجئے۔ آپ کا یہ عمل لاکھوں کیلئے فائدہ مند ثابت ہوگا اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ ہوگا۔

میں نے عبقری سے بہت پایا۔ اللہ تعالیٰ ہمیشہ عبقری کا فیضان جاری وساری رکھے۔ دن دگنی رات چوگنی اس کے فیض میں ترقی عطا فرمائے۔ میں نے عبقری سے دین بھی پایا آخرت بھی پائی۔ میں 2009ء سے عبقری پڑھ رہی تھی۔ میرے گھر کے حالات بہت خراب تھے۔ جادو سحر کے اثرات بھی بہت تھے۔ کئی دفعہ علاج کروایا لیکن بار بار میرے پر جادو کے اثرات آجاتے تھے۔ ایک رات میں سوئی ہوئی تھی کہ خواب میں دیکھا کہ ایک سایہ مجھے دبوچ رہا ہے' میں دو انمول خزانے پڑھتی ہوں تو وہ میرے سے دور ہوجاتا ہے میں چھوڑتی ہوں تو پھر پکڑ لیتا ہے ایسے کئی بار ہوا۔ پھر میں دیکھتی ہوں ایک شخص میرے گھر سے باہر کی طرف جارہا ہے سفید ٹوپی پہنی ہوئے بہت ہی پرفیض اور بارعب شخصیت ہے مجھے ایک آواز آتی ہے کہ یہ حکیم طارق صاحب ہیں تمہارا علاج ان کے پاس ہے۔ صبح جب میں اٹھی تو بس یہ رب کی طرف سے اپنے اوپر کرم اور رحمت سمجھ کر دو انمول خزانے پڑھنا شروع کردیے۔ مجھ پر سے تمام اثرات ہٹنا شروع ہوگئے۔ جسمانی' روحانی پریشانیاں دور ہونے لگیں۔ گھر میں سکون آنے لگا' گھر میں خیروبرکت آنا شروع ہوگئی۔ جنات باقاعدہ خواب میں اشارہ دیتے تھے کہ باقی گھر والوں کو قابو کرنا آسان ہے اس کے پاس جاتے ہیں تو جل کر راکھ ہوجاتے ہیں۔ ہم میاں بیوی بھی آپس میں لڑتے جھگڑتے رہتے تھے کسی بات پر اتفاق نہیں ہوتا تھا۔ ایک مشرق ہے تو ایک مغرب۔ میں نے عبقری میں پڑھا کہ میاں بیوی کے اتفاق کیلئے یہ درود شریف ہزار مرتبہ پڑھنا ہے صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ اور ایک تسبیح روزانہ بِسْمِ اللّٰہِ الْوَاسِعُ جَلَّ جَلَالُہٗ اور ایک تسبیح یَاحَنَّانُ یَاحَلِیْمُ یہ عمل کرنے سے ہم دونوں کی نفرت پیار ومحبت میں بدل گئی' میرا گھر جنت بن گیا۔ اب میرے شوہر کو میری خوشی' میری چاہت نظر آتی ہے اور میں بھی ان کی ہر خوشی پوری کرنے کی کوشش کرتی ہوں۔ ایک ایک دوسرے کی عزت اور محبت کا خیال ہوتا ہے میں نے دو انمول خزانہ اور یہ اعمال اور آپ کا درس متواتر سننا شروع کردیا۔ آپ کے درس کے اہم نکات نوٹ کرلیتی تھی' میں نے سب کو دو انمول خزانے اور اس عمل کو بتانا شروع کردیا۔ میرے سب گھر والے بھی ان اعمال پر آگئے لیکن کچھ عرصے بعد مجھ سے دو انمول خزانے اور درس کبھی چھوٹ گیا' اب آپ سے جب سے خط پر رابطہ ہوا ہے تو اللہ تعالیٰ کا شکر ہے میں نے درس دوبارہ سننا شروع کردیا ہے۔ میں 2012ء میں اپنی فیملی کے ساتھ عمرے پر گئی تو وہاں پر دورانِ طواف دو انمول خزانے پڑھتی رہی کہ اللہ تعالیٰ مجھے دین کی جانی ومالی خدمت کرنے کیلئے چن لیں۔ علم دین نافع عطا فرمادے' قرآن پاک ترجمہ تفسیر کے ساتھ پڑھ سکوں۔ میرے مرشدین ہمیشہ مجھ سے راضی رہے۔ اللہ تعالیٰ اور اس کے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کی رضا پاؤں اور یہ سب مجھے میرے گمان سے بڑھ کر ملا اور مل بھی رہا ہے۔ میرے لئے ایسے اسباب بن گئے گھر بیٹھ کر نیٹ پر عالمہ سے علم دین پڑھنے لگ گئی ہوں۔ سیدہ طاہرہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے زندگی پر چھپی کتب پڑھیں اور ان کی سنتیں اپنانے سے نہ میرا گھر ڈسٹرب ہوا نہ میں گھر سے باہر نکلی کہ جس سے گھر متاثر ہوتا۔ حکیم صاحب عبقری کے ہر عمل سے فائدہ حاصل ہوتا ہے' اگر یقین کے ساتھ کیا جائے۔ میں اگر یَاحَفِیْظُ یَاسَلَامُ' دو انمول خزانے کے فوائد لکھنے بیٹھوں تو شاید پورا رجسٹر بھر جائے۔ دو انمول خزانے کے تو اتنے کرشمات ہیں کہ بیان سے باہر ہیں۔ میرے جیٹھ کے بیٹے کی شادی کو چار سال ہوگئے تھے اس بندے میں ایک ہی ضد تھی کہ مجھے اولاد نہیں چاہئے اس کیلئے اس نے سب تدبیریں اختیار کی ہوئی تھیں۔ اس کی بیوی روتی تھی کہ مجھے ماں بننے کے حق سے کیوں محروم کردیا ہے اس پر کئی بار لڑائی جھگڑا ہوا اور وہ ناراض ہوکر میکے چلی گئی۔ میں نے اس کو سمجھایا کہ تم اللہ تعالیٰ سے مانگو اس سے مت مانگو۔ میں نے اس کو دو انمول خزانے دیے اس نے پڑھنا شروع کیے اور تین ماہ بعد اس کا شوہر اس بات پر راضی ہوگیا اور الحمدللہ! ان کی بہت ہی پیاری اور خوبصورت سی بیٹی ہے۔

**(بقیہ: اپنی جوان بیٹی کی شادی مجھ سے کردو گھر جنت بن جائیگا)**

کی زندگی اور اس کے خاندان کی دنیاوی زندگی اس نے جہنم بنادی ہے۔ میری قارئین سے التماس ہے کہ خدارا کسی کو اپنا روحانی پیشوا بنانا ہے تو ایک چیز ضرور دیکھ لیں کہ کیا وہ شریعت پر پورا اترتا ہے' کیا اس کا اٹھنا بیٹھنا' چلنا' پھرنا سنت کے عین مطابق ہے اگر نہیں تو اس سے جتنا دور بھاگ سکتے بھاگیے۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ آپ بھی کسی کے بہکاوے میں آکر اپنی زندگی برباد کر بیٹھیں۔ میں نے تو ایک کتاب میں یہاں تک پڑھا ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مفہوم ہے کہ اگر کوئی شخص تمہیں اڑ کر بھی دکھائے مگر اس کوئی ایک عمل بھی میری شریعت کے خلاف ہے تو اس کے ہاتھ پر بیعت ہرگز نہ کرنا۔ قارئین سے گزارش ہے کہ اس دکھی خاندان کیلئے دعا ضرور کیجئے۔

# قلبی اطمینان کیلئے اپنے اندر ایمانداری پیدا کیجئے

آپ کو چاہیے کہ جس زندگی میں آپ کام کررہے ہیں اس میں راحت اور اطمینان پیدا کرسکتے ہیں۔ اسی سے سکون حاصل کرسکتے ہیں۔ حقیقی خوشی کا حصول ہوسکتا ہے۔ صرف اپنے کام میں دلچسپی کرکے اسے لگن اور ایمانداری سے پورا کرنے کی ضرورت ہے سب ہی کام انسان کی زندگی میں بے سکونی لانے والے ہیں اور سب ہی کام انسان کو راحت اور اطمینان مہیا کرنے والے ہوتے ہیں۔ صرف نکتہ نظر تبدیل کرنے کی ضرورت ہے۔ جو گناہ کی کمائی کھاتا ہے دوسروں کا حق چھینتا ہے' اپنی خودغرضی کیلئے کسی کے برے بھلے کا خیال نہیں کرتا جھوٹ بولتا ہے' دھوکہ دیتا ہے' وہ کبھی بھی مطمئن نہیں ہوسکتا' چاہے ہی اس کے پاس کروڑوں کا مال و دولت ہے' تمام سکھ سہولتیں ہیں جو شخص سچائی سے اپنی زندگی بسر کررہا ہے' اپنے فرض کی ادائیگی اچھی طرح کرتا ہے دوسروں کی پریشانی اور دکھوں میں کام آتا ہے۔ سب سے محبت کرتا ہے' چاہے ہی اسے پیٹ بھر کر کھانا نہیں ملتا' آسمان اس کی چھت ہے اور زمین اس کا بستر ہے' چاہے ہی اس کے پاس پھٹے ہوئے کپڑے ہیں اور دوسری کوئی سہولت نہیں لیکن اسے اطمینان ہوگا وہ زندگی کا حقیقی لطف حاصل کرسکتا ہے۔ آج معاشرہ میں ان کی عزت ہوتی ہے جن کے پاس موٹر کاریں' دولت ہے اور دوسری سہولتیں ہیں اور جو آپ کو اوپر سے خوشحال دکھائی دیتے ہیں اگر ان کی زندگی کا قریب سے مشاہدہ کرنے کا موقع ملے آپ ان کے تعلق میں آئیں اور ان کے اندر کی آواز کو سنیں تو وہ بے حد فکرمند اور دکھی دکھائی دیں گے۔ سب کچھ ہوتے ہوئے بھی ان کے گھروں میں بیماریاں اور مصائب وغیرہ ہی ملیں گے۔ کہیں بھائی بھائی کا جھگڑا ہے کہیں جائیداد کی تقسیم کا جھگڑا ہے' کہیں کوئی ایسے مرض میں گرفتار ہے کہ برسوں سے چارپائی پر پڑا ہے۔ اپنی خواہش کے مطابق کھا نہیں سکتا۔ رات کو نیند نہیں آتی کہیں کاروبار میں نقصان کا فکر ہے کہیں نفرت ہے کہیں حسد ہے وغیرہ باتوں سے عجب صورت ہی آپ کو نظر آئے گی۔

## شیمپو اور ٹوتھ برش کے نقصانات

پوری سائنس فطرت کی طرف لوٹ رہی ہے آپ کے پاس انٹرنیٹ، اپنا مشاہدہ، تحریر کوئی بھی ایسی چیز جس میں شیمپو اور ٹوتھ برش کے نقصانات ملے ہوں ہمیں ضرور بھیجیں۔ باری آنے پر آپ کے نام سے شائع ہوں گے۔ لاکھوں کا نفع ہوگا۔ (ادارہ)

**نشہ چھڑانے کا مجرب عمل:** اسم یارَشِیۡدُ نشہ چھڑانے کیلئے بہت اکسیر ہے‘ البذا کسی کا نشہ چھڑانے کیلئے اسم کو گیارہ دن تک روزانہ 1150 مرتبہ پڑھ کر آخری دن پانی دم کر کے اس کے بستر اور کپڑوں پر چھڑکیں‘ تین مرتبہ یہ عمل کریں۔

# ورزش سے انکار زندگی کا چین چھین لیتا ہے

احمد خاں خلیل

غذا کھانے سے جو چربی بنتی ہے وہ ورزش نہ کرنے کے باعث گھلتی نہیں اور دل و دماغ کی رگوں میں جم کر رکاوٹ پیدا کرتی ہے۔ اب کولیسٹرول‘ ٹرائی گلیسر رائڈز وغیرہ ناموں سے عام لوگ واقف ہیں ان کا صحیح‘ آسان اور موثر علاج ورزش ہے۔

وطن عزیز کے نونہالوں‘ نوجوان لڑکوں اور لڑکیوں پر مشتمل نسل جو پاکستان کی نصف آبادی کے برابر ہے‘ واضح نصب العین اور متعین کردہ سمت کے بغیر خانہ بدوشوں کی طرح ڈانواں ڈول رواں دواں ہے۔ کیا یہ منتشر و متفرق قافلہ ’’کنتم خیر امۃ اخرجت للناس‘‘ کی تصویر پیش کرتا ہے؟ کہ دنیا میں بہترین گروہ تم ہو جسے انسانوں (کی ہدایت و اصلاح) کیلئے بھیجا گیا ہے۔ (آل عمران:110) کیا اس کارواں کو معلوم ہے کہ ترجمہ ’’کہ تم لوگ دنیا کی زندگی کو ترجیح دیتے ہو حالانکہ آخرت بہتر ہے اور باقی رہنے والی ہے۔ (سورۃ الاعلیٰ:16-17)‘‘

ہمارے معاشرے میں ایمان‘ شرافت اور تہذیب کے سوا اور بھی کئی دکھ ہیں‘ ایک یہ کہ نئی نسل کیلئے کوئی سمت متعین نہیں‘ ان کو مخرب اخلاق سرگرمیوں سے بچانے کیلئے ان کی صحت کو بہتر بنانے کیلئے کیونکہ جسم صحت مند ہو تو ذہن بھی صحت مند ہوتا ہے‘ ان میں نظم اور ڈسپلن پیدا کرنے کیلئے‘ ان کی زندگی کو فعال کرنے کیلئے‘ ہماری تجویز یہ ہے کہ جب تک قوم دوررس تدابیر نہیں سوچ لیتی‘ قوم کی نئی نسل کو ’’ورزش کلچر‘‘ اپنانے کا مشورہ دیا جائے۔ نوجوان نسل کو محرومیوں کے احساس کی وجہ سے پستی (ڈیپریشن) اور دباؤ (اسٹریس) سے بچانے کیلئے‘ فکر و غم کو دور رکھنے کیلئے بے فائدہ وقت برباد کرنے سے بچانے کیلئے‘ مفید مطلب سرگرمی اختیار کرنے کیلئے‘ بری صحبت سے بچنے کیلئے‘ ورزش بہت ہی ضروری ہے۔ ہماری قوم میں حرام و حلال اور اعتدال کی تمیز کے باوجود مرض قلب‘ ذیابیطس‘ فالج اور ہائی بلڈ پریشر سے متاثرہ افراد کی تعداد بہت زیادہ ہے۔ اعصابیت اور جذباتیت کے نہایت ہی مذموم ثبوت سامنے آچکے‘ لوگ مسجدوں میں مخالفین کو قتل کرتے ہیں‘ ایمان اور اخلاق کی تدابیر کے علاوہ ان واقعات کو روکنے میں ورزش مفید ثابت ہوسکتی ہے۔ ہمارے وہ بزرگ جو پچاس پچپن میں بزرگ بن کر گھروں میں بیٹھ جاتے ہیں ان کو صحت مند رکھنے کیلئے بھی ورزش کا ایک کردار ہے‘ وہ اگر کوئی اور کسرت نہیں کرسکتے تو گھر سے چند فرلانگ دور واقع مسجد میں نمازیں پڑھنے چلا جایا کریں۔ معاشرہ اور حکومت دونوں کو ورزش کلچر کی حوصلہ افزائی کرنی چاہئے‘ یورپ اور امریکہ میں لاکھوں افراد صبح یا شام سڑکوں پر پیدل چلتے ہیں‘ سائیکل چلاتے یا گھر کے صحن میں ورزش کرتے نظر آتے ہیں‘ ہر ملک میں درجنوں انجمنیں‘ تنظیمیں قائم ہیں جو رہنمائی دیتی ہیں۔ ورزش کیلئے کسی زائد خرچ کی ضرورت نہیں‘ جو کپڑے گھر پر پہنے جاتے ہیں انہی میں ورزش ہوسکتی ہے۔ لاکھوں لوگ دکانوں میں یا کارخانوں میں بیٹھ کر کام کرتے ہیں‘ ان کیلئے چلنا ویسے بھی ضروری ہے۔ اگر وہ صبح یا شام کو مہذب طریق سے پیدل چل کر اپنی صحت بہتر بنائیں تو کتنا بھلا منظر نظر آئے گا۔ اس وقت ملک میں موٹاپا اور ذیابیطس بڑھ رہا ہے‘ یہ دونوں مرض قلب‘ ہائی بلڈ پریشر اور فالج کا باعث بنتے ہیں۔ غذا کھانے سے جو چربی بنتی ہے وہ ورزش نہ کرنے کے باعث گھلتی نہیں اور دل و دماغ کی رگوں میں جم کر رکاوٹ پیدا کرتی ہے۔ اب کولیسٹرول‘ ٹرائی گلیسر رائڈز وغیرہ ناموں سے عام لوگ واقف ہیں ان کا صحیح‘ آسان اور موثر علاج ورزش ہے۔ ورزش کلچر کو اگر رہنمائی دی جائے تو چند تجربہ کار حضرات کی دلچسپی سے اس میں نظم اور ڈسپلن قائم ہوسکتا ہے۔ اس نظم و ڈسپلن کی سب سے زیادہ ضرورت نوجوان نسل کو ہے۔ اگر اخبارات اور ٹی وی‘ سکول اور کالج‘ صنعتی اور تجارتی ادارے دلچسپی لیں تو ایک ملک گیر کلچر بن سکتا ہے اور اس کے نتائج بہتر قومی صحت اور بہتر اتحاد کی صورت میں نکل سکتے ہیں۔ دوسرے ممالک میں یہ سب کچھ ہو رہا ہے‘ ہمارے ہاں اس طرف کسی نے توجہ نہیں کی۔

صحت کا ایک اہم ستون۔ **ورزش:** تعلیم صحت کے فقدان کا نتیجہ یہ ہے کہ اکثر لوگ ورزش کی اہمیت کو نہیں سمجھتے‘ حالانکہ ورزش ہر عمر میں ضروری ہے۔ ہماری زندگی کا انحصار سانس پر ہے اور سانس سے مراد آکسیجن ہے‘ آکسیجن جن خون کے ساتھ مل کر ہمارے بدن کے تمام اعضاء میں اعضاء کی تمام بافتوں میں اور بافتوں کے تمام خلیات میں پہنچ کر انہیں زندہ اور متحرک رکھتی ہے۔ ہماری سانس کے ساتھ جو آکسیجن بدن کے اندر جاتی ہے اس کی مدد سے ہمارے پھیپھڑے خون کو صاف اور طاقت ور بناتے ہیں۔ نیلے رنگ کی رگیں استعمال شدہ خون پھیپھڑوں کو واپس لوٹاتی ہیں اور سرخ رنگ کی شریانیں شوخ سرخ رنگ کے خون کو ایک ایک خلئے تک پہنچاتی ہیں۔ بدن کے جو خلیات مردہ ہوجاتے ہیں مثلاً حملہ قلب میں قلب کے کچھ حصے‘ خلیات مردہ ہوجاتے ہیں پھر دوبارہ وہ زندہ نہیں ہوتے۔ آکسیجن اور خون کے بہاؤ میں ورزش کا کردار یہ ہے کہ آرام کی حالت میں دل فی منٹ 5 لیٹر خون پمپ کرتا ہے جو آدمی 12 کلومیٹر (ساڑھے سات میل) فی گھنٹہ کی رفتار سے دوڑتا ہے اس کا دل فی منٹ 25 لیٹر خون پمپ کرتا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ ورزش میں چار پانچ گنا زیادہ آکسیجن سانس کے ساتھ اندر جاتی ہے۔ چار پانچ گنا خون صاف ہوتا ہے اور ایک ایک خلئے کو پہنچتا ہے‘ زندگی کا سرچشمہ خون ہے‘ خون کیلئے آکسیجن ضروری ہے اور ورزش سے بدن کو زیادہ آکسیجن ملتی ہے۔ یہاں صرف پھیپھڑوں اور خون کا ذکر ہوا ہے دراصل اس کا اطلاق ہمارے جسم کے ہر عضو پر ہے۔ معدہ‘ جگر‘ مثانہ‘ گردہ‘ دماغ سب کی کارکردگی بڑھ جاتی ہے۔ اس میں زیادہ توانائی خرچ ہوتی ہے‘ اس توانائی کو پورا کرنے کیلئے ہماری کھائی ہوئی غذا ہضم و جذب ہوجاتی ہے اور مزید توانائی فراہم کرتی ہے۔ جہاں تک دماغ کا تعلق ہے اس سے پیغام لانے والے اور اس تک پیغام لے جانے والے اعصاب کی حرکت تیز ہوجاتی ہے۔ ورزش سے ان میں پھرتی آجاتی ہے‘ بدنی صحت اچھی ہوتی ہے تو ذہنی صحت بھی اچھی رہتی ہے۔ اب میکانکی عمل پر غور کیجئے ہمارے جسم میں بیسیوں جوڑ ہیں اور ان کے ساتھ گوشت کے عضلات ہیں۔ جس طرح مشین چلتی رہتی ہے تو اس کے پرزے جام نہیں ہوتے اسی طرح بدنی جوڑ اور عضلات میں حرکت ہوتی رہے تو وہ جام نہیں ہوتے۔ مختصر یہ کہ ورزش خواہ تھوڑے وقت کیلئے ہی کیوں نہ ہو‘ پورے بدن کو چاق چوبند پھرتیلا اور تیز کردیتی ہے۔ ورزش کی عادت بچپن میں ڈالنی چاہئے‘ سکول کے تمام بچوں کیلئے پی ٹی لازمی ہونی چاہئے‘ اس کی سب سے بڑی وجہ یہ ہے کہ ورزش کی صحیح تربیت سے کھڑے ہونے‘ چلنے‘ بیٹھنے کا صحیح انداز سیکھا جاتا ہے۔ جن بچوں کو پی ٹی نہیں کرائی جاتی ان کے کندھوں پر گولائی سی آجاتی ہے اور کھڑے ہونے اور چلنے کا انداز درست نہیں ہوتا۔ بدن کا صحیح انداز نہ ہو تو ریڑھ کے ستون میں کجی آجاتی ہے اور زندگی بھر کیلئے ناقابل علاج روگ لگ جاتا ہے۔ بچوں اور لڑکوں میں ورزش اس لئے بھی ضروری ہے کہ ان کی عمروں میں جسم کی بڑھوتری ہوتی ہے انہیں زیادہ آکسیجن چاہئے انہیں زیادہ پھرتی چاہئے تاکہ کھائی ہوئی غذا خوب ہضم ہو اور پھر زیادہ بھوک لگے اور بدن کی خوب نشوونما ہو۔ موٹاپا اور زیادہ وزن کی وجہ بھی ورزش کی کمی ہے۔ دفتر میں کام کرنے والے اساتذہ خوشحال لوگ ورزش کے فقدان کی وجہ سے موٹے ہوجاتے ہیں موٹاپا نہ صرف شکل کو بگاڑتا ہے بلکہ کئی امراض کا پیش خیمہ ہوتا ہے مثلاً ذیابیطس‘ تنگی نفس اور امراض قلب اس کا یقینی اور قابل اعتماد علاج ورزش ہے۔ ورزش نہ کرنے والوں کا ایک اور مجموعہ علامات قبض‘ بدہضمی اور گیس وغیرہ ہے۔ یہ علامتیں بظاہر سنگین نہیں لیکن زندگی کا چین چھین لیتی ہیں۔

بخیل کی دولت: بخیل آدمی کی دولت اس وقت زمین سے نکلتی ہے جب وہ خود زمین کے نیچے چلا جاتا ہے۔ (حضرت شیخ سعدی رحمۃ اللہ علیہ)

# اتباع سنت ہر مشکل کی کلید

حضرت مولانا عالم اسلام کے عظیم داعی ہیں جن کے ہاتھ پر تقریباً 5 لاکھ سے زائد افراد اسلام قبول کر چکے ہیں۔ان کی کتاب ''نسیم ہدایت کے جھونکے'' پڑھنے کے قابل ہے۔

داعی اسلام حضرت
مولانا محمد کلیم صدیقی
مدظلہ (پھلت)

رفقاء اور اہل تعلق نے اصرار کیا کہ حضرت والا ان صاحب کی دعوت ضرور قبول فرمالیں' یہ امریکہ کی ایک اہم یونیورسٹی میں کسی شعبہ کے صدر ہیں اور بہت ہی ذہین اور زیرک انسان ہیں مگر ان کی کمزوری یہ ہے کہ اہل دین خصوصاً علمائے دین کو دقیانوسی سمجھتے ہیں اور دین داروں کا اکثر مذاق اڑاتے ہیں' اگر حضرت والا نے ان کی دعوت قبول فرمالی تو حضرت کی صحبت مبارکہ اور توجہ سے امید ہے کہ یہاں نیویارک میں دین اور دعوت کا بہت کام کریں گے اس لیے کہ یہ عبقری صلاحیت کے انسان ہیں۔ حکیم الاسلام حضرت قاری محمد طیب صاحب نے رفقاء کے اصرار پر ان صاحب کی دعوت قبول فرمالی' دوپہر کے وقت وہ صاحب حکیم الاسلام کو اپنی گاڑی میں اپنے گھر لے کر گئے اور اپنے مزاج سے مجبور ہوکر انہوں نے حضرت کے ساتھ بھی دعوت کھلانے میں ایک کھیل کھیلا جو وہ اکثر دین داروں کے ساتھ ان کو دنیا سے نابلد سمجھ کر کھیلا کرتے تھے انہوں نے حضرت کے اکرام میں ڈائننگ ٹیبل کے بجائے دسترخوان بچھایا مگر دسترخوان پر مختلف رنگوں اور ڈیزائنوں کی کراکری' چھریاں' کانٹے' پھول گلدستے' چمچ' پلیٹیں سجا کر رکھ دیں اور حضرت سے عرض کیا کہ حضرت شروع فرمائیں؟ حکیم الاسلام حضرت قاری صاحب نے فرمایا کہ مجھے بڑا عجیب لگا کہ برتن اور چھری کانٹے کراکری سب سجادی ہیں' کھانا ہے ہی نہیں اور میزبان کہہ رہا ہے کہ شروع کیجئے تو حضرت نے فرمایا کہ میں نے رہنمائی کیلئے اسوہ رسول اکرم ﷺ کی روشنی میں سنت کے دروازہ پر حاضری دی وہاں سے فوراً رہنمائی ہوئی اور میرے اللہ نے مشکل حل کردی میں نے ان سے عرض کیا: سنت یہ ہے کہ میزبان پہلے شروع کرے' یہ ایک غلط بات خلاف سنت ہمارے معاشرہ میں رائج ہے کہ مہمان پہلے شروع کرے' سنت یہ ہے کہ میزبان پہلے شروع کرے' ان صاحب نے وہ کانٹے چھریاں' پھول اور پلیٹیں توڑ کر کھانا شروع کردیں وہ سب فاسٹ فوڈ آئٹمز تھے جو انہوں نے کانٹے' چھریوں' گل دستوں اور برتنوں کی شکل میں تیار کرائے تھے ہم لوگوں نے ان کو دیکھ کر کھانا کھایا اور دعوت کا مزہ لیا اور ان صاحب کا یہ خیال غلط ثابت ہوا کہ دین دار لوگ دقیانوسی سوچ کے لوگ ہوتے ہیں اور چودہ سو سالہ دین اس نئے زمانہ کیلئے موزوں نہیں ہے۔

حضرت نے اپنے ایک بیان میں یہ واقعہ سنا کر فرمایا کہ یہ ایک سنت کہ میزبان پہلے شروع کرے' اس میں کتنی رحمت اور عافیت ہے۔ پوری دنیا میں لوگوں کے رہن سہن اور کھانے پینے کی چیزوں کا انداز مختلف ہے' کسی کھانے کو کھانے کا جو طریقہ ہے اسے اسی طرح کھا کر اس کا صحیح لطف اٹھایا جاسکتا ہے اور اُس علاقہ کے لوگوں کو اُسی طرح کھانا اچھا بھی لگتا ہے اس طریقہ کے علاوہ اگر کوئی بڑے سے بڑا عالم بھی کھائے گا تو لوگوں کی نگاہ میں اس کا مذاق بنے گا' اگر میزبان شروع کرے گا تو مہمان کیلئے کوئی دقت نہیں ہوگی' حضرت نے یہ واقعہ بیان فرما کر فرمایا کہ میں نے یہ بات اس پس منظر میں کہی ہے کہ اس کائنات کے مالک حکیم وخبیر رب نے اس دین کو جس کا عملی نمونہ اللہ کے رسول ﷺ کی حیات طیبہ کو قرار دیا اور آپ کی حیات اور سنت کو اسوہ حسنہ قرار دیا' یہ قیامت تک کے لوگوں کیلئے موزوں ترین طرز حیات ہے بس انسان کیلئے ضروری ہے کہ اس کو سنت کا صحیح علم ہو' اگر وہ طریقہ سنت کو جانتا ہے تو اسے جدید سے جدید تر دور میں اور مشکل ترین مراحل زندگی میں سنت سے روشنی حاصل ہوگی اور سنت کو کامل طریقہ پر جاننے اور اس پر عمل کرنے والا کبھی بھی کسی مشکل سے مشکل مرحلہ میں پھنسے گا نہیں۔ مگر ضروری ہے کہ اسے سنت کا کامل علم ہو اور محض رواجی طور پر مشہور ان چیزوں کو وہ دین نہ سمجھے جن کا سنت سے کہیں ثبوت نہیں ملتا۔ جیسے یہ بات مشہور ہے اور مہمان کی عزت اس میں سمجھی جاتی ہے کہ مہمان پہلے شروع کرے حالانکہ سنت اس کے خلاف ہے۔ کاش ہم سنت کو اس کی اصل سے اور اہل علم محققین سے سیرت پاک کی عظمت کو سمجھیں اور زندگی کے ہر مرحلہ میں اپنے مسائل کو اس احسن ترین طریق سے حل کرنے کا مزاج بنائیں۔

## اتنا آسان عمل اور میرا حافظہ تیز ہوگیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! حفاظ کرام کیلئے میرا آزمودہ روحانی ٹوٹکہ ہے۔ میں خود بھی حفظ کررہی ہوں' میرا حافظ بہت کمزور تھا مگر اب الحمدللہ تیز ہوگیا ہے۔ عمل صرف یہ ہے کہ سورۂ اعلیٰ کی آیت نمبر 6 کو روزانہ تین بار اپنے ہاتھ پر ماتھے رکھ کر پڑھیں' اول و آخر تین مرتبہ درود شریف ضرور پڑھیں۔ قارئین! یہ انتہائی آسان اور میرا آزمودہ ہے۔ ضرور آزمائیں اور بچوں کو بھی بتائیں۔ (حنا نثار)

# ہزار سال پرانے طبی و روحانی بھید

**اگر بچھو بھڑ کاٹ لے تو:** اگر بچھو بھڑ کاٹ لے تو پیاز کا پانی وہاں لگایا جائے اس سے درد دور ہو جائے گا اور زہر اثر نہیں کرے گا۔ **ہر قسم کے درد کا علاج:** اگر کسی کا جسم درد کرتا ہو یا جسم کا کوئی خاص حصہ درد کرتا ہو یا آشوب چشم ہو تو وہ سورۃ الکافرون دم کرے انشاءاللہ نفع ہوگا۔

**کیلشیم کی کمی:** جن لوگوں کو کیلشیم کی کمی ہو ہڈیوں' دانتوں اور پٹھوں میں اس وجہ سے نقص واقع ہو تو ان کیلئے شلجم کافی مفید ثابت ہوتے ہیں۔ **رعشہ اور لقوہ کا علاج:** رعشہ اور لقوہ سے متاثرہ مریض باقاعدگی سے لہسن کا زیادہ استعمال کریں تو اس مرض سے نجات مل سکتی ہے۔ **درد گردہ کی تکلیف سے نجات:** نصف پیالی مولی کے تازہ رس میں ایک چمچ مصری ملا کر صبح کے وقت پینے سے درد گردہ کی تکلیف دور ہوجاتی ہے۔ **دمہ اور کھانسی کے مریضوں کیلئے آسان نسخہ:** دمہ اور کھانسی کے مریضوں کو میتھی کے پتوں کا جوشاندہ بنا کر اس میں شہد ملا کر دینا بے حد مفید ہے۔ **کاٹ کھانے کو دوڑیں:** مال ایک ایسی ذلیل شے ہے کہ پاس موجود ہو تو سب تعظیم کرنے کو دوڑیں اور جب چلا جائے تو سب کاٹ کھانے کو دوڑیں۔ **فقر وفاقہ دور کرنے کا آسان وظیفہ:** سورۂ حج اور سورۂ قلم ہر نماز میں پڑھنے سے فقر وفاقہ دور ہوجائے گا اور دعائیں قبول ہونگی۔ انشاءاللہ۔ **ولادت میں آسانی:** اگر بچے کی پیدائش میں دشواری ہو تو کھجور کے سات دانے گرم دودھ کے ساتھ استعمال کیے جائیں' اس طرح ولادت میں آسانی ہوجاتی ہے۔ **کالی کھانسی کا نہایت آسان علاج:** لہسن کا تازہ رس دس بوند' شہد تین ماشہ' پانی تین ماشہ آپس میں ملا کر ایک خوراک بنا کر دن میں چار بار استعمال کریں۔

**بحوالہ ''ہزار سال پرانے طبی و روحانی بھید'' لاعلاج روحانی اور جسمانی بیماریوں میں مبتلا اس کتاب کا مطالعہ کریں۔ (جو عمل یا ٹوٹکہ آزمائیں ضرور لکھیں' لاکھوں کا نفع آپ کا صدقہ جاریہ)**

**کشمش سے اسہال دور:** اسہال کو دور کرنے کیلئے کشمش سات دانہ الائچی سبز چھ ماشہ سونف چھ ماشے کو پیس کر کھلانا مفید ہوتا ہے۔

# رمضان المبارک ہماری صحت اور ایک غذائی تحفہ

مبین سحر کانگو (ہری پور ہزارہ)

مصنوعی مشروبات کے بجائے دودھ کا استعمال کریں تو جسم کو درکار توانائی حاصل ہوتی ہے اور پانی کی کمی پر بھی قابو پایا جا سکتا ہے۔ رمضان المبارک میں اپنی غذا کو غذائیت سے بھرپور بنانے کیلئے تلی ہوئی اور مرغن غذاؤں کے بجائے سادہ غذائیں اپنے دسترخوان پر سجائیں کھجور قدرت کا ایک انمول تحفہ ہے

رمضان المبارک آیا ہی چاہتا ہے یہ وہ پرعظمت مہینہ ہے جس کی عظمتوں برکتوں اور سعادتوں سے ہر مسلمان مستفید ہونا چاہتا ہے اس مہینے کی سعادت سے ہم اسی صورت بھرپور فائدہ اٹھا سکتے ہیں جب ہم صحت مند ہوں اور رمضان المبارک میں تندرست رہیں۔ رمضان المبارک میں سب سے عمومی مسئلہ جسم میں پانی کی کمی کا لاحق ہونا ہوتا ہے اگر یہ کمی شدت اختیار کر جائے تو انسانی معمولات پر اثر انداز ہوتی ہے۔ پانی انسانی بقا کا لازمی جز ہے ہر ذی روح کی زندگی کا دارومدار پانی پر ہوتا ہے انسانی جسم کا نوے فیصد سے زائد حصہ پانی پر مشتمل ہے صاف تازہ اور مضر اثرات سے پاک پانی بنیاد زندگی ہے' انسانی جسم ایک فطری متوازن نظام کے تحت تمام افعال سرانجام دیتا ہے لیکن لاعلمی کے باعث یہ نظام درہم برہم بھی ہوجاتا ہے' خصوصاً رمضان المبارک میں ہم کھانے پینے کے حوالے سے بے پرواہی برتتے ہیں جو جسم میں نا صرف پانی کی کمی پیدا کرنے کا سبب بنتی ہے بلکہ جسم میں موجود زائد نمکیات بھی جسمانی افعال میں رکاوٹ بنتے ہیں۔ مثلاً سوڈیم کی مخصوص مقدار سے زائد جسم میں موجودگی نہایت نقصان دہ ہوتی ہے دراصل ہمارے جسم کو روزانہ ایک چائے کا چمچ نمک کی ضرورت ہوتی ہے لیکن رمضان میں نمکین غذاؤں کا استعمال قدرے زیادہ ہوتا ہے جس کے سبب صحت مند افراد بھی بیماری کا شکار ہوجاتے ہیں نمک سے بھرپور غذائیں جسم میں موجود نمک کے مخصوص تناسب کو بڑھا دیتی ہیں اور جسم کے افعال متاثر ہوتے ہیں۔ خلیوں میں موجود زیادہ نمکیات کا اخراج نہیں ہوتا جس سے پانی کی شدید کمی پیدا ہوجاتی ہے جو جلد کی خشکی' بھوک کی کمی اور قلت خون کی شکایات کی صورت میں سامنے آتی ہیں سوڈیم کی درست مقدار سے باخبر ہونا ضروری ہے' سوڈیم کا درست تناسب ہی میں استعمال ہمیں رمضان المبارک میں تندرست رکھتا ہے۔ پوٹاشیم بھی ایک لازمی جز ہے' جسمانی خلیوں میں پانی کے بہاؤ کو ایک تسلسل سے جاری رکھتے ہیں پوٹاشیم اور سوڈیم کی متوازن مقدار جسم کو توانائی فراہم کرتی ہے جسم میں پوٹاشیم کی کمی سے فشار خون اور پانی کی کمی کے مسائل پیدا ہوتے ہیں۔ اگر پوٹاشیم کی مقدار عمر کے تناسب سے بڑھا دی جائے تو پانی کی کمی پوری کی جا سکتی ہے رمضان المبارک میں ایسی غذاؤں کا استعمال کرنا چاہئے جس میں پوٹاشیم کی وافر مقدار ہو تاکہ پانی کی کمی کے مسائل پیدا نہ ہوں' سوڈیم پوٹاشیم کے ساتھ ساتھ کیلشیم کا وافر استعمال ضروری ہے تاکہ پانی کی کمی کے مسائل پیدا نہ ہوں' ماہرین غذائیت کی رائے کے مطابق اسے روزانہ غذا میں 1000 ملی گرام استعمال کیا جائے تو جسم میں پانی کی کمی ہرگز پیدا نہیں ہوگی اس ضمن میں دودھ اور دودھ سے تیار شدہ اشیاء رمضان المبارک میں تروتازہ رکھ سکتی ہیں اور کیلشیم کی کمی بھی دور ہوجاتی ہے معمر افراد کیلئے کیلشیم کی افادیت مزید بڑھ جاتی ہے ان کیلئے لازمی ہے کہ چکنائی سے پاک دودھ سحر و افطار میں ضرور استعمال کریں۔ مصنوعی مشروبات کے بجائے دودھ کا استعمال کریں تو جسم کو درکار توانائی حاصل ہوتی ہے اور پانی کی کمی پر بھی قابو پایا جا سکتا ہے۔ رمضان المبارک میں اپنی غذا کو غذائیت سے بھرپور بنانے کیلئے تلی ہوئی اور مرغن غذاؤں کی بجائے سادہ غذائیں اپنے دسترخوان پر سجائیں کھجور قدرت کا ایک انمول تحفہ ہے یہ ایک طاقتور غذا ہے روزہ افطار کرنے کیلئے کھجور کو ترجیح دی گئی ہے تو اس کی اہمیت مسلمہ ہے۔ اس میں انسانی جسم کو درکار ضروری غذائی اجزاء وافر مقدار میں پائے جاتے ہیں جو جسم کو تقویت پہنچاتے ہیں۔ اس لئے کھجور کے استعمال سے کھوئی ہوئی توانائی فوری بحال ہوجاتی ہے کھجور سے مسلمانوں کو روزہ افطار کرنے کی ہدایت کی گئی ہے قدرت نے کھجور میں ایسے غذائی اجزاء شامل کردیے ہیں جن کی ہمارے جسم کی ضرورت ہے کھجور معدے کی تیزابیت کو ختم کردیتی ہے کھجور کے اور بھی بہت سے فوائد ہیں۔ غذائیت کے لحاظ سے یہ ایک بہترین اور مقوی غذا ہے اس میں طاقت کے خزانے پوشیدہ ہیں' حیاتین الف ب ج وافر مقدار میں پائے جاتے ہیں۔ پوٹاشیم' میگنیشیم' تانبا' گندھک' جست' آرسینک اور آیوڈین جیسے اہم عناصر بھی موجود ہیں اس کے علاوہ کھجور میں فولاد کی مقدار 10.6 فیصد ہوتی ہے جبکہ سیب میں یہ مقدار 1.7 فیصد امرود میں ایک فیصد پالک میں پانچ فیصد اور انار میں 4.3 فیصد ہوتی ہے یہی وجہ ہے کہ کھجور کو خون پیدا کرنے کا خزانہ بھی کہا جاتا ہے۔ کھجور کی افادیت اس بات سے بھی ظاہر ہوتی ہے کہ اگر ہم ایک چھٹانک سیب کھائیں تو 35 حرارے حاصل ہوں گے ایک چھٹانک سے 22 حرارے ایک چھٹانک کیلا 86 حرارے فراہم کرے گا جبکہ ایک چھٹانک کھجور سے ہمیں 160 حرارے حاصل ہوں گے۔ کھجور میں یہ خصوصیت بھی پائی جاتی ہے کہ یہ کمزور جسموں کو فربہ اور جسم کو طاقت فراہم کرتی ہے۔ اس کے علاوہ دماغ اعصاب' قلب اور معدے کیلئے تقویت کا باعث ہے جو لوگ جسمانی طور پر کمزور ہوں یا جن کا وزن کم ہو اور جنہیں خون کی کمی کی شکایت ہو انہیں کھجور بطور غذا اور دوا استعمال کرنی چاہئے دماغی قوت کیلئے بھی کھجور ایک بے مثال تحفہ ہے اور اس میں موجود لحمیات حیاتین اور معدنی نمکیات دماغ اور اعصاب کو طاقت بخشتے ہیں۔ اس کے متواتر استعمال سے دماغ کو قوت حاصل ہوتی ہے اور اس کی کارکردگی میں مثبت تبدیلی آجاتی ہے جن افراد میں آیوڈین کی کمی ہوتی ہے انہیں خاص پر کھجور استعمال کرنی چاہئے کھجور کے استعمال سے خون میں کولیسٹرول کی مقدار نہیں بڑھتی۔ خون میں کولیسٹرول کی تعداد بڑھنے سے دل کے دورہ پڑسکتا ہے' کھجور ایک مکمل غذا بھی ہے جس میں غذائیت بھی ہے۔

کھجور کے ساتھ ساتھ حسب استطاعت پھلوں کا استعمال بھی بے حد مفید ہے' مختلف پھلوں میں مختلف غذائی اجزاء قدرتی طور پر موجود ہوتے ہیں جو ہمارے جسم کو صحت مند رکھنے میں معاون ثابت ہوتے ہیں۔ مثلاً انار جدید سائنسی تحقیق کے نتیجے میں انار کو انسانی صحت کیلئے بہت مفید قرار دیا گیا ہے۔ خصوصاً اس کے اندر پائے جانے والے اینٹی آکسیڈنٹ اجزاء بیماریوں کے خلاف مزاحمت پیدا کرتے ہیں۔ تحقیق نے ثابت کیا ہے کہ گرین ٹی اور ریڈ وائن کے مقابلے میں انار کے اندر تین گناہ زیادہ اینٹی آکسیڈنٹ اجزاء پائے جاتے ہیں۔ اس کے علاوہ اس کے اندر ریشہ' پوٹاشیم' وٹامن سی بھی پایا جاتا ہے۔ گزشتہ کئی صدیوں سے انار کو مشرق وسطی ہندوستان اور ایران کے علاقائی طب میں مختلف امراض سے نجات پانے کیلئے استعمال کیا جارہا ہے۔

**قبض چند دن میں ختم**

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! مجھے قبض کا مسئلہ کافی پرانا تھا' میں نے آپ کی شہرہ آفاق کتاب ''میرے طبی رازوں کا خزانہ'' میں ایک ٹوٹکہ پڑھا کہ دو گلاس چسکی چسکی پانی پینے سے قبض ختم ہوجاتی ہے۔ میں نے چند دن ایک وقت میں دو گلاس پانی چسکی چسکی پیا' میری قبض ختم ہوگئی۔ (شہیر احمد' بہاولنگر)

ہر کام میں آسانی: حضرت سلطان باہو رحمۃ اللہ علیہ نے عقل بیدار میں فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص یَا رَشِیْدُ کو نماز مغرب کے بعد ایک ہزار مرتبہ پڑھے تو اس کا ہر کام آسانی سے سرانجام پائے گا۔

# قارئین لائے انوکھے اور آزمودہ ٹوٹکے

قارئین نے بار بار آزمایا پھر عبقری کیلئے سینے کے راز کھولے اور لاکھوں لوگوں کی خدمت کیلئے آپ کی نذر میں

## قبر میں صرف نور ہی نور

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! رمضان کی آمد آمد ہے' اس ماہ میں غافل سے غافل مسلمان بھی قرآن کریم کی خوب تلاوت کرتا ہے۔ کاش کے سارا سال ہم قرآن مجید سے اسی طرح محبت کریں جس طرح رمضان المبارک میں کرتے ہیں۔ میں نے ایک کتاب میں سورۂ کہف کے فضائل پڑھے تو میں نے سوچا اس کو عبقری کے لاکھوں قارئین تک پہنچایا جائے۔ سورۂ کہف کا جمعہ کی نماز کے بعد پڑھنا زمین سے آسمان تک نور پیدا کرتا ہے اور آٹھ دن تک وہ نور برابر قائم رہتا ہے اور اس عرصہ کے تمام گناہ معاف کردیئے جاتے ہیں۔ پھر اس کے پڑھنے والے کو یہ سارا نور قبر میں اور قبر کے بعد قیامت میں دیا جائے گا۔ اس سورۂ کا روزانہ پڑھنا ایمان میں اضافہ کرتا ہے اور نور ایمان میں ترقی بخشتا ہے جس مکان میں سورۂ کہف پڑھی جائے گی کوئی شیطان یا چور اس مکان کا قصد نہ کرے گا سورۂ کہف کی تین آیات اول سے یاد کرنا پھر ان کا ہر روز تین مرتبہ پڑھنا دجال کے فتنہ سے محفوظ رکھے گا اگر کسی شخص کو رات کے وقت جگانے والا نہیں ہے اور خود بھی اٹھنے کی امید نہ ہو وہ شخص عشاء کی نماز کے بعد سورۂ کہف پڑھ کر سو جائے انشاء اللہ تعالیٰ جس وقت کا ارادہ کرے گا اسی وقت آنکھ کھل جائے گی' یہ مجرب عمل ہے۔ (م۔ح، گجرات)

## نیکی کا صلہ ایسے ملتا ہے

ہمارے علاقہ کے ایک بے روزگار نوجوان نے فیسکو میں ملازمت کیلئے درخواست دی۔ انٹرویو کیلئے اسے جھنگ سے فیصل آباد جانا پڑا۔ بس میں بہت رش تھا۔ جب بس جھنگ اور فیصل آباد کے درمیان ''اڈا نواں لاہور'' پر پہنچی تو مزید بیس پچیس مسافر سوار ہوئے اور تل دھرنے کو جگہ نہ رہی۔ اس بیروزگار نوجوان نے دیکھا کہ ایک بزرگ بڑی مشکل سے کھڑا ہے۔ اس نے فوراً بزرگ کو اپنی سیٹ دے دی اور خود کھڑا ہوگیا۔ بزرگ نے اسے دعائیں دیں اور پوچھا کہ بیٹا کہاں جارہے ہو' اس نے اپنے انٹرویو کے بارے بتایا۔ بزرگ نے کہا کہ میں تمہیں ایک رقعہ دیتا ہوں۔ انٹرویو لینے والی کمیٹی کے چیئرمین کو وہ رقعہ دے دینا۔ اس نوجوان نے اور رقعہ لے لیا اور انٹرویو کمیٹی کے چیئرمین کو دے دیا۔ چیئرمین نے وہ رقعہ پڑھ کر آنکھوں سے لگایا کیونکہ وہ رقعہ اس کے باپ کا جس میں اس نے اس امیدوار کے اخلاق و آداب کی تعریف کی تھی اور اسے بھرتی کرلینے کی سفارش کی ہوئی تھی۔ ہزاروں امیدواروں میں سے چند ایک افراد بھرتی کیے جانے تھے جن میں اس نوجوان کا نام شامل کرلیا گیا اور ایک ماہ کی ضروری کارروائی کے بعد اسے ملازمت مل گئی۔ آپ اندازہ کریں کہ ایک بزرگ کے ساتھ بھلائی کرنے پر اسے نقد صلہ مل گیا اور باروزگار ہوگیا۔

## چھینک آنے پر الحمدللہ کہنے کی سائنسی توجیح

چھینک آنے پر الحمدللہ کہنا سنت عمل ہے' سائنس اس کی وضاحت یوں کرتی ہے کہ جب آدمی کو چھینک آتی ہے تو انسان کے دل کی حرکت ایک ملی سیکنڈ کیلئے بند ہوجاتی ہے اگر یہ وقفہ بڑھ جائے تو انسان کی موت واقع ہوسکتی ہے۔ چھینک آنے پر انسان یہ شکر ادا کرتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس کے دل کی حرکت کو دوبارہ بحال کردیا ہے۔ (پروفیسر (ر) غلام قادر ہراج' جھنگ صدر)

## رمضان میں آزمودہ ٹوٹکے آپ کے کام آئینگے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! جب سے تسبیح خانہ سے تعلق بنا' پوری کوشش رہی کہ جمعرات کا درس کبھی چھوٹ نہ جائے' اللہ کا شکر اور احسان ہے کہ تسبیح خانہ کی نسبت کے بعد اللہ نے نماز کی توفیق عطا فرمائی' اللہ ہمیشہ تسبیح خانہ پر اپنا فضل' رحمت رکھے آمین! تسبیح خانہ میں مسلسل آنے سے اب یقین بڑھتا جارہا ہے کہ سب مل رہا ہے' اللہ اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے' میرے تھوڑے سے اعمال کو اپنی رحمت' کرم اور فضل سے بہت زیادہ قبول فرمائے۔ میرے پاس چند طبی اور روحانی مشاہدات ہیں جو میں قارئین عبقری کی نذر کررہا ہوں' آگے رمضان آرہا ہے اور یقیناً میرے یہ تجربات و مشاہدات آپ کے بہت کام آئیں گے۔

اگر افطاری میں بے ہنگم کھانے سے یا بعداز رمضان کبھی آپ کو موشن لگ جائیں گے تو میرا ذاتی مشاہدہ ہے کہ تھوڑی سی چائے کی پتی پانی کے ساتھ کھانے سے فوری فائدہ ہوتا ہے یا اس کے علاوہ ایک سوکھا رس کھالیں۔ ہمیشہ نماز کے بعد اللہ کا ذکر ضرور کریں تھوڑا یا زیادہ' جتنی محنت کی اللہ نے اس سے بڑھ کر ہمیشہ مجھے عطا کیا' مانگے بھی اور بن مانگے بھی۔ اللہ میرے مرشد کے درجات بلند فرمائے' صحت دے اور زیادہ فضل و کرم اور رحمت سے نوازے' آمین!۔

قارئین! افطاری کے بعد روزانہ تھوڑا سا جَو کا دلیہ کھالیا کریں' اس سے دماغی سکون اور بدن میں چستی اور معدہ ٹھیک رہتا ہے اور خاص بات سحری میں بھوک خوب لگتی ہے۔ گرمیوں میں اگر چہرے پر دانے' جنہیں گرمی دانے کہتے ہیں ہیں ہوں تو کھیرے کا استعمال زیادہ کیجئے تو وہ ٹھیک ہوجاتے ہیں۔ اس کے علاوہ اس رمضان مسواک کا استعمال زیادہ کیجئے' مسواک سے دانت بہت مضبوط ہوتے ہیں وہاں روحانی طور پر عبادت کی بہت لذت نصیب ہوتی ہے' میں کافی عرصہ سے نماز سے پہلے مسواک کرتا ہوں اگر کبھی نماز سے پہلے مسواک رہ جائے تو مسواک والی نماز اور مسواک کے بغیر نماز کا فرق واضح محسوس ہوتا ہے۔

قارئین! میں کالج اور یونیورسٹی میں فٹ بال کا کھلاڑی تھا' پاؤں اور گھٹنے کی کچھ چوٹیں ایسی تھیں کہ ہمارے کوچ کہتے تھے کہ اب تو آرام آگیا ہے مگر بڑھاپے میں یہ چوٹیں آپ کو بہت ستائیں گی' اب اکثر سردیوں میں ان چوٹوں میں شدید درد ہوتا تھا' مگر نماز میں آخری چھ سورتوں کے اہتمام سے وہ درد ختم ہوگیا ہے' بلکہ بعض اوقات رات کو کسی چوٹ کے مقام پر ایسا لگتا جیسے وہاں گوشت دل کی طرح دھڑک رہا ہو' میٹھا سا درد کا احساس ہوتا ہے۔ جب صبح فجر کے وقت اٹھتا ہوں تو اس جگہ ایسا سکون اور لذت سی ہوتی ہے کہ بیان سے باہر' اور اس جگہ پھر کبھی نہ درد ہوا اور نہ کبھی کوئی مسئلہ بلکہ انتہا کی تازگی کا احساس بھر جاتا ہے۔

ہر نماز کے بعد اللہ کا شکر ادا کریں' اس سے اگلی نماز ضرور نصیب ہوتی ہے' اور پہلے سے زیادہ لذت اور دھیان والی نماز نصیب ہوتی ہے۔ اگر کہیں جاتے ہوئے' کسی بھی جگہ میوزک کی آواز کانوں میں پڑے تو میں ذکر روک کر اللہ عزوجل سے عرض کرتا ہوں کہ یااللہ تو ہر چیز پر قادر ہے جس نے بھی لگایا ہوا آپ اس کے دل میں کچھ بھی ایسا ڈال دیں کہ گانا بند کردے اور واقعی ایک منٹ کے اندر وہ گانا بند ہوجاتا ہے۔ یہ سب میرے اللہ کا فضل و کرم رحمت اور میرے مرشد کی دعا اور فیض کا نتیجہ ہے۔ (شاہد رحمٰن' بہاولنگر)

## آمد رمضان! میرے آزمودہ تجربات لے لیں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری سے بہت سے ٹوٹکے پائے اور انہیں جب اپنے تجربات و

**اس سے زیادہ کمینہ کوئی نہیں:** جو مہربانی کرنے والے کو کمینہ سمجھتا ہے اس سے زیادہ کمینہ کوئی دوسرا نہیں ہوسکتا۔ (حافظ شیرازی رحمۃ اللہ علیہ)

مشاہدات میں لائی تو اس سے بہت فائدہ ہوا۔ چند ایک قارئین کیلئے پیش خدمت ہیں آگے رمضان آرہا ہے قارئین کوخوب فائدہ ہوگا۔

**ولادت میں آسانی:** میری کزن کی ڈلیوری ہونے والی تھی' ایک ماہ رہتا تھا' وہ ڈلیوری سے ڈر رہی تھی ہم نے اسے سورۃ انشقاق کی آیت بتادی اور لکھ کر دے دی' اس نے پڑھنا شروع کردیا' جب اس کی ڈلیوری ہوئی تو اللہ نے انتہائی آسانی پیدافرمادی' وہ خود بتارہی تھی کہ مجھے اس آیت کا بہت زیادہ فائدہ ہوا۔ والقت مافیہا و تخلت۔

**امتحان میں کامیابی:** میری کزن کی بی کام میں کمپارٹ آگئی تھی' وہ کلیئر نہ کرپارہی تھی' شاید اس کا آخری چانس تھا' وہ بہت زیادہ پریشان تھی' میری چھوٹی بہن نے اسے یَاحَسِیْبُ گیارہ ہزار مرتبہ تین دن میں پڑھنے کیلئے کہا' ہر مہینے صرف تین دن پڑھنا ہے' ٹوٹل 33 ہزار بنتا ہے۔ ہمیں حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے بتایا تھا۔ اسی وظیفے کی وجہ سے میں بھی امتحان میں کامیاب ہوئی تھی۔ میری کزن نے دل لگا کر ہر مہینے ایک ہی وقت فکس کرلیا اور تین دن میں پڑھ لیتی۔ جب تک رزلٹ آنا تھا پڑھتی رہی' جب اس کا رزلٹ آیا تو وہ بہت زیادہ خوش تھی اور خوشی سے وہ بتارہی تھی کہ میں بہت اچھے نمبروں میں پاس ہوگئی ہوں اور شکریہ ادا کررہی تھی۔ یہ سارا شکریہ حضرت حکیم صاحب کو جاتا ہے کہ ان کو بتایا ہوا وظیفہ ہم نے آگے بتایا تو وہ پاس ہوگئی۔ اللہ حضرت حکیم صاحب کو صحت عطا فرمائے۔

**ہدایت کی منزل مل گئی:** حضرت حکیم صاحب آپ کو دنیا جہاں کی خوشیاں اور نعمتیں اللہ عطا فرمائے۔ کسی کا کبھی بھی محتاج نہ کرے' میرا چھوٹا بھائی سگریٹ' شیشہ اور گندی سپاریاں وغیرہ کھاتا تھا' آپ کے پاس ملاقات کیلئے آیا' آپ نے اسے درس میں آنے کی تاکید کی اور وظیفہ بھی دیا۔ پہلے وہ درس میں نہیں آتا تھا پھر وہ درس میں آنے لگا' دو سے تین دروس میں ہی اس نے ان تمام چیزوں سے توبہ کرلی۔ ڈیڑھ ماہ ہوگیا ہے اس نے سگریٹ نہیں پیا۔ کہا ہے مجھے سگریٹ سے نفرت ہوگئی ہے۔ اوہ خدا میں اتنی بری چیز پیتا رہا۔ ہم اس کے یہ الفاظ سن کر حیران ہورہے تھے دل کو خوشی محسوس ہورہی تھی' اللہ کا شکرادا کرتے ہیں آپ نے اس کی زندگی بدل دی' آوارہ گردی کافی حد تک ختم ہوگئی ہے' راتوں کو غائب رہتا تھا' بری صحبت میں رہتا تھا' وہ چھوٹ گئی ہیں' پڑھائی کا فکر لگ گیا ہے' کچھ کچھ نمازیں بھی پڑھنے لگ گیا' آپ کا شکریہ! اللہ آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ اللہ آپ کو اس کا بہترین اجر دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی عطا فرمائے آمین! اس کے بارے میں ہم بہت پریشان تھے' آپ نے ہماری سب سے بڑی مشکل حل کردی' میرے بھائی کو ہدایت کی راہ مل گئی ہے۔

### رمضان سے پہلے عید کی شاپنگ اور لاخلابہ کا کمال:

محترم حضرت حکیم صاحب! آپ نے ہمیں کیا کمال کا موتی دیا ہے لَاخَلَابَہ۔ ہم نے جب بھی یہ پڑھا ہے۔ اللہ نے ہمیں کسی بھی مصیبت میں مبتلا ہونے سے بچالیا۔ لین دین یا رشتے کے سلسلے میں پڑھتے ہیں تو دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی ہماری آنکھوں کے سامنے آجاتا ہے۔ یعنی حقیقت کھل کر سامنے آجاتی ہے۔ رمضان آرہا ہے اور رمضان سے پہلے ہم عید کی شاپنگ مکمل کرلیتے ہیں اسی لیے جب بھی بازار جائیں منہ میں ہروقت لَاخَلَابَہ پڑھتے رہیں' پھر کمال دیکھیے اور انتہائی عمدہ چیز انتہائی سستے ریٹ پر ملے گی' یہ میرا بارہا کا آزمودہ ہے۔ عبقری میں اس سے پہلے بھی اور حضرت حکیم صاحب اپنے دروس میں بھی اس لفظ کے کمالات بتاتے رہتے ہیں اور یہ بے شمار کا آزمودہ ہے آپ بھی اس رمضان آزما کر دیکھیے۔ (رابعہ قمر' لاہور)

### رمضان میں سونے سے پہلے شہد کھائیں' وزن گھٹائیں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ایک دن انٹرنیٹ پر کچھ سرچ کررہی تھی تو مجھے دو عدد انتہائی کمال کے ٹوٹکے ملے' رمضان المبارک کی آمد آمد ہے' جن خواتین کو اپنے بڑھتے وزن کی فکر ہے اور چاہتی ہیں کہ رمضان میں ان کا وزن بھی کم ہوجائے اور کمزوری بھی نہ ہو' دماغی سکون بھی متاثر نہ ہو اور نیند بھی بھرپور آئے تو اس مشکل کا آسان ترین حل شہد میں پوشیدہ ہے۔ غذائی ماہرین کے مطابق روزانہ رات سونے سے قبل ایک چمچ شہد کھانے سے وزن میں کمی کرنا ممکن ہے ماہرین کے مطابق رات کے شہد کھانے سے نہ صرف جسم کی اضافی چکنائی تیزی سے حل ہوتی ہے بلکہ دن بھر میٹھا کھانے کی خواہش بھی نہیں ہوتی۔ صرف یہی نہیں بلکہ رات کو شہد کا استعمال دماغی تکان کو بھی دور کرتا ہے اور پرسکون نیند لانے میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔ کیوں قارئین! رمضان میں شہد کو اپنی زندگی کا ساتھی بنالیں اور سارا دن پر اعتماد اور رات کو پرسکون بنالیں۔ قارئین! رمضان میں خوب دعائیں مانگیں۔ کہتے ہیں کہ جہاں دوا کام نہ آئے وہاں دعا کام آتی ہے اور اب تو اس بات کو سائنس نے بھی ثابت کردیا ہے۔ جی ہاں! یورپ میں ہونے والی ایک تحقیق کے مطابق دعا مانگنے سے نہ صرف انسان کی خوداعتمادی میں اضافہ ہوتا ہے بلکہ اس سے انسان کو اپنے رویے اور جذبات کو قابو رکھنے میں بھی مدد ملتی ہے۔ تحقیق میں یہ بات سامنے آئی کہ دعا مانگنے کا عمل قوت ارادی کو بڑھانے کے ساتھ ساتھ انسانی لالچ اور غیرضروری ترغیبات پر کنٹرول رکھنے میں بھی مددگار ثابت ہوسکتا ہے۔ (سعدیہ زبیر' لاہور)

### ایک مرتبہ پڑھیں پھونک ماریں نظر بد زائل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! نظر بد ایک حقیقت ہے اور اپنی زندگی میں کوئی نہ کوئی یا اس کا کوئی جانور یا کوئی چیز اس سے متاثر ضرور ہوئی ہے۔ میرے پاس ایک عمل ہے جس کے صرف ایک مرتبہ پڑھ کر متاثرہ شخص' جانور یا چیز پر پھونکنے سے نظر بد ختم ہوجاتی ہے۔ اَللّٰھُمَّ ذَاالسُّلْطَانِ الْعَظِیْمِ وَالْمَنِّ الْقَدِیْمِ ذَاالْوَجْہِ الْکَرِیْمِ وَلِیِّ الْکَلِمَاتِ التَّامَّاتِ وَالدَّعَوَاتِ الْمُسْتَجَابَاتِ عَافِ الْحَسَنَ وَالْحُسَیْنَ مِنْ اَنْفُسِ الْجِنِّ وَاَعْیُنِ الْاِنْسِ۔ یہ الفاظ آزمودہ ہیں' جب بھی کسی بچے یا بڑے کو نظر بد ہوتی ہے ہمارے گھر میں یہی الفاظ پڑھ کر پھونکا جاتا ہے۔ (محمد بشیر' کلورکوٹ)

## آئیں ٹوٹکے آزمائیں اور پھیلائیں!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری شمارہ بہت شوق سے پڑھتا ہوں اور وقتاً فوقتاً آزمودہ تجربات و مشاہدات عبقری قارئین کی نذر کرتا رہتا ہوں۔ میرے پاس ایک آزمودہ ٹوٹکہ ہے۔ یقیناً قارئین عبقری اس سے بھرپور فائدہ اٹھائیں گے۔ میرے ہاتھ میں موکے نکل آئے تھے میں بہت زیادہ پریشان تھا' مجھے ایک پان بیچنے والے بنگالی نے یہ ٹوٹکہ بتایا کہ ان موکوں پر پان کے پتے کی ڈنڈی رگڑو میں نے اسی بنگالی سے روزانہ پان کی ڈنڈی لینا شروع کردی اور موکوں پر رگڑ لیتا تھا۔ الحمدللہ موکے جڑ سے ختم ہوگئے اور اب الحمدللہ میرے ہاتھ دوبارہ صاف شفاف اور خوبصورت ہوگئے ہیں۔ (محمد طاہر)

## عبقری میں ٹوٹکہ سیکشن کا قیام

### اس کار خیر میں آپ بھی حصہ دار بنیں

قارئین! بعض اوقات لاعلاج بیماریوں میں جہاں بڑی بڑی ادویات اور مہنگے علاج ناکام ہوجاتے ہیں وہاں چھوٹے چھوٹے ٹوٹکے کارگر ثابت ہوتے ہیں جنہیں بظاہر کوئی اہمیت نہیں دی جاتی تو قارئین آپ مستقل بڑے بوڑھوں کے وہ ٹوٹکے سنے یا آزمائے ہوئے ضرور لکھیں' عبقری نے ایک ٹوٹکہ سیکشن قائم کیا ہے تاکہ مخلوق کی خدمت ہو اور انسانیت کو نفع پہنچے۔ **نوٹ:** ایسے ٹوٹکے بھیجیں جن میں ادویات کا استعمال نہ ہو اور کہیں ایسا نہ ہو کہ ٹوٹکوں والی کتاب اٹھا کر سارے ٹوٹکے لکھ کر بھیجیں ایسا ہرگز نہ کریں۔ صرف آزمودہ اور سینے کا راز ٹوٹکے ہی بھیجیں۔

ناریل کی ڈاڑھی سے ہچکی ختم: ناریل کی ڈاڑھی کی راکھ کو پانی میں حل کر کے نتھرا ہوا پانی ہچکی والے مریض کو پلانا بے حد مفید ہوتا ہے۔

# میں تو یہ رمضان بھی تسبیح خانہ میں گزاروں گی

(رابعہ قمر، لاہور)

نظرانداز کردیا جاتا ہے وہ سیکھنے کا موقع ملا جمعہ کے دن عصر کے بعد جوذکر خاص پڑھا اور جو پونے گھنٹے کی دعا مانگی کہرام مچ گیا ہو گیا آسمان پر

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** اللہ پاک آپ کو دنیا و جہان کی نعمتوں سے نوازے، کوئی دکھ بھی آپ کے قریب سے بھی نہ گزرے، ڈھیروں خوشیاں عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین۔ محترم شیخ الوظائف! آپ کا بہت بہت شکریہ، آپ نے ہمیں تسبیح خانہ میں رہنے کا موقع دیا، اتنا شاہانہ ماحول دیا، بادشاہوں جیسا خوشگوار ماحول میسر کیا، شاہی دسترخوان میسر کیا، مجھے تو ایسے لگتا تھا جیسے جنت میں بیٹھے ہیں۔ ہمیں کچھ کرنا ہی نہیں پڑتا تھا اور جنت کی طرح ہمارے سامنے دسترخوان لگ جاتا تھا۔ سب سے بڑی بات ہر چیز وقت پر ملتی تھی، ایک دوسرے کے ساتھ مل کر رہنے میں بہت مزہ آیا۔ ایک دوسرے کو سمجھنے کا موقع ملا۔ دوسروں کی عظمت کا پتہ چلا۔ آپ کے پاس وقت کی قدر کرنے کا اور ہر لمحہ قیمتی بنانے کا سبق ملا۔ ایک عجیب ہی سکون تھا گھر جانے کو دل ہی نہیں کررہا تھا کاش وہ لمحے وہیں پر ٹھہر جاتے، ہر کام وقت پر ہو رہا تھا۔ آج کے دور میں آپ جیسا کوئی بھی نہیں ہوگا۔ چراغ لے کر ڈھونڈیں گے بھی تو نہیں ملے گا۔ اتنے مخلص کہ جو کھلائے بھی، پلائے بھی اور اصلاح بھی کرے اور معافی بھی مانگے اور لوگوں کی باتوں کو سہے بھی، آفریں ہے بھئی آفرین ہے، اللہ حضرت حکیم صاحب کو سلامت رکھے ان کی نسلوں کو شاد و آباد رکھے۔ حضرت حکیم صاحب! آپ نے تو ہماری حسرتیں پوری کردی ہیں، بہت عرصے سے خواہش تھی کہ مرد حضرات ہر رمضان المبارک میں اتنے مزے لوٹتے ہیں اور ہم گھر بیٹھی ترستی رہتی ہیں، یہ روحانیت کی لوٹ سیل صرف مرد حضرات ہی کیوں لوٹ رہے ہیں، شکر ہوا آپ نے ہم خواتین کے دل کی آواز کو سن لیا اور خواتین کو بھی تسبیح خانہ میں آنے کا موقع فراہم کیا اور روحانیت کی لوٹ سیل لوٹنے کی اجازت دی۔ اللہ آپ کو اجر عظیم عطا فرمائے۔ آمین۔ گزشتہ رمضان کے تسبیح خانہ میں گزارے لمحات بہت خوبصورت تھے، میں کبھی بھی نہیں بھلا سکتی، زندگی کے یہ لمحات سب سے زیادہ اچھے تھے، اپنے لمحات میں نے زندگی میں کبھی نہیں پائے تھے، یہ لمحات میری زندگی کے سب سے قیمتی لمحات تھے، ان دنوں میں نے بہت کچھ سیکھا۔ تسبیح خانہ میں ایسی برکت تھی، کہ اس جگہ کی برکت سے اللہ نے مجھے تہجد پڑھنے کا موقع دیا۔ اللہ والوں سے راز و نیاز کا موقع ملا۔ ساری رات مجھے اللہ سے باتیں کرنے کا بہت مزہ آتا تھا، میرا دل ہی نہیں بھرتا تھا کہ میں بس کروں، فجر کی نماز پڑھنے کا اور ادھر تہجد کے وقت بیعت کی تسبیحات پڑھنے کا مجھے بہت مزہ آیا، میں نے کافی عرصہ کے بعد یہ تسبیحات پڑھیں۔ اس جگہ کی عجب ہی روحانیت تھی اور صبح کو جو آپ درس کے بعد ذکر کرواتے تھے وہ تو بہت لاجواب تھا، اس ذکر کی برکت سے اللہ نے میرے دل پر اپنا نام جاری کردیا، اللہ اور اللہ ھو ہی پڑھتی رہوں اور میرا دل اللہ ھو کرتا رہتا ہے۔ اللہ نے کچھ ندامت کے آنسو بھی عطا فرمائے۔ جب میرے آنسو نہیں آتے میں پریشان ہوجاتی ہوں انہوں نے بھی میرا ساتھ چھوڑ دیا ساری دنیا نے مجھے تنہا کردیا تم تو ساتھ نہ چھوڑو، پھر اللہ نے مجھے اپنی محبت کے چند آنسو عطا فرما دیئے، مجھے سکون مل گیا، شکر ہے میرے آنسو اب میرا ساتھ نہیں چھوڑتے اللہ کی محبت مل گئی، اللہ کا تعلق مل گیا۔

پھر تسبیح خانہ میں تعلیم دی جاتی تھی، نماز درست کروائی جاتی تھی، غسل کرنے کا صحیح طریقہ، چھوٹی چھوٹی باتیں، چھوٹے چھوٹے مسئلے جن کو نظرانداز کردیا جاتا ہے وہ سیکھنے کا موقع ملا، جمعہ کے دن عصر کے بعد جو ذکر خاص پڑھا اور جو پونے گھنٹے کی دعا مانگی کہرام مچ گیا ہوگیا آسمان پر، دل چاہ رہا تھا وہ دعا ختم ہی نہ ہو، ایسی کیفیت اور جمعہ کی سعاعت کی گھڑیاں ایسے لگ رہا تھا جیسے دعا قبول ہوگئی اور قبولیت کی مہر لگ گئی۔ اس دعا میں بہت مزہ آیا۔ پونے گھنٹے کی زیارت کا بھی بہت مزہ آیا، اتنا مزہ پہلے کبھی نہ آیا تھا۔

محترم حضرت حکیم صاحب! مجھے آپ کی اہلیہ صاحبہ کو دیکھنے ان سے ملنے اور بات کرنے کا بہت شوق تھا، اللہ نے آپ کی اہلیہ کی زیارت بھی کروائی، آپ کی اہلیہ کو دیکھ کر ربنا ھب لنا زوجنا والی دعا کی تفسیر اب آنکھوں سے دیکھ لی۔ چھوٹا بیٹا بھی بہت انوکھا بچہ دیکھا۔ جو کسی بھی چیز سے چپ نہیں ہوتا صرف ذکر ہی سے خاموش ہوتا ہے۔ آپ کی اہلیہ نے بھی بہت زیادہ پروٹوکول دیا بہت خیال رکھا بہت بہت شکریہ!

رمضان المبارک میں تسبیح خانہ کی عجب تاثیر تھی، گرمی نام کی بھی نہ تھی، مجھے گرمی بہت لگتی ہے، مگر تسبیح خانہ میں پہلے دن سے ہی مجھے گرمی لگنا ختم ہوگئی الحمدللہ رمضان المبارک میں تسبیح خانہ میں خدمت کرنے کا موقع ملا مگر جو خدمت کرنا چاہتی تھی وہ نہ کرسکی۔ ہاں کھانا تقسیم کرتے وقت بہت مزہ آتا تھا۔ آپ نے ہماری اتنی خدمت کی ہم آپ کو کچھ بھی نہ دے سکے، حضرت جی ہمیشہ کیلئے خدمت کیلئے قبول کرلیں، ہمیں [illegible]

حضرت جی تسبیح خانہ میں ہماری بہت خدمت کی گئی ہے ہمیں خدمت کا ایسا موقع ضرور دیجئے گا، انشاء اللہ اس آنے والے رمضان میں بھی تسبیح خانہ میں قیام ہوگا تو اس سے زیادہ میری زندگی کا سنہری موقع اور کوئی بھی نہیں ہوسکتا۔ تسبیح خانہ سے گھر جانے کو دل ہی نہیں چاہ رہا تھا یہ لمحات یہاں ہی رک جائیں۔ جب جارہے تھے دل بہت اداس تھا، وہاں کی یادیں وہاں کے پل بہت یاد آتے ہیں۔ دل چاہتا ہے وہ پل دوبارہ لوٹ آئیں۔

(بقیہ: روحانی دم سے فیض پانے والے)

بسم اللہ توکلت علی اللہ لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الصَّاحِبُ فِی السَّفَرِ وَ الْخَلِيْفَةُ فِی الْاَهْلِ وَالْمَالِ۔ یہ دعائیں پڑھ کر نکلا اور ساتھ سورۂ قریش کی تلاوت بھی جاری رکھی۔ میرے گھر سے تلہ گنگ تک ایک گھنٹے کا سفر ہے اور تلہ گنگ سے لاہور تک چار گھنٹوں کا سفر ہے۔ آپ یقین جانیے کہ پورے سفر میں ایک مرتبہ بھی الٹی نہیں آئی۔ یعنی پانچ گھنٹوں کے سفر میں مجھ جیسے بندے کو الٹی نہ آنا بہت بڑا عجوبہ ہے اور میں خود حیران ہوں کہ یہ کیا ہوگیا ہے میں تو سمجھتا ہوں یہ سب سورۂ قریش کا کمال ہے اور تسبیح خانہ کی برکت ہے اور 29 مئی کو واپسی تھی تو میں نے 29 مئی کو صبح خوب سیر ہو کر ناشتہ بھی کیا ورنہ میں نے سفر سے پہلے کبھی بھی ناشتہ نہیں کیا۔ واپسی پر بھی سورۂ قریش کی تلاوت کرتا آیا تو مجھے کہیں بھی الٹی نہیں آتی اور میں شرمندگی سے بچ گیا۔ (آصف محمود، تلہ گنگ)

(بقیہ: موسم گرما کے رمضان میں گرمی توڑ غذائیں)

اسپغول: اسپغول مسکن سردمزاج اور معمولی سا مسہل ہے، یہ پیشاب آور جعدی بافتوں پر خوشگوار اثرات مرتب کرتا ہے، گرمیوں میں صبح کے ناشتے کے وقت یا شام کے وقت اسپغول گوند کتیر اٹھنڈے دودھ میں ملا کر پیا جائے تو طبیعت خوشگوار ہوتی اور بدن گرمی کی کثافتوں سے محفوظ رہتا ہے۔ گرم طبیعت والوں کو روزانہ رات کو ٹھنڈے شربت میں اسپغول کا چھلکا ملا کر پینا چاہئے۔ اس سے ان کی حدت کم ہوتی ہے۔ بالخصوص ہائی بلڈ پریشر اور ہائی کولیسٹرول دل والوں کو گرمیوں میں اسپغول کو بطور غذا استعمال کرنا چاہئے۔ آم: پھلوں کا بادشاہ گرمی کے موسم میں انسانی طبیعت کو بحال رکھنے میں اہم کردار ادا کرتا ہے کچا آم لو لگنے سے پیدا ہونے والے مسائل ختم کرتا ہے۔ آدم پکے آم کو راکھ میں پکا کر اس کے گودے کو پانی اور چینی میں ڈال کر مشروب بنالیا جاتا ہے۔ جو وقتاً فوقتاً استعمال کیا جائے تو لو کے بداثرات سے بچاتا ہے۔ کچے آم کو نمک لگا کر کھایا جائے تو پیاس کی شدت کم ہوجاتی ہے۔ اس کے استعمال سے زیادہ پسینہ بہنے سے جنم لینے والی نقاہت ختم ہوجاتی ہے۔ شریں پکے آم کھانے کے بعد دودھ اور پانی کی کچی لسی پی لینی چاہئے اس سے آم کی گرم تاثیر ٹھنڈی تاثیر میں بدل جاتی ہے۔ لیموں: اس کے طبی فوائد بے شمار ہیں اس میں وٹامن سی کا خزانہ پوشیدہ ہے۔ اس کا صدیوں سے گھریلوں اور طبی استعمال ہورہا ہے، گرمیوں میں لیموں کی سکنجبین پینے سے معدہ کی تلخی، پسینہ کی کثرت اور نقاہت جیسے مسائل پیدا نہیں ہوتے۔ دودھ دہی: گرمیوں میں دودھ اور دہی کی لسی پینے سے بھی گرمی سے تحفظ ملتا ہے۔ صبح ناشتہ کے وقت اور دوپہر کو چاٹی کی لسی پی جائے تو اس کے مفرح اثرات ہوتے ہیں۔ اگر چاٹی کی لسی نہ ملے تو دہی یا دودھ میں پانی کی مقدار زیادہ بڑھا کر اسے پتلا کرلیں۔ پتلی لسی پینے سے گردوں اور مثانہ کی کارکردگی بہتر ہوجاتی ہے اور پسینہ زیادہ نہیں بہتا۔

رنج ومصیبت کا علاج: جس شخص کو کوئی رنج یا مصیبت درپیش ہو تو اسے چاہیے کہ اسم یَاصَبُوْرُ 296 مرتبہ گیارہ دن تک پڑھے یا کوئی اور پڑھ کر پانی پر دم کرکے مصیبت زدہ کو پلائے۔

قسط 34

گمشدہ چیز فرد اور سرمایہ پانے کا وظیفہ

# گمشدہ سامان کی ایسی حفاظت! پہلے کبھی نہ سنی

[illegible]

[illegible]

قارئین! ہر ماہ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کا روحانی رازوں سے لبریز منفرد انداز پڑھیے۔ (ایڈیٹر کے قلم سے)

## چوری شدہ ہیرے کی انگوٹھی گھریلو ملازم دے گیا

محترم جناب حکیم صاحب دامت برکاتہم خانقاہ شریف پر کروڑ بار رحمتیں برکتیں اور نور تا قیامت برستی رہیں۔ آمین! السلام علیکم! جناب کچھ روز پہلے کا واقعہ ہے کہ میری بڑی ہمشیرہ کی بیٹی کی ڈائمنڈ کی رنگ گھر میں گم ہوگئی۔ بے حد پریشانی اور تلاش کے بعد جب نہ ملی تو اپنے گھر کے خانساماں پر شک ہوا، پوچھنے پر نہ بالکل بھی نہ مانا یوں سارا دن گزر گیا۔ میری چھوٹی ہمشیرہ کو باجی نے فون کرکے بتایا کہ یہ واقعہ ہوا ہے جس کی وجہ سے گھر میں سب بے حد پریشان ہیں کیونکہ انگوٹھی بہت قیمتی ہے۔ میں چھوٹی ہمشیرہ کی طرف آیا تو اس نے سارا معاملہ بتایا میں نے فوراً کہا آپ سب بھی اور بڑی باجی کے سب گھر والے یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْم بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ والا وظیفہ پڑھنا شروع کردیں۔ وہ کہنے لگیں وہ تو باجی پڑھ رہی ہیں۔ میں ایک مولانا کے ساتھ مصروف تھا انہوں نے مختلف جگہوں پر علماء حضرات سے ملنا تھا پھر لاہور سے باہر کا سفر کراچی تک کرنا تھا۔ تو میں ان کی گاڑی ڈرائیو کررہا تھا۔ ایک جگہ اسٹیشن کے پاس وہ اپنے کسی عزیز کی طرف آئے تو مجھے گاڑی میں ہی وقت مل گیا تنہائی کا میں نے پوری توجہ اور یکسوئی کے ساتھ ہمشیرہ کے گھر کا اور اس انگوٹھی کا تصور کرکے 313 مرتبہ یہی وظیفہ پڑھنا شروع کردیا۔ ٹھیک 6:59 منٹ پر وظیفہ مکمل کرلیا اور میرے ذہن اور دل نے گواہی دی کہ انگوٹھی ضرور مل گئی ہوگی۔ باجی کو فون کیا مگر انہوں نے فون نہیں اٹھایا۔ جب چھوٹی ہمشیرہ کے ہاں گیا تو جاتے ہی پوچھا کہ اس انگوٹھی کا کیا بنا؟ وہ بتانے لگی کہ اسی خانساماں نے اٹھائی تھی اسی وقت جب میرا وظیفہ مکمل ہوا تھا اس نے ہمشیرہ کو کہا باجی آپ میری باہر لان میں آکر بات سنیں۔ جب لان میں باجی گئیں تو اس نے جیب میں سے انگوٹھی نکال کر کہا کہ مجھے معاف کردیں یہ میں نے غلطی کی تھی یہ آپ کو واپس کررہا ہوں۔ اس وظیفہ کی برکت سے اللہ کریم نے نقصان ہونے سے بچالیا۔ الحمدللہ! اسے پھر ہم نے فارغ کردیا کہ کل کو یہ اور نقصان پہنچائے گا، اعتماد اٹھ گیا تھا۔ اس سے، اس کا حساب کرکے بھیج دیا۔ اگر اس خانساماں کے کھانے کا بتائیں تو جو گھر والے کھاتے تھے وہی اسے دیتے تھے، بلکہ وہ خود کوئی موقع ہاتھ سے نہیں جانے دیتا تھا۔ آپ ہمارے لئے خصوصی دعا و توجہ فرمائیں ہر طرح سے حفاظت ہو، برکت ہو، امن عافیت نصیب ہو۔ آپ پر سدا رحمتیں و برکتیں ہوں، آپ کی نسلوں کی اللہ کریم حفاظت فرمائے سدا ہرا بھرا رکھے۔ تسبیح خانہ سے ہم سب کو اللہ کریم تا قیامت جوڑے رکھے اور ہمیں ہمیشہ فیض یاب ہونے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین! (م۔ش)

## گمشدہ سامان کی ایسی حفاظت! پہلے کبھی نہ سنی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں گزشتہ سال مارچ میں عمرے پر اپنے بیٹے کے ساتھ گئی' وہاں میری پڑھائی چل رہی تھی' ہر اتوار کو میں سات دفعہ سورۂ بقرہ پڑھتی اپنے کاروبار کی بندش کو توڑنے کیلئے' اس عمل کی برکت سے میرے شوہر کے کاروبار میں لاجواب برکت اور اضافہ ہوا اور تمام بندشیں ٹوٹ گئیں۔ یہ عمل میں اپنے شہر میں بھی کرتی تھی اور عمرے پر جانے کے بعد بھی کرتی رہی۔ حالانکہ اس سے پہلے میرے میاں کا کاروبار بالکل بند ہوچکا تھا۔ میں ایک واقعہ قارئین عبقری کی نذر کرنا چاہتی ہوں وہ یہ ہے کہ میں حرم پاک میں مطاف کے سامنے نماز مغرب کے بعد بیٹھی ہوئی تھی اور میرے برابر میں ایک عربی عورت بیٹھی تھی' میں نے مغرب کی نماز کے بعد اس سے کہا کہ کیا آپ عشاء تک یہیں پر ہیں وہ بولی کہ ہاں میں ادھر ہی ہوں۔ میں نے اس کے پاس اپنا پرس اور جوتی رکھوائی اور میں طواف کرنے چلی گئی' طواف کرکے عشاء کی نماز کے وقت واپس آئی اور صلوٰۃ الحاجۃ پڑھے' صلوٰۃ الحاجت اس طرح پڑھتی ہوں کہ دو نفل نماز ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد پچاس پچاس دفعہ سورۂ اخلاص پڑھتی ہوں۔ اسی ترتیب کے ساتھ دو نفل پڑھے۔ اب وہاں سے نکلی اور سارے راستہ دعا مانگتی رہی کہ اللہ میرا پرس اور عورت ملوا دے' کافی دیر کے بعد وہ جگہ تو مل گئی مگر عورت اور سامان نہیں ملا۔ عشاء کی نماز پڑھ کر صلوٰۃ الحاجت پڑھے اور پھر عورت کو دیکھا مگر نہ ملنا تھا نہ ملا۔ مجھے ساری پریشانی اپنے موبائل کی تھی کیونکہ بیٹی کا فون آنا تھا خیر ورد کرتی ہوئی واپس ہوٹل کی طرف آئی۔ سارے راستہ میں یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْم بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھتی رہی اور ہوٹل میں پہنچ گئی ننگے پاؤں کیونکہ جوتی بھی اسی خاتون کے پاس رکھوائی تھی۔ بیٹے نے دیکھا پوچھا کیا ہوا؟ میں نے کہا: پرس اور جوتی چلی گئی تو بولا کوئی بات نہیں مگر مجھے پریشانی کہ اس کے پاس [illegible] صبح ہوئی تو وہ نیچے گیا تو اس کے انٹرنیٹ پر کال آئی اور میرے شوہر غصہ ہونے لگے تم کہاں ہو؟ اور تمہاری ماں کدھر ہے؟ اس کا پرس کہاں ہے؟ اس کا پرس تو جدہ پہنچ گیا ہے' میری ایک نند جدہ میں رہتی ہیں ان کو کسی نے فون کیا کہ حرم سے ایک پرس ملا ہے اور اس میں آپ کا نمبر تھا اس لیے فون کیا اور اس طرح پرس جدہ پہنچ گیا' شام کو میرے بیٹے نے جدہ سے میرا پرس منگوایا۔ اللہ کی شان تمام سامان' موبائل' میرے جوتے ہر چیز موجود تھی۔ کوئی ایک چیز بھی ادھر سے ادھر نہ ہوئی تھی۔ یہ سب کمال یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْم بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کا ہے۔ (رخسانہ بیگم)

## قارئین اصلاح فرمالیں!

قارئین! حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کا روحانی آرٹیکل ''گمشدہ چیز' فرد اور سرمایہ پانے کا راز'' میں ایک وظیفہ دیا گیا ہے جو کہ چند شمارے پہلے زیر زبر کی غلطی سے شائع ہوگیا۔ اصل وظیفہ یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْم بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہے۔ قارئین اصلاح فرمالیں! (ادارہ)

## تین مرتبہ لفظ پڑھا' انگلی لگائی اور درد ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! کچھ ماہ پہلے ایک ڈاکٹر کے کلینک پر ماہنامہ عبقری پڑھنے کا موقع ملا۔ رسالہ اتنا زبردست تھا کہ میں اس کی کیا تعریف کروں' میرے پاس الفاظ نہیں ہیں میری بہت سی پریشانیاں اس رسالہ سے حل ہوئی' عبقری میں چھپنے والے وظیفے اور نسخے بڑے کارآمد ہوتے ہیں۔ میرے شوہر کی ٹانگ میں بڑا درد رہتا تھا آرتھو پیڈک سرجن سے بھی علاج کروایا' اس کے علاوہ اور ڈاکٹروں سے بھی علاج کروایا لیکن درد تھا کہ ختم ہونے کا نام ہی نہیں لیتا تھا۔ عبقری میں کسی نے بتایا تھا کہ درد ختم کرنے کیلئے تین مرتبہ سانس روک کر شہادت کی انگلی سے لِیُعَذِّ بَهُمْ لکھیں بعد میں اس جگہ ہاتھ پھیر دیں درد اسی وقت یا دو مرتبہ کرنے سے ختم ہوجائے گا۔ آپ یقین کریں کہ میں نے دو مرتبہ دم کیا تو انہیں کافی فرق پڑا۔ ایک ہفتہ کرنے سے ٹانگ کا درد بالکل ختم ہوگیا' ڈاکٹری دوائیوں سے اتنی دیر کا ختم درد نہیں ہورہا تھا وہ ایک ہفتے میں مکمل ٹھیک ہوگئے۔ محترم حکیم صاحب! ہمیں دعاؤں میں ضرور یاد رکھیے گا اللہ آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے اور لمبی عمر عطا فرمائے۔ آمین! (ج۔ر)

